| | |
|---|---|
| کیا ہنسی آتی ہی مجکو حضرتِ انسان پر | فعل بد تو ان سے ہون لعنت کرین شیطان پر |
| کہہ تو ای صبح بھلا تجھ سے کسی طرح کبھی | دل کے ارمان ہمارے بھی نکل سکتے ہین |
| چھیڑ ای نکہتِ باد بہاری راہ لگ اپنی | تجھے اٹکھیلیان سوجھی ہین ہم بیزار بیٹھے ہین |
| گر یار مے پلائے تو پھر کیون نہ پیجیے | زاہد نہین ہین شیخ نہین کچھ ولی نہین |
| دل کو لے بھاگے کدہر ہاتھ سے تیرے انشا | کوئی کھڑکی بھی تو اس گنبد بیدر مین نہین |
| چھیڑنے کا تو مزا تب ہے کہو اور سنو | بات مین تم تو خفا ہو گئے لو اور سنو |
| ہو جو انشا کو اجازت تو بھرے پھر نالہ | کبھی بلبل کے فرشتون کو بھی جو یاد نہو |
| بولی وہ اپنے سروِ خرامان کو تاڑ باندھ | گر قصد بوسہ ہوئے تو گرد او سکے پاڑ باندھ |
| چند مدت کو فراقِ صنم و دیر تو ہے | چلو پھر کعبے ہی ہو آئین بھلا سیر تو ہر |
| غیر کے اک اشارے پر اٹھ گئی میری پاس سے | تس پہ یہ مجھسے پوچھنا بیٹھے ہو کیون اداس سے |
| سچ یہ آفت تری یہ دھج یہ خوش اندامی ہی | کر نظر بھر کے تجھے دیکھین تو بدنامی ہے |
| غصے مین ترے ہم نے بڑا لطف اٹھایا | اب تو عمداً اور بھی تقصیر کرینگے |
| گالیان سیکڑون دین پانون جو دابے ہم نے | محنتین خوب سی کین خوب سے انعام لیے |
| گر نازنین کی کہنے سے مانا برا ہو کچھ | میری طرف کو دیکھیو مین نازنین سبھی |
| کی مین نے شب جو سہواً تعریف چاندنی کی | میری طرف سے اپنے وہ منہ کو موڑ بیٹھے |
| صاحب کے ہرزہ پن سے ہر ایک کو گلہ ہی | ہین جو بناہتا ہون میرا ہی حوصلہ ہی |
| دین گالیان ہزار دن سن مطلع اس غزل کا | کہنے لگا کہ انشا اس کا یہی صلہ ہی |
| رونے سے اپنے دل کی تپش گرد ہو گئی | دو چار بوندیون مین ہوا سرد ہو گئی |

اویسی تخلص شاہ محی الدین از مشائخ زادگان بریلی است رخت بدکن کشیدہ اوراست

| | |
|---|---|
| باغ مین گلعذار ہو فصل بہار ہو نہ ہو | مین ہون غزل سرا وہان بلبل زار ہو نہو |

اوباش تخلص شیخ امیر الزمان از شیخ زادگان لکھنؤ است شاگرد غلام ہمدانی مصحفی بوہ

این بیت ازو بدست آمدہ

| | |
|---|---|
| دل و دیدہ اپنی جو یار تھی سو وہ درد و غم مین پھنسا گئی | ہمین جسکے چشم امید تھی وہی آنکھ ہم سے چرا گئی |

ایمان تخلص شیر محمد خان از مردم حیدر آباد است گویند که در انجا علم استادی
مے افراخت او راست

| | |
|---|---|
| روا ہے کون سے مشرب مین یہ اے عشق نا منصف | دل پرویز خوش ہو خاطر فرہاد محزون ہو |
| ٹپک پڑتا ہے خون دل مرے ایمان آنکھونسے | مے گلگون کا جس دم بزم مین ساغر چھلکتا ہے |

## حرف الباء الموحدة

بحر تخلص شخصی است که ماجرایش برگرد ادراین سفینه پیدا نیست درست

| | |
|---|---|
| مانند اشک دامن دولت نچھوڑین گے | آنکھون سے تم نے ہم کو گرایا تو کیا ہوا |
| سو دلتین اُٹھا کے ہم آخر سمجھ گئے | تم نے نہ اپنا بھید بتایا تو کیا ہوا |
| اُس گل کی آرزو نہ گئی ہے نہ جائیگی | داغون سے دل کو باغ بنایا تو کیا ہوا |

برشتہ تخلص مشرف نام از شاگردان بھورے خان آشفتہ است او راست

| | |
|---|---|
| رشتہ توڑا برشتہ الفت کا | دیکھ اُس نے شکستہ حال ہمین |

برکت تخلص برکت اللہ خان از مردم کوتانہ است گویند که بیشتر بیار سے
زبان تکلم مے کرد او راست

| | |
|---|---|
| جلا یان تلک تب غم سے دل غمناک سینے مین | اگر ڈھونڈ ئے کوئی دل کو تو پاوے خاک سینے مین |

برکت تخلص برکت علی خان از اہالے خیر آباد است بسبب تقرب خدمت نصیر الدولہ
جنرل اخستر لونے ناظم دہلی مرجع ومآب اکابر دہلی بوده یکچند به مختارے
راجہ پٹیالہ بو قتے دلخواه فلک نشین مانده الغرض تا مہ عمر ہمہ اختر کیوان رسیتہ
آخر از گردش گردون گردان بہنگا میکہ در وطن روز را بشب می آورد نجم
عمرش راجع السیر شد امروز سال وفاتش ہم شمارۂ سیارہ است چون عطارد
خداوند عقل وہمت بوده با سخن شوقے تمام داشتی وبیکو گفتے لبعا لبساط مشاعره کرد ے
خلاصہ افکارش این است

| | |
|---|---|
| اشکون کو بہا دیدۂ گریان سمجھ کر | گھبراے نہ عالم کہین طوفان سمجھ کر |
| موسم گل ہے قفس ہی مین ہو جان ہوا | مت نسیم سحری مرغ گرفتار سے مل |

پہونچے آسیب نہ اُس کو کہین دلگیر نہو ‌ ‌ نالۂ شب مین الٰہی مرے تاثیر نہو

دل بیتاب کسی طرح سے ٹھہرائے کوئی ‌ ‌ مجھے سمجھائے کوئی یا اُسے سمجھائے کوئی

غم اوٹھا نامری اس دل کا ٹھکانے لگجاے ‌ ‌ ایک دم کے بھی لیے پاس جو بٹھلائے کوئی

مٹی نہ سوزش دل اشک کے بہانے سے ‌ ‌ یہ آگ وہ ہی کہ بجھتی نہین بجھانے سے

مجھکو رکا رکا سا جو پایا تو یون کہا ‌ ‌ پالے خدا نہ ڈالے کسی بدگمان سے

خط کی نمود چہرہ پہ معلوم ہو گئی ‌ ‌ قاصد نے جب کہا کہ یہ خط کی رسید ہی

تصور مین ترے گر کوئی چھیڑے ہی تو کہتا ہون ‌ ‌ ذرا دم لو کوئی آیا ہوا جاتا ہی قابو سے

**پروانہ** تخلص محمد بیگ نام از موزونان نسیم آباد است مطلعی از دیدہ شد و بقلم آمد

قتل کر مان مت کسو کی قسم ‌ ‌ تجھے قاتل مرے لہو کی قسم

**پروانہ** تخلص راجہ جسونت سنگھ ابن راجہ بینی بہادر است کہ از اعاظم ارکین وزیر الممالک شجاع الدولہ بہادر بود جوان خرم و شگفتہ خوش شمائل پریجمال جہانی جنون زدہ او بود از شاگردان سرب سنگھ دیوانہ اُس میداند از خیالات اوست:

نسیم آہ نے شاید کسی کے کی تاثیر ‌ ‌ شگفتگی سی ترے غنچۂ دہان پر ہی

**بزاز** تخلص حسین بخش از بزازان اکبرآباد است از فکر اوست

ہون ہون جس سے مین انکو ملا دو وہ یہ کہتا ہی ‌ ‌ مجھے ناحق ہو دوڑاتے نہ آئینگے نہ جائینگے

**بسمل** تخلص سید جبار علی از باشندگان چنار گڈھ مردے سلیم الطبع بود بسرکار راجہ بنارس علاقہ داشت از خیالات اوست

یاد آگئی مشت خاک اپنی ‌ ‌ اُڑتے جو کہین غبار دیکھا

دل خس وخاشاک کی صورت اٹکتا ہی رہا ‌ ‌ گو سدا دامن کو اپنے وہ جھٹکتا ہی رہا

ہر دم مجھے نیاز اُسے ناز ہی رہا ‌ ‌ انجام کار عشق کا آغاز ہی رہا

تسبیح ہی یاد ذکر ترا ہی ہر آن ہی ‌ ‌ گویا کہ اس لیئے مرے منھ مین زبان ہی

**بشیر** تخلص میر بشارت علی از مردم دہلی است بہ لکھنؤ رفتہ عین بازگشت

در عرض راہ وفات یافت شاگرد میر نظام الدین ممنون است از وست

دل بیتاب پہ ہم ہاتھ دھرے بیٹھے ہین — دیکھتے ہین تجھے حسرت سے بھرے بیٹھے ہین
یارب نہ کھلے زلف گرہ گیر کسی کی — وابستہ ہی وان خاطر دلگیر کسی کی

بقا تخلص شیخ محمد بقاء اللہ خلف حافظ لطف اللہ خوشنویس اصلش از اکبرآباد و منشا رآن لکھنؤ خاطر ظرافت پسند داشت بل از ظرافت در گذشتہ سر بہ ہجا کشیدہ شریک دورہ میر و سودا بود و با اینان بیشتر طرف شدہ و ہجوہا گفتہ و بود مراتب نظم طبعی شگفتہ و رنگین و طرزی بامزہ و شیرین داشتہ کمتر کسی بقند پارسی ہم کام و زبان را حلاوت آگین نمودہ بپارسی شاگرد مرزا فاخر مکین و در ریختہ از تلامذہ شاہ حاتم و خواجہ میر درد غفر اللہ لہما نوشتہ انداز لشکر ریزہ نے قلم اوست

دست ناصح جو مری جیب کو یک بار لگا — پھاڑون ایسا کہ پھر اس مین نہ رہے تار لگا
یار کو پہونچی خبر نالۂ تنہائی کی — مدعی کون کھڑا تھا پس دیوار لگا
آہین افلاک مین مل جاتی ہین — محنتین خاک مین مل جاتی ہین
ساقی کو دو نوید بہار آئی باغ مین — سودے نے پھر خلل سا کیا ہی دماغ مین
دیکھ آئینہ جو کہتا ہی کہ اللہ ری مین — اسکا مین چاہنے والا ہون بقا واہ رے مین
ای عشق تو ہر چند مرا دشمن جان ہو — مرنے کا نہین نام کا مین اپنے بقا ہون
تو نے اس طرح سے ای چرخ گرایا ہم کو — کہ موے پر بھی کسی نے نہ اوٹھایا ہم کو
گر قتل کیا لعبت کو خوبان — اس بات کو منہ سے مت نکالو
پنہان ہی بھلا ہی خون عاشق — جانے دو اب اسپہ خاک ڈالو
رخ اس کا صفائی ترے تلوے کی نہ لے لئے — خورشید ہزار اپنے تئین چرخ چڑھا لے
آہ کی برق جو سینے مین چمکتے دیکھی — طفل اشک آن چھپے دامن مژگان کے تلے
عشق مین بو ہی کبریائی کی — عاشقی جس نے کی خدائی کی
دل سے نکلے کہین پابوسی قاتل کی ہوس — کاش وہ خون کو مرے رنگ حنائی جانے

| | |
|---|---|
| یاد میں تڑپے ہی دل اُس ابروے خمدار کی | آج کچھ ناخن بدل سے ہے آہ اس بیمار کی |
| کیا خط تجھے لکھیے حرکت ہاتھ سے گم ہی | خامہ بھی مرے ہاتھ میں انگشت ششم ہی |

بہادر تخلص راجہ بینی بہادر از راجگان صوبہ بہار است پدر جسونت سنگھ پروانہ کہ ذکرش بالا گذشت از وست

| | |
|---|---|
| سیاہی ہو گئی گئی دل کی آرزو نہ گئی | ہمارے جامۂ کہنہ سے جی کی بو نہ گئی |

بیتاب تخلص شخصے از شاگردان شاہ حاتم بودہ است

| | |
|---|---|
| بیتاب بھی کیا جوان تھا اے دل | ہو خانہ خراب اس اجل کا |

بیتاب تخلص خداوردے خان برادر مہین سعادت یار خان رنگین است از میر نظام الدین ممنون باصلاح سخن پرداختہ از دست

| | |
|---|---|
| مجھ سے وہ بہر زم کہے ہی اپنا خنجر دیکھکر | قتل کیجے تجھکو جی چاہے ہی اکثر دیکھکر |

بیتاب تخلص سیوک رام نام یکے بعرصہ آمدہ جز این ماجرایش ندانم شعرے از دو تذکرہ بنظر رسید ثبت گردید

| | |
|---|---|
| محبت کی بھی کچھ ہوتی ہیں کیا ای ہمنشیں راہیں | کہ خوباں یوں ہمیں دکھ دیں ہم انکو اسطرح چاہیں |

بیتاب تخلص از نامش آگاہی ندارم لیکن از پتنیان بودہ است

| | |
|---|---|
| گل خون کے گلے میں اے بیتاب | کھا گیا ہی گلال کے مانند |

بیتاب تخلص عباس علی خان بن نواب عبد العلی خان بن نواب غلام محمد خان بن نواب فیض اللہ خان مرحوم والی رامپور جوانیست نیکو منظر زیبا شمائل مہذب الاخلاق پاکیزہ سرشت ظاہرش چون باطن و باطنش چون ظاہر آراستہ مدتے در لکھنؤ گذرانده اکنون چند سالست کہ مایۂ نازش جہان آباد ارم تزئین است و باعث زینت این فرخندہ سرزمین از تلامذہ خان والاشان مومن خان است این ابیات از دست

| | |
|---|---|
| بھاگیا اپنے زبس قتل کا ایسا ہم کو | بعد مردن بھی ہی مرنے کی تمنا ہم کو |
| داد سے روز جزا کی بھی رہونگا محروم | یہ نظر آئے ہی طول شب ہجران مجھ کو |

| | |
|---|---|
| پیدا ہوا رقیب کا غم دل مین اندرون | بیتاب غم بھی کھانے مین اب کچھ مزا نہین |
| آخر فریب کھا کے کیا اُس نے مجھکو قتل | مین نے کہا تھا تم سے اُٹھاؤ گے مرکے ہاتھ |
| سحر نہ دیکھتی ہم کو نصیب ہو یارب | شب وصال مین اپنی یہی دعا ہوگی |
| اب کوئی کہان جائے کہ گھر ہے یہی کثرت | دیوانے ترے دشت کو آباد کرین گے |

**بیتاب** تخلص میر نجف علی نژادش از عرب است ووی در قصبہ کول متولد شدہ از اولاد امام ہمام موسی کاظم علیہ السلام بودہ از شاگردان مصحفی است درفن طب مہارتی داشتہ بدہلی آمدہ از وست

| | |
|---|---|
| ایک دن ہو تو کوئی صبر کرے | روز کے انتظار نے مارا |
| مجلس مین اسکی ہمنے تہمت کے ڈر کے مارے | سو سو جگہ سے اُٹھ کے اپنا مکان بدلا |
| داد خواہون سے بگڑ گئے رستے | اس کا جس کوچے سے گذار ہوا |
| صیاد یہ ہوس ہے دل داغدار مین | گلپوش کر قفس کو مرے نوبہار مین |

**بیجان** تخلص ششو سنگھ رہا لے ست از مردم دہلی از کلام اوست ٭

| | |
|---|---|
| آسمان گر پڑیگے ٹوٹ کے ٹکڑے ہو کر | جب کہین آہ ہماری مین اثر ہوویگا |

**بیخود** تخلص نرائن داس در دہلی ہندو ے بود سنجیدہ پرداز از تلامذہ خواجہ میر درد اوراست

| | |
|---|---|
| مے گلگون کو چشم کم سے تو مت دیکھ اے زاہد | نیا پایا ہے یہ اعجاز مغان نے آب آتش کا |

**بیخواب** — احقر را از نام وحالش اطلاع نیست شاعری بودہ از وست

| | |
|---|---|
| مدعا تجھکو یان نہ آنا تھا | روٹھنے کا بھی ایک بہانا تھا |

**بیدار** تخلص میر محمدی صاحب اش از دہلی زمان بسر بردہ این دیار در عرب سرائے کہ سر کردہ از جہان آباد جانب جنوب است اقامت داشت باز بہ اکبرآباد نقل کردہ طرح سکون انداخت و ہمدرا انجا روح پاکش جسد عنصرے را خیرباد گفت از شاگردان مرتضی قلی بیگ فراق شمردہ میشود کسب باطن از خدمت مولانا فخرالدین نمودہ خرقہ خلافت دربر کردہ نسبتی درست داشتہ مدتہا بسر مشق

سخن بوده مهارتے شایان بدست آورده صاحب دیوان است این شعار ازان التقاط یافت

ناتوانی سے مری دکھیوائے دست جنون
بھرا نہ شل نگین زخم یہ مرے دل کا
بیدار راہ عشق کسی سے نہ طے ہوئی
کرون ہون شاد دل اپنا ترے تصور سے
ترے رخسار و قد و چشم کے ہین عاشق زار
ہو گیا گرتے ہی تیری چشم سے دامن کی پاک
عکس اُس کا پڑا جو دریا مین
واہ واہ ای دلبر کج فہم یونہی چاہیے
پھونک دی یہ آگ کس کے حسن نے بزم فرنگی
رکھتا ہی تو جس جا قدم ہوتا ہی لوہو کا نشان
تھا یہی زور تری زلف دلآویز کا بس
نی پر پرواز ہی بیدار نی فصل بہار
فتراک سے باندھ خواہ مت باندھ
دامن کو ترے نہ پہونچے اب تک
جا نین مشتاقون کی لب تک آئیان
خرقہ رہن شراب کرتا ہون
ہم تری خاطر نازک سے خطر کرتے ہین
جو ہم کلام اس لب جان بخش سے ہوئے
یہان تو جی آنکے ٹھہرا ہی لبون پر اپنا
کہان ہی طالع بیدار یہ کہ ایسا ہو
آج لگتی ہی کچھ بغل خالی
ہی زمانے سے جدا روز و شب سوختگان

رہ گیا ہو نہ کوئی تار گریبان مین چھپا
کرتا ہمیشہ سے ہے نام میرے قاتل کا
صحرا مین قیس کوہ مین فرہاد رہ گیا
اگر یہ شغل نہوتا تو کیا کیا کرتا
گل جدا سرو جدا نرگس بیمار جدا
اشک تھا بیدار یہ یا آگ کا پرکالہ تھا
آب حیرت زدہ ہو بہہ نہ سکا
ہم سے ہونا آشنا غیرون سی ہونا آشنا
اور ہی کچھ سوختن ہی شمع و پروانہ مین آج
پامال کرتا ہی کوئی خون شہیدان اسقدر
ختم ہوئی لا انکی تاب گرفتاری دل
کس توقع پر قفس سے ہوویں اب آزاد ہم
اب تیرے شکار ہو گئے ہم
ہرچند غبار ہو گئے ہم
بلبے ظالم تیری بے پروائیان
دل زاہد کباب کرتا ہون
ورنہ یہ نالے تو پتھر مین اثر کرتے ہین
کس سے انھین دماغ کہ پھر گفتگو کرین
آہ کیا جانین وہان اُسکو خبر ہی کہ نہین
کہ سر دھرے مرے زانو پہ یار سوتا ہو
کون سینے سے لے گیا دل کو
شام کہتے ہو جسے ہی سحر پروانہ

دیکھ اوس گیسوے مشکین کی ادائین شانہ — وہ دونون ہاتھون سے یہ لیتا ہی بلائین شانہ

شکوہ کم نگہی آنکھون سے اس کی نکرو — گفتگو خوب نہین مردم بیمار کے ساتھ

آئنہ دیکھ تو اس منھ سے تجھے ای طوطی — دعوے ہم سخنی اوس لب و گفتار کیسا تھا

خواب مین ایک بھی شب یار نہ آیا بیدار — اس تمنا مین کئی دن ہوے سوتے سوتے

بیدار کیونکر آتش دل اشک سے بجھے — ظاہر کی آگ ہووے تو پانی بجھا سکے

زاہد اس راہ نہ آ مست ہین میخوار کئی — ابھی یان چھین لیئے جبہ و دستار کئی

جام و مینای مے و مطرب و ساقی ہمراہ — اس سرانجام سے بیدار کہان جاتا ہی

ربط جو چاہیے بیدار سو اوس سے معلوم — مگر اتنا کہ ملاقات چلی جاتی ہی

نہ گئی تیری سرکشی ظالم — ہم نے ہر چند جبہ سائی کی

**بیان** تخلص خواجہ حسن اللہ دہلوی نژاد است از تلامذہ مرزا جان جانان مظہر علیہ رحمۃ اللہ الاکبر بودہ بیعت طریقت بخدمت مولانا فخر الدین قدس اللہ سرہٗ نمودہ آخر الایام بحیدرآباد رفت دازان جا راہے عدم آباد گشت حدیثش شیرین و دلاویز سخنش نمکین و شور انگیز از شیوا بیانی اوست

قفس مین مین رہائی کے لیئے کیا کیا نہین کرتا — تڑپتا ہون پھڑکتا ہون کوئی پروا نہین کرتا

کہتا نہین مین عرش پر ای نالہ جا پہونچ — کانون تلک تو اوسکے تو ای نارسا پہونچ

باتون مین آہ کس نے لگایا اوسے بیان — رکھتا تھا کان ٹک مری فریاد کیطرف

ہوویگا ذوق حسرت دیدار مین خلل — شیرین گزر نکیجیو فرہاد کی طرف

کافر ہون جو زیادہ کچھ اوس سے آرزو ہو — ایک بے خلل مکان ہو بس مین ہون اور تو ہو

جادو تھی کہ سحر تھی بلا تھی — ظالم یہ تری نگاہ کیا تھی

مت آئیو ای وعدہ فراموش تو اب بھی — جس طرح کٹا روز گذر جائیگی شب بھی

بیان کون ہی اب تلک پوچھتے ہو — تغافل کے قربان تجاہل کے صدقے

وصل کی شب کا ماجرا کیا کہون تجھسے ہمنشین — شام سے لیکے صبح تک وہی نہین نہین ہی

**پیام** تخلص شرف الدین علیخان اکبر آبادی از مشاہیر شعراے فارسی است گاہی بریختہ سخن میکرد اورت

دِلی کے کجکلاہ لڑکون نے — کام عشاق کا تمام کیا
ایک عاشق نظر نہین آتا — ٹوپی والون نے قتل عام کیا

## حرف التاء الفوقانی

تابان تخلص میر عبدالحی نام خمیر پیکرش از ہمین خاک جہان آباد بودہ سلسلۂ نسبش بحضرت علی موسے رضا علیہ السلام میرسد باحسن یوسفے اندوده لیقولی داشتے وباجمال خورشیدے داغ حسرت وصال مہ رخان بر دل گذاشتی نہ ہمین میرزا مظہر را از دل گرمی شوقش تنور سینہ زبانہ زن بل شعلۂ عشق جہان سوزش باعث گرمی ہنگامہ فریاد ہرکو دبر زن نالہ کہ موزون میکرد بگوشش سودا میرسانید و بہ نسبت شاگردیش چمن چمن بر خویشتن می بالید لعنفوان جوانی از جہان گذران درگذشت و داغ حسرت بجگر عاشقانش گذاشت آزاد مردے بود چون روے خویش طبع خوشے داشت صاحب دیوان ہست واین شعار

انتخاب آن ہست

اوڑا دے صبا خاک میری اگر تو — تو کوچے مین اُس بیوفا کے ہی لیجا
تو دیکھ مجھ کو نزع مین مت کڑھ کہ میرے بعد — مجھے بہت ہین ایک نہو گا تو کیا ہوا
کاکل کی طرح کیون نہ پریشان مجھے کرے — تو جانتا ہے دام مین میرے یہ آچکا
بنائی خاک بھی تابان کی ہم نے ای ظالم — وہ ایک دم ہی ترے روبرو ہوا سو ہوا
دیتا نہین ہی ساقی اس ابر مین پیالہ — آتا ہی مجھ کو تابان بے اختیار رونا
ہی سوز عشق مجھ مین یہان تک کہ بعد مرگ — پروانہ مرغ روح ہو شمع مزار کا
کس کس طرح کی دل مین گذرتی ہین حسرتین — ہی وصل سے زیادہ مزا انتظار کا
حرم کو چھوڑ رہون کیون نہ بتکدہ مین شیخ — کہ یان ہر ایک کو ہی مرتبہ خدائی کا
گل زمین سے جو نکلتے ہین برنگ شعلہ — کون جان سوختہ جلتا ہی تہ خاک ہنوز
دیکھ قاصد کو مرے یار نے پوچھا تابان — کیا مرے ہجر مین جیتا ہی وہ غمناک ہنوز

یہ نرا ہے بے خبر کیون عاشقون پہ طعن کرتے ہین | کہ کہلاتا ہی پیغمبر کا اِی تابان خدا عاشق

آتا ہی تا تحکو وہ گلرو رقیب ساتھ | لاتا ہے خار قبر پہ میری بجاے گل

کہتے ہین اثر ہیگا رونے مین یہ ہین باتین | ایک دن بھی نہ یار آیا روتے ہی کٹتین ہین

غم وصل مین ہی ہجر کا ہجران مین وصل کا | ہرگز کسی طرح مجھے آرام ہی نہین

ہاتھ بیفائدہ زندان مین نہ توڑائے جنون | طوق ہی میرے گلے مین یہ گریبان تو نہین

انجان ہو تو اُس سے کوئی درد دل کہے | جو جانتا ہوین اسے آگاہ کیا کرون

یان تک تپش ہی عشق کی مجہین کہ بعد مرگ | گل بھی مرے مزار پہ گل کر گلاب ہو

کس سے فریاد کرون مین کہ وہ ہرجائی ہی | آہ اِس بات مین میری بھی تو رسوائی ہی

ظالم وفا کا میری جو لیتا ہی تو حساب | اپنے جفا و ظلم کا بھی کچھ شمار ہی

بیان کیا کرون ناتوانی مین اپنی | مجھے بات کرنیکی طاقت کہان ہی

کرون دعوے خون مین قاتل سے اپنے | کب آئیگی یا رب قیامت کہان ہی

ہمارے اُس بسنتی پوش کے آنے سے مجلس مین | پڑی ہی دھوم تابان اسطرح گویا بسنت آئے

**تاب** تخلص مہتاب رائے نام اصلش از کشمیر و مولد و منشا ایش ہمین معمورہ دلپذیر این ابیات بنامش مشہور است

خو ہولی ہمیشہ سے تمھاری اگر ایسی | تو کاہیکو بختی مری اے فتنہ گر ایسی

یا تنگ نکر ناصح ناداں مجھے اتنا | یا چل کے دکھادے دہن ایسا کمر ایسی

**تپش** تخلص مرزا محمد اسمعیل المعروف بمرزا خان فرزند مرزا یوسف بیگ بخاری الاصل است ولادتش در شاہجہان آباد اتفاق افتادہ سلسلہ نسب او بسید جلال بخاری منتہی میشود از تلامذہ خواجہ میر درد است در سنسکرت فی الجملہ مہارتی داشتہ صاحب آداب واخلاق بودہ باضلاع شرقی رفتہ نام آور شدہ اور است

آئے تو ہو کہین سے آخر بلے و لے تم | کیا ہوا اگر مرے بھی لگ جاؤ پھر گلے تم

تم تو کہتے ہو کہ دم کے بعد آجاتا ہون | پر خدا جانے ہمین دم کا بھروسا کچھ نہین

کچھ تیرے سلیقے سے پھنسے ہم نہین صیاد | لائی ہی ہمین دام مین تقدیر ہماری

کس کی طرف سے آج تپش تجھکو یاس ہی — سچ کہہ ہمارے سر کی قسم کیون اداس ہی

رہین تو شک سے قطرہ کا بھی ہی تھامنا مشکل — بھلے وہ لوگ ہین جنکے تئین دل تھام آتا ہی

قطعہ

ہر طرف آج ہے بسنت کی دھوم — سیر مین ہی ہر اک تماشائی

سنکے گلرو جو ہین بسنتی پوشش — جی مین کھٹکے ہی جن کے رعنائی

سکتے ہین آنکے مجھے ہنس ہنس — دیکھ کر میری ناشکیبائی

ہو مبارک تمہین جنون تپش — پھر نئی رت نئی بہار آئی

**تجلی** تخلص میر محمد حسین المشتہر بحاجی ولد میر محمد حسن کلیم خواہر زادہ میر تقی میر در باغ بیگم واقع چاندنی چوک سکونت داشت جوان خرم و خندان و ظریف و نکتہ دان بودہ مثنوی لیلیٰ و مجنون بزبان ریختہ از خیالات او بنظر رسیدہ پذیرای دل تشنہ او راست

مری وفا پہ تجھے روز شک تھا اے ظالم — یہ سر یہ تیغ ہی لے اب تو اعتبار آیا

آنکھین خدا نے دیکھنے کو دی ہین میری جان — دیکھا تری طرف جو کسی نے تو کیا ہوا

یہ شوق دیکھیو پس مرگ بھی تجلی نے — کفن مین کھول دین آنکھین سنا جو یار آیا

عشق مین کرتے ہین بدنام تجلی کو عبث — وہ بیچارا کبھی اس کوچہ مین آیا نہ گیا

تر دامنی آگیا جو مین روز حساب مین — کہنے لگے اٹھاؤ اسے آفتاب مین

لوگ اس کی تو جفاؤن کی خبر رکھتے نہین — بیوفا مجھکو ہی کم ملنے سے ٹھہرانے لگے

حال تیرا ان سے کیا کہتا تجلی مین بھلا — وہ تو تیرے نام ہی کو سنکے شرمانے لگے

جب رات تھی دراز ملاقات کم ہوئی — ملنے کے دن جو آئے تو اب رات کم ہوئی

وہ اب تو ہمین بھول گئے ہین یہ تجلی — جب ہم نہین ہونگے بہت یاد کرین گے

**تجلی** تخلص شاہ تجلی درویشی است از حیدرآباد از کلام اوست

دامن کا عکس کس کے پڑا ہی کر آجتک — بہلا رہا ہی سرو لب جویبار ہاتھ

**تجمل** تخلص محمد عظیم از شاگردان قلندر بخش جرأت است از کلام اوست

کتاب قصہ فرہاد و دفتر مجنون — یہ دو ورق ہین مرے عشق کی کہانی کے

**تجمل** تخلص شخصے بودہ از ارباب لکھنؤ از ناشش آگہی دست ندادہ آدمیانہ میزیست تھے از علم بہرہ داشت از وست

| | |
|---|---|
| جس کے گھر لے کے مین یہ دیدۂ تر بیٹھ گیا | اُٹھتے اُٹھتے مرے آخر کو وہ گھر بیٹھ گیا |

**تجرد** تخلص میر عبداللہ نام حقیقت حالشش معلوم نیست این مطلع از وست

| | |
|---|---|
| اُس رخ مین لطف ہی سو ملک کو خبر نہین | خورشید کیا ہی اُس کی فلک کو خبر نہین |

**تحیر** تخلص مصطفےٰ نام فرزند حیات شاہ رفیع الدین قدس اللہ سرہ العزیز نبالت نسبش از شہرت محتاج شرح و بیان نیست عم بزرگوارش جناب مستطاب مولانا عبد العزیز طاب ثراہ بفنون شتی یکتای زمان وحید دوران بودہ این کس اگرچہ از علم بہرہ ندارد اما بفحوای الولد سر لابیہ صاحب اوصاف حمیدہ و اخلاق پسندیدہ است مشورہ سخن از ثنا اللہ خان فراق کردہ اور است

| | |
|---|---|
| فکر اطفال کو ہی سنگ اُٹھا لانے کی | آمد آمد ہوئی شاید ترے دیوانے کی |

**ترقی** تخلص مرزا لقی خان بہادر از روسائے فیض آباد است امیر عالی نہاد از وست

| | |
|---|---|
| ساکنان کعبہ نے کی بت پرستی اختیار | وہ صنم نام خدا کیا اندنون جوبن پہ ہی |
| اوس نے تو دکھ یہ دکھا یا ہی کہ جی جانے ہی | پر مزا مین نے یہ پایا ہی کہ جی جانے ہی |

**تسلی** تخلص ٹھیکا رام خلف گوپال رائے بخشی وزیر الممالک اصلش از اٹاوہ و ولادتش در لکھنؤ رو دادہ بروشس پسندیدہ و خلق گزیدہ زندگانی میکرد در فارسی فخر تلمذ فاخر مکین دارد و در ریختہ مصحفی را از اساتذہ می شمارد از وست

| | |
|---|---|
| آنکھین سحر تلک مری در سے لگی رہین | کیا پوچھتے ہو حال شب انتظار کا |
| گو دل مین خفا ہی تو پر اس بات کو نادان | کہہ بیٹھیو مت عاشق دلگیر کے مُنہ پر |
| اب بھی اس نیم جان مین کچھ ہے | فائدہ امتحان مین کچھ ہے |

**تسکین** تخلص سعادت علی نام یکے از تلامذہ میر قمر الدین منت است از وست

| | |
|---|---|
| کیا خاک ہو صفائی بھلا ہم مین یار مین | خط بھی لکھا جو ہمکو تو خط غبار مین |

**تسکین** تخلص میر حسین سلسلہ نسبش بمیر حیدر خان قاتل وزیر فرخ سیر میرسد

صاحب فکر بلند و اسلوب گفتار شُس دلپسند از حضرت مومن خان بدرستی اشعار ریختہ از احباب راقم است این اشعار زبدۂ افکار او ست

دیکھو خانہ خرابی غیر وان تا الجھ ہوا
ہم کو ہر دام مین لازم ہی پھنسانا دلکا
بے بال و پری کھوتی ہی تو قیر اسیری
ہر صبح وہ ڈھونڈھے ہی کوئی تازہ خریدار
چھپنے لگے مجھکو تو چرچا ہی پھر وہان ہوگا
اُس در سے نجاؤنگا کبھی لاکھ کہو تم
یا ان آنے سے کس واسطے جلتا ہی ہمارے
تم کو بھی تو غیرون سے یہ اخلاص نہین ہی
گیا مجنون نکل صحرا کو یہ دیوانگی دیکھو
وحشت اب لاشس کو لے بھاگے گی
بھول جائینگے وہ اغیار کو مین
کوچۂ یار مین مین نے تسکین
خو بصورت نہو کوئی تو نہ ہو بدنامی
غیرون کو اشارا ہی مرے قتل پہ ناحق
سہل سمجھے ہو اُس کا آجانا
اُس گلیمین اثر دبام اغیار کا یا داگیا
گر مرکے چھٹے دل کی تپش سے تو عزیزو
اس کو مین مجھکو جانے سے کرتا ہی منع ہای
اہی چشم سرمہ گین تری گردش نے کیا کیا
روئے ہی مجھکو ڈبو کر چشم تر کو کیا کہون
دیکھون تو لے ہی جان ملک الموت کسطرح

جسکے گھر کو ہم یہ سمجھے تھے کہ اپنا ہو چکا
سیکھے ہین تیری لگا وٹ سے لگانا دلکا
صیاد کبھی لیکے یہان دام نہ آیا
صورت مری ہر روز بدل جائے تو اچھا
راز اپنا نہ خموشی سے بھی پنہان ہوگا
دشمن ہی ہی تابع فرمان تمھارا
عاشق تو نہین ہی کہین دربان تمھارا
جو ربط کہ اس دست و گریبان مین دیکھا
فضائے کوچۂ لیلی کو اُس نے تنگ ٹھہرایا
تنگی گور سے گھر یاد آیا
مر گئے پر بھی اگر یاد آیا
پاؤن رکھا تھا کہ سر یاد آیا
سچ تو یہ ہی کہ بُرا ہوتا ہی اچھا ہونا
جنبش ابرو ہی تو سر کا ہمکو ہوگا
تم نے تسکین دل کو کیا جانا
دل مین جوش حسرت و یاس تمنا دیکھکر
تا حشر نہ نکلین گے کبھی گور سے باہر
ناصح کو کوئی جا کے کرے پاسبان غیر
راحت پذیر تھو ستم آسمان سے ہم
وہی آتا تھا پسند اپنی نظر کو کیا کہون
تم وقت مرگ پاس سے اوٹھنا ذرا نہین

زلف پرپیچ کو کھولا ہی یہ کس نے یارب
کہ مرے پانؤن کی زنجیر کسے دیتے ہین

ایسی ہی غیر کی خاطر کہ مرے حال پہ ہین
دل مین روتے ہین پہ ظاہر مین ہنسی دیتے ہین

یہ تو سچ ہی کہ جو تم جدا ہوگے کر گذر وسے
پر یہ ممکن نہین ہم پر کبھی بیداد نہو

مجھ بیکس کے قتل پہ گر ہی خوشی غیر
ظالم تو میرے واسطے اندوہگین نہو

کرسکے دفن نہ اُس کو مین جو احباب نجھے
خاک مین دل کی کدورت نے دیا داب مجھے

قاصد آیا ہی وہان سے تو ذرا تھم تو سہی
بات تو کرنے دے اُس سے دل بیتاب مجھے

ہجر مین پاس نہ ہی زہر نہ خنجر افسوس
ندیے موت کے بھی چرخ نے اسباب مجھے

نام تسکین و یہ مضمون تپش نازیبا
تھا تخلص جو سزاوار تو بیتاب مجھے

کس کو جی جانے سے ناصح تو ڈرا جاتا ہی
یہی جاتا ہی محبت مین تو کیا جاتا ہی

دل کے جاتے ہی چلی جان یہ جلدی کہ نپوچھ
صبر بھی چند قدم پیچھے رہا جاتا ہی

عشق اور حسن مین ہی ربط ستم مجھ پر ہی
جون جون مین اُسکو چھپاؤن وہ نہان ہوتا ہی

وہ مسیحا لب اگر آئے تو جی اوٹھون ابھی
ہاتھ اوٹھا یا چارہ سازو تم نے کیون تدبیر سے

دیکھتے ہی شوق نے ایسا کیا بے اختیار
حال دل کہنے لگے ہم یار کی تصویر سے

چین سے بیٹھے رہے محفل مین تسکین رات بھر
اُس نے پہچانا نہ ہمکو رنگ کی تغیر سے

اب یہ حالت ہی کہ آن سا بیدرد
میرے بچنے کی دعا مانگے ہی

کیون پڑے یون پر جنگ سگان سر کو ہی
وارث ہین یہ کیا عاشق مسکین کے تمہارے

تصور تخلص سید حیدر حسن خان ساکن قصبہ نیکوڑ از اولاد امام زید شہید رحمہ اللہ علیہ شاگرد جرأت است اور ست

رونا کوئی موقوف کرے ہین مری آنکھین
جب تک نہ تسلی کو دل آئے جگر آئے

تصور گرمجوشی یار کی مجھکو رولائے گی
بہت گرمیکا ہونا مینھ برسنے کی علامت ہی

لے گئے یون ترے کوچے سے تصور کو لوگ
جون اوٹھا دین کسی بدمست کو میخانے سے

تعشق تخلص میر سید محمد نسبت تلمذ و خویشی با حکیم میر عزت اللہ خان عشق دارد کتب درسی خوانده است بالفعل مدرس مدرسہ انگریزی واقع شاہجہان آباد است

فقیر او را اتبقا ریب دیدہ است گمانم انکہ درین ایام سری بدین فن نداشتہ باشد او راست

سامنے دیکھو آتا ہے نقش وہ کون ۔ بارے کہا تو ہوا خوش دل محزون تیرا

تمکین تخلص صلاح الدین آزادانہ زندگانی میکرد و از آمیزش جہانیان کراہتے داشت او راست

عشق اور حسن کو جس روز کہ ایجاد کیا ۔ مجھکو دیوانہ کیا تجھکو پریزاد کیا

تمنا تخلص محمد اسحاق خان گویند بسیار عاشق پیشہ بود نگاہش پیوستہ الف ابرو د مشق خیالش مدام خط سبز نگار مشکین مو ہو سہا در پردۂ عاشقے می باخت و صحبت نازنیان سنگدل بسر میساخت اتفاقاً نوبتے طبعش از منہج قدیم و صراط مستقیم اعتدال بگردید اطبا منعش از وقاع کردند او در انحال شعری گفت کہ بسیار ملایم است و ہو ہذا

اپنی تو یہ صورت ہی کہ جون بلبل تصویر ۔ پرواز کی طاقت نہین اور پاس چمن ہی
جسکے غم مین ہم کبھی آرام سے واقف نہین ۔ کیا غضب ہی وہ ہمارے نام سے واقف نہین

تنہا تخلص محمد عیسی نژادش از شاہجہان آباد دہلی و نشو نما در لکھنؤ یافتہ کسب سخن از غلام ہمدانی مصحفی کردہ از کلام اوست

تھم کے ہو جو تڑپتے نہین بسمل تیرے ۔ آب خنجر سے یہ رہ رہ کے مزا لیتے ہین
اندنون چاک ہی پیراہن گل اے تنہا ۔ ہم کوئی اپنے گریبان کو سلا سکتے ہین
غیر سے شکوہ مرا بس دیکھی دانائی تری ۔ مین ہوا رسوا تو کیا ہوگی نہ رسوائی تری
حشر مین کس لیے ہم آہ بھٹکتے پھرتے ۔ اپنا منھ ہم سے یہان گر نہ چھپاتا کوئی
مین جو روٹھا تو منا کر مجھے وہ یون بولا ۔ کہیئے کیا کرتے جو تمکو نہ مناتا کوئی

## حرف الثاء المثلثہ

ثابت تخلص مرزا معز الدین کہین برادر مرزا احسن بخت بہادر از حافظ عبد الرحمن خان احسان بہ تہذیب سخن پرداختہ از ایشان است

سحر ہونیکے دھڑکے سے ہمارا ہی بدن ٹھنڈا ۔ کہ تیرا ہار موتی کا ہوا ہی سیمتن ٹھنڈا

یہن کسی چشم مفتن کا ہون مائل ثابت — کیونکہ محکوم مرا ابلق ایام نہ ہو
اس قدر او بیمروت مجھ سے استغنا تجھے — جان دینی تھی مجھے پر دل نہ دینا تھا تجھے

**ثابت** تخلص اجابتخان یلی از تلامذہ مرزا بیچ فدوی تخلص عظیم آبادی است از وست

وقت مرنے کے مرے پاس وہ موجود ہو — اپنے ہی جی کا زیان اپنے تئین سود ہوا

**ثاقب** تخلص شاہ شمس الدین از پاستانیان نسبت بے نیازانہ زیستی شاگرد شاہ مبارک آبرو ست از وست

مرے ادب نے رکھا مجھکو یان تلک محروم — کہ بعد قتل بھی دامن تلک لہو نہ اڑا

**ثرات** تخلص سید درویش علی نظر بنامش باین تخلص گردیدن لطفی دارد مرد شوریدہ بود شعرے از دشت فہتاد

قابل نہ تھے جفا کے اوٹھانے کے ہم ذرا — ثروت پناہ ہی بہ اوس آفت پناہ کی

**ثنا** تخلص میر شمس الدین عظیم آبادی اصلش از کشمیر است شاگرد شاہ مشتاق طلب نوشتہ اند از وست

چمن ہی خندہ گل ہی می و مینا ہی اور تو ہی — فغان ہی نالہ ہی فریاد ہی زاری ہی اور مین ہون

# حرف الجیم

**جام** تخلص کنور سین از مردم ڈھولے است شرف الدین مسرور فرزند غلام محی الدین او را از تلامذہ خود نوشتہ او راست

چڑھی ہی باد کے گھوڑے پہ گو موج ہوا لیکن — نہ دعوی کر سکے گلگون سے تیری ہم عنانی کا

**جان** تخلص جان علی از مردم جہان آباد است با نواب بیرم خان مغفور واسطہ قرابت دارد و نسبت تلمذ با میر تقی میر آزادانہ بسر میبرد از وست

ذکر اوس زلف کی درازی کا — صبح سے تا بشام ہوتا ہے

**جانی** تخلص بیگم جان نام المشتہر بہو بیگم بنت نواب قمر الدین خان مرحوم است کہ نسبت زوجیت با نواب آصف الدولہ بہادر داغت آوردہ اند در حالتیکہ بیگم

سابق الذکر از کثرت علل و امراض دلریش و خستہ خاطر بود ہمدم نام خواجہ سرا بہ پرسش آمدہ بدیہہ این مطلع برخواند فرد

کیا پوچھتا ہے ہمدم اس جسم ناتوان کی
دل جس سے لگا یا وہ ہوا دشمن جانی [۱] از دوست
ہر رگ مین نیش غم ہے کہیئے کہان کہان کی
کچھ دل کا لگانا ہی ہمین راس نہین ہے

جاذب تخلص میر عزت اللہ خان المعروف بمیر بھکارے از اعزہ بریلی است شخص مودب و حلیم صاحب فطرت سلیم از علوم رسمیہ آگاہ دستش در ہر فن دراز د عمرش کوتاہ اکثر بلاد را بگام سیاحت پیمودہ در قریب بخارا ہوس سفر آخرت نمودہ اوراست

وان صفائی و خودنمائی ہے
جو کہ حلقہ بگوش تھرکے ہین
یان مری جان کی صفائی ہے
ناک مین اُن کی جان آئی ہے

جراح تخلص غلام ناصر اصلش از کشمیر دوے درین معمورہ از عدم بوجود آمدہ نظر بہ پیشہ این تخلص پذیرفتہ بود والحق درین فن دستگاہے نیکو داشتہ گاہ گاہ بہ پیشم آمدی مرد خوشی بود سالے چند ہست کہ این جہان گذران را پدرود نمود اللہم اغفر این مبیتش جہت ثبت نامش درین عجالہ بناچارہ حوالہ قلم شد

جراح ٹانکے دینے مین مت کر درنگ تو
اس واسطے کہ زخم مرے یار گرم ہے

جرات تخلص قلندر بخش نام سلسلہ نسبش برایان محمد شاہی کہ بدست جلادان نادرے گرفتار آمدہ مردانہ جان داد میرسد در عمل موسیقی لاف نکتہ دانی میزد و میرسیدش ستار نیکو نواختے و لختے از احکام سیر انجم نیز شناختے نیک و بد زمانہ کمتر دیدہ چشم از نظارہ بربست روی نیکوان بحسرت نتوانست دید بصحبت مہ لقایان و نغمہ سرایان سرے داشت روزگارے از خوان نوال مرزا سلیمان شکوہ بہادر کامیاب و بہرہ مند بود آنجا با انشا و مصحفی مطارحہ کردے و بیک ردیف و قوافی سخن گفتی امروز مردنش را زیادہ از بیست سال گذشتہ

سخن بمضامینے کہ میان عاشق و معشوق می گذرد می کرد طبعے رسا داشت و حسرت از شاگردیش نازہا دیوان ضخیمی مشحون بانواع سخن ترتیب دادہ چون از اصول و قوانین این فن بہرہ نداشتہ نغماے خارج از آہنگ می سرودہ و آوازہ اش کہ چون طبل دور تر رفتہ از انست کہ پذیرائی خاطر و گوارائی طبع او باش دالواط حرف میزدہ و معہذا بعض ابیاتش بغایت خوش ادا و دلربا آمدہ بالجملہ ہر انچہ از دیوانش بطریقہ اہل فن بود انتخاب و درین اوراق ثبت افتاد.

محمد ہی نبی ممدوح ذات کبریائی کا
کہے بندہ گر اُسکی مدح دعوی ہی خدائی کا

رتبہ گل بازی کا دلا کاشش تو پاتا
ہاتھوں سے جو گرتا تو وہ آنکھوں سے اُٹھاتا

سنیو شوخی کہ یہ کہتا ہی وہ قاصد سے مرے
نامہ لے پر ابھی وہان جانے مین تاخیر لگا

جرأت انبوہ ہو درکار اگر بعد فنا
دیکھو اُس کی مرے تابوت پہ تصویر لگا

ناتوانی سے بنایا جب مجھے صیاد نے
بول اٹھا ہی در قفس کا کسطرح در کھل گیا

لگا دُن چھاتی سے جرأت نکیونکہ اسکو یہ
وہ ہاتھ ہی کسی کے گلے کا ہار رہا

در تک اب چھوڑ دیا گھر سے نکل کر آنا
یاد وہ راتوں کو سر ابھیس بدلکر آنا

کلمہ پھرے ترا جسے دیکھے تو پھر نظر
کافر اثر ہی یہ تری کافر نگاہ کا

جھپکے اجل سے کیونکہ مری آنکھ وقت نزع
بسمل ہوا ہون مین کسی بانکی نگاہ کا

نہ آنے کی جب مین سُنانے لگا۔
وہ آئینہ مجھکو دکھانے لگا

گون دیکھے گا بھلا اس مین ہی رسوائی کیا
خواب مین آنے کی بھی تم نے قسم کھائی کیا

تماشے کو نکل آتا ہی وہ رشک پری گھر سے
مزا دکھلا رہا ہی اندنون دیوانہ پن اپنا

روٹھے سو بار کیے ہم نے سفر بھی اکثر
پر گلے ہم سے کبھی آکے نہ دلدار لگا

کاش یوسف کی مین اوس کو نہ کھاتا تصویر
اب ہوا اور بھی دعوے اوسے یکتائی کا

سُنکے مین عزم سفر مری گیا
تم تو گھر سے گئے یہان گھر ہی گیا

تھا یہی دھڑکا خدا جانے کہ کیا لائے پیام
جا کے وان سے جو نہ آیا نامہ بر اچھا ہوا

فکر کچھ میرے قتل کا کیجے
نہیں پھر آپ ہی گھبرائیے گا

ناصحو آپ مین جرأت نہ رہا
بلائین ہاتھون نے میری جو لین تمھاری ت
جرأت مین پوچھتا ہون کہ یہ اضطراب دل
دور سے کل ہم نے اسکے آستان کو دیکھکر
ہر دم کی اٹھا کون سکے رنجش بیجا
حیران ہون مین وہ کون ہی جو عین وصل مین
وان ہی یہ بدگمانی جائے حجاب کیونکر
دور سے دیکھ نہین سکتے ہین جرأت اور ہی
عید قربان کو بھی وے گھر سے ہین یار نکال
روز کہتے ہین وہ آئے تو کہین غم جرأت
نہ دیکھنا جو نصیبون مین ہی تو وصل مین بھی
اپنے پہلو سے وہ جب اٹھکے چلا ہی جرأت
حیران مجھے دیکھ کے بولا وہ ہنسی سے
کل واقف کار اپنے سے کہتا تھا وہ یہ بات
کیا جانیے کم بخت نے کیا ہم پہ کیا سحر
ضبط وحشت ہی مجھے اے دل دیوانہ ضرور
گو وہ نہ بوسہ دیوے لیکن اس آرزو مین
تپش سے اسکے اب اعضا تمام جلتے ہین
زبسکہ مرتے ہین اک سبز رنگ پر جرأت
دم بدم دیکھ ہم کو روتا ہی
کوچۂ جانان سے جاتے ہین پہ جا سکتے نہین
جی مین سنہا آتی ہی جرأت نہ ملیے یار سے
میری بیتابی سے محفل مین یہ دھڑکا ہی اسے

اب سمجھ کر اوسے سمجھائیے گا
بلائین ہاتھون کی لیتا رہا مین ساری رات
جائے نہ وصل مین بھی تو پھر اسکا کیا علاج
رو دیا کن حسرتون سے آسمان کو دیکھکر
اس واسطے پھر پھر کے یہ غصہ ہی ہمین پر
کہتے ہو تم کہ جلیے اسی کو تو پیار کر
دو دن کے واسطے ہو کوئی خراب کیونکر
جی یہ چاہے ہی کہ دن رات رہین یار کے پاس
جی مین آتا ہی گلا کاٹیے تلوار نکال
جب وہ آتا ہی تو اس وقت نہین ہوتے ہم
اٹھا کے آنکھ نہین دیکھتے حجاب سے ہم
اس کا منھ دیکھ کے بس رہ گئی مجبور سے ہم
ہی آج تو جرأت یہ بھی تصویر کا عالم
جرأت کے جو گھر رات کو مہمان گئے ہم
جو بات نہ تھی ماننے کی مان گئے ہم
اتنا آنا بھی نہ وہ چھوڑ دی جھنجھلا کے کہین
کس کس مزے کی باتین اپنی زبان پہ ہین
جو ہم سے دل کوئی بدلے تو ہم بدلتے ہین
یہ شعر کہتے نہین زہر ہم اگلتے ہین
مارے ڈالے ہی ہمنشین تو ہمین
گو اوٹھاتے ہین قدم پر دل اٹھا سکتے نہین
پر سمجھکر دل مین کچھ سوگند کھا سکتے نہین
اٹھکے ہونے نہ لگے بہ مرے قربان کہین

قدم مین ناتوان جب اُسکے کوچے سے اُٹھاتا ہون
برنگ مہر ہی گردش ہی ہم کو سارے دن
وصل مین جسکے نہ تھا چین سو جرأت فہوس
کام رونے سے ہی یان اُس کو خبر ہو کہ نہو
کھل گیا اپنا جو نوشتہ تھا
عیاری تو دیکھو نہ ملانے لے لیے آنکھ
کچھ لگاوٹ کا سبب اور نہین پہ جرأت
جتاؤن دُرد محبت تو کس ادا سے کیے
مالوف جس سے طبع ہی یارب حبیب کی
رودادا اُس سے کہیے تو مُنھ پھیر مسکرا
جرأت اب بندھی تنخواہ تو کہتے ہین ہم
اجل گر اپنی خیال جمال یار مین آئے
وعدہ پر آیا نہ وہ اور مین رہا جیتا اب آہ
جواب نامہ کی کیا پوچھتے ہو وہان سے پھر آکر
دم آخر نہ پوچھو وضع اُس ظن کے آنے کی
دل وحشی کو خواہش ہی تمھارے در پہ آنیکی
غم سے گھٹنا یہ مرا سب مین پڑا پاتا ہی اُسے
گھر کو جاتا ہی ترے کوچے سے جرأت تو یون
لیکے دل کہتے ہو ملنے مین ہی رسوائی واہ
وہ نہ آئے تو یہ ہو جاہے غلط
کھڑا تھا بام پر وہ اور نظر مین نے جو اُسپر کی
اُس پردہ نشین سے کوئی کس شکل بر آئے
گذرے ہی جب اُسکے لب و دندان کا تصور

تو شکل نقش پا ہر رہ ہر قدم پر بیٹھ جاتا ہون
جو تم پھر آؤ تو پیارے پھرین ہماری دن
وہ گیا پاس سے اور موت نہ آئی مجھکو
گریہ جون ابر ہی خلقت مین اثر ہو کہ نہو
دُور سے شکل نامہ بر کو دیکھ
دیوانہ کیا ہی ہمین مشہور کسی نے
یہ وہ چاہے ہی کہ اِس کو بھی لگائے رکھے
کرو نہ مجھ سے یہ باتین دوانہ پن کی سی
ہو جائے کاش شکل مری اُس رقیب کی
کیا چپکے سے کہے ہی وہ شامت نصیب کی
کہ خدا دیوے نہ جب تک تو سلیمان کب دے
تو پھر بجاے فرشتہ پری مزار مین آئے
اُس سے شرماتا ہون مین اور مجھسے وہ شرماتا ہے
بنت مصلحت دیتا ہی قاصد باز آنے کی
کہ اگر نقش پہ کہنے لگا خوبی نہانے کی
دوانہ ہی ولیکن بات کہتا ہی ٹھکانے کی
جو مجھے دیکھے ہی سو وہ تکنے جاتا ہے اُسے
جائے ہی جیسے کہ رستا نہین آتا ہی اُسے
آپ ہشیار بنے مجھکو دوانہ کرکے
کرین آئے نہین مرتا کوئی
نظر آنے لگی گویا مجھے تپلی سکندر کی
جو خواب مین بھی آئے تو مُنھ ڈھانک کر آئے
نکلے نہین رہتے لب و دندان ہمارے

ناصح مین اور ہم مین بھی ہی طرفہ صحبت آہ
ہم کچھ نہین سمجھتے وہ سمجھائے جاے ہی

قاتل نہ مجھ سے موڑیو منھ وقت قتل تو
ٹک شرم کیجیو مرے گردن جھکائے کی

یہ تو مین کیونکہ کہون کچھ نہین بھاتا مجھکو
کچھ تو بھایا ہی کہ اب کچھ نہین بھاتا ہی مجھے

زخم تازہ کی طرح چرخ کہن ای جرأت
ٹک ہنساتا ہی تو پھر خوب رُلاتا ہی مجھے

یاد اُس سے بدی ہم نے بہنت کئی بوسے
ہارے بھی تو کیا ہار مزے دار نکالی

چھوڑا اپنے گرفتارون کو صیاد سمجھ کر
جاتی نہ رہے جان رہائی مین کسی کی

کیا صلح کو جی چاہنے لگتا ہی وہین بس
لڑ جائے ہی جب آنکھ لڑائی مین کسی کی

یاد جب آتا ہی یہ کہنا تو اُڑ جاتی ہی نیند
اپنی ہٹ تو رکھ چکے بس اب تو ہٹ کر سوئیے

پوچھا یہان تلک کہ ہوا تنگ نامہ بر
لذت مِلی جو یار کے پیغام سے مجھے

جی خاک مین ملایا تمھارے ملاپ نے
اچھا غرض سلوک کیا ہم سے آپ نے

آج بھی اُس کے جو آنے کی نہ ٹھہری تو بس
ہم وہ کر بیٹھین گے جو جی مین ہین ٹھہرائے ہوئے

**جعفری** تخلص میر باقر علی پوسیر قمر الدین منت کوچک برادر میر نظام الدین ممنون است و تربیت از ایشان یافتہ در گذشتہ سال ہنگام بازگشت از سفر حجاز در گذشت اوراست

آرام وعدہ کی شب ایک دم کبھو نہ آیا
آیا نہ چین دل کو جب تک کہ تو نہ آیا

تیغ یون دل پہ خیال نگہ یار نہ کھینچ
ناخدا ترس تو کعبے مین تو تلوار نہ کھینچ

**جلال** تخلص شخصی در فیض آباد بودہ جز این حالش مقروع سمع نگشت اوراست ۔

تنگ احوال ہی اب تو تری شیدائی کا
آنکھ ٹک دیکھ تماشا تو تماشائی کا

قتل کرتے تھے دو عالم کو بیک چشم زدن
چشم بد دور وہ اب باندھنے ہتھیار لگے

گیا ہوا مین نے جو ٹک جانب ابرو دیکھا
اتنی سی بات پہ تم کھینچنے تلوار لگے

**جنون** تخلص مرزا نجف علی خان خلف مرزا محمد علی خان دیوانہ تخلص است کہ پدر و پسر ہر دو از بنارس اند مرزا محمد علی خان پدرش را ہنگامیکہ وارد دہلی بود و بسر رشتہ داری بورڈ ما مور با من ملاقات ہا رو دادہ علاقہ تحصیلداری و

وسررشتہ داری وغیرہ کہ مناصب جلیلہ سرکار انگریزیست بیشتر بادہی ماندہ ودرین ہنگام ندانم کہ کجاست از کلام اوست

| | |
|---|---|
| اپنے چہرہ سے مت نقاب الٹ | دیکھ جاوے گا آفتاب الٹ |
| دل کو شاید کوئی ستاتا ہے | قاصد اشک تیز آتا ہے |

**جنون** تخلص فخرالاسلام نام از خانوادۂ پیر ترک است ودر زمرۂ مشائخ ولی معدود از تلامذۂ ممنون است اوراست

| | |
|---|---|
| اوٹھی جو شرم تو دونون ہی دل ملے نکلے | بجز حجاب یہان کچھ نہ فاصلے نکلے |

**جنون** تخلص شاہ غلام مرتضے از برگزیدگان الہ آباد است بورع وتقوے مشہور وموصوف ودر اعداد عرفا معدود ومعروف لختے رغبتش باشعر است از فکرات اوست

| | |
|---|---|
| تری چشم مست سے ساقیا یہ سیاہ مست جنون ہوا | کہ می دو آتشہ طاق پر جو دھری تھی وہین دھری رہی |

**جوہر** تخلص مرزا احمد علے شخصی از طایفۂ قزلباش است این مطلع ازو نگاشتہ شد

| | |
|---|---|
| آتش ہو وہ چمن ہو یا برق آشیان ہو | ای مرغ نالہ کچھ ہوا اک شب تو پرفشان ہو |

**جوشش** تخلص محمد عابد اصحاب تذکرہ اولا از ابنائے جسونت ناگر عظیم آبادی نوشتہ اند ازوست

| | |
|---|---|
| جون آئینہ یہ ستم رسیدہ | رہتا ہے مدام آبدیدہ |
| تمہارے در پہ جو دربان نے آستین پکڑی | برنگ نقش قدم ہمنے بھی زمین پکڑی |

**جوشش** تخلص شیخ محمد روشن از تازہ خیالان عظیم آباد است شعرش صاف وبیغش فکرش دلپذیر ودلکش شیوۂ گزیدہ اش گزیدہ طرز پسندیدہ اش پسندیدہ ومعنداو در فن عروض بسیار مہارت دلخواہ داشت از خیالات اوست

| | |
|---|---|
| وہ زمانہ کیا ہوا جو مری گریہ مین اثر تھا | یہی چشم خونفشان تھی یہی دل یہی جگر تھا |
| گر یون ہی یہ دل درپے آزار رہیگا | ایک روز نہ ایک روز مجھے مار رہے گا |
| جیسا کہ دل پہ زخم ہی اُسکے خدنگ کا | گلشن مین ایک گل نہین اس آب ورنگ کا |
| اُس کا خدنگ داغ جگر سے گذر گیا | ایک تیر تھا کہ صاف سپر سے گذر گیا |

دیکھکر ایک ستم تیری جفا کاری کا
اُس کی آنکھون کو دیکھین ای جوشش
جز چشم بتان میکدۂ دہر مین جوشش
اُسکی رنجش کا مجھے خوف عبث ہی جوشش
یار کو قاصد مرے جاکے اگر دیکھنا
کل جو اُسے دیکھکر ہو گئے ہم بیخبر
قیس پھرتا جو رہا دشت مین دیوانہ تھا
مدعی سمجھون ہون جن جن کو مین اب تیرے لیے
مزا دکھاؤن مجھے تیری بے وفائی کا
حیران ہون کس طرح ہی وہ انسان مین جلا مگر
ہماری آہ کے صدمے نہین اُٹھانے کا
نہ پھولتے ہین شگوفے نہ غنچے کھلتے ہین
نہ شکل شیشہ آتی ہی نظر نہ جام کی صورت
چھپاتے ہین سبھی صیاد دام اور یہ مرا لو خط
ہمین تو رودنے نے آخر یہ رنگ دکھلایا
رونے کے لیے ہون آفسم دیدہ
ہمارے حال پر اُس کو نظر نہین ہرگز
دیکھیے ہم مین اور آن آنکھون مین کیا ہوتی ہی
دود کی طرح مین دلسوختہ جاتا ہون جدھر
عمر عزیز گذری ہی رنج و ملال مین
نے ڈر عسس کا ہی ہمین نہ خوف محتسب
کہے ہمین جور کا تیرے ہی شکوہ یار آئین
آج ہی عزم شکار اُس کا یہ معلوم نہین

کوہکن ہو تو نہ دم مارے وفاداری کا
منہ تو دیکھین شراب خوارون کا
ہم نے تو کسی مست کو ہشیار نہ پایا
ہو چکا ہی وہ اسی طرح سے سو بار جفا
میری طرف سے بھی تو ایک نظر دیکھنا
سنسکے وہ کہنے لگا پھر بھی ادہر دیکھنا
اُسکو لیلی ہی کی دروازے پہ مرجانا تھا
دوست اپنے ہی تھے سب کیا کوئی بیگانا تھا
اگر نہووے مجھے پاس آشنائی کا
جلوہ سے اوسکے طور تو جل خاک ہو گیا
یہ چرخ بام کہن ہی کسی زمانے کا
چمن مین شور پڑا اُس کے مسکرانے کا
رہی زیر فلک پھر کون سی آرام کی صورت
دلون کو صید کرتا ہی دکھا کر دام کیصورت
سفید ہو گئین آنکھین ہوا گریبان سرخ
ماتم کدۂ جہان مین جون ابر
کسی کے دل کی کسی کو خبر نہین ہرگز
لہو کے پیاسے ہین وہ تشنۂ دیدار ہین ہم
اپنے احوال پہ عالم کو رُلا آتا ہون
عاشق کہان ہوئے کہ پڑے اک زوال مین
رہتے ہین مست شام و سحر اپنے حال مین
جہان مل بیٹھتے ہین آشنا دو چار آپس مین
خوشی سے مرگئے یا صید حرم جیتے ہین

بیکسی سے یہی گلا ہی مجھے
تھام لیتی ہی دست قاتل کو

راغب نہ ہو طبیعت گر جور رو برو ہو
اپنی یہ آرزو ہی دینا ہو اور تو ہو

توانائی تو کر بیٹھی جدا آغوش سے مجھکو
گرا مت دیکھیو اے ناتوانی دوش سے مجھکو

دم بدم بزم مین کاہیدہ ہوئی جاتی ہی
لگ گئی ہی شمع کو شاید نظر پروانہ

جی مین جس وقت کہ مضمون کمر آتا ہی
بسکہ نازک ہی مجھے باندھتے ڈر آتا ہی

شبنم کی طرح سامنے اس آفتاب کے
ہونے کو تو ہوے تجھے دیکھ نہو سکے

**جوش** تخلص رحیم اللہ از سوقیان دہلی بودہ بتقلید بینوایان اشعار در مجامع میخواند نسبت تلمذ او مصحفی بخود کردہ او راست

مین نے جو کہا تجھ بن کیا کیا نہ الم گذرا
بولا کہ ابے تیرا روتے ہی جنم گذرا

دریا مری آنکھون سے ایک جاری لہو کا ہی
بیدرد تو کیا جانے کیا حال کسو کا ہی

**جوان** تخلص مرزا نعیم بیگ جہان آبادی از منتسبان مرشد زادہ والا تبار مرزا سلیمان شکوہ بہادر است مدتے شد کہ ازین دار فانی رخت حیات بعالم جاودانی بربست از وست

پہلو مین دل اپنے کو بھی غمخوار نہ پایا
یہ خوبی قسمت کہ کوئی یار نہ پایا

از بسکہ ہوئی گرمی خورشید قیامت
کوچے مین ترے سایۂ دیوار نہ پایا

ظلم و ستم و جور سبھی ہمنے اٹھائے
جب اور کوئی تجھ سا طرحدار نہ پایا

دیوار و در کی چھاتی سوراخ ہو گئی ہی
کیا روزنون سے اسنے آنکھین لڑائیان ہین

کسی کو اپنی سفارش کیواسطے اس پاس
جو لیکے جاؤن تو اسکا وہ آشنا نکلے

جیتا نہین پھرتا ہی کوئی اس کی گلی سے
مجھ تک مرے دلدار کی کیونکر خبر آوے

**جولان** تخلص میر بہادر علی از مردم این دیار است بہ تیر اندازی مشہور عہد خود بودہ از وست

کنج قفس مین دیکھکے بے بال و پر مجھے
ای ہم صفیر چھوڑ گئے تم کدھر مجھے

**جولان** تخلص میر حسن علی خان از سکنائے دکن است این بیت از وست

اب ایسے جام مین ساقی شراب ارغوانی بھر
کہ جسکو دیکھکر زاہد کے منہ مین آئے پانی بھر

**جہانگیر** تخلص جہانگیر بیگ نام اصلش از دہلی زمانہ ہا بہ لکھنؤ بسر بردہ شورش درسر داشت تیغہا زدہ وزخمہا برداشتہ آخر عمر بوطن مالوف رسیدہ بمالیخولیا مبتلا شد روزی وعظ مولانا عبدالعزیز میرشاہ علی را کہ درویش تخلص داشت زخمی زدہ بزندان بردند در حبس شہید خنجر اجل شد از وراست

| | |
|---|---|
| وہ کافر مرا درد کیا جانتا ہی | جو گذرے ہی مجھپر خدا جانتا ہی |

**جہاندار** تخلص مرشد زادۂ جہان مرزا جہاندار شاہ عرف مرزا جوان بخت بہادر ولیعہد حضرت شاہ عالم بادشاہ بفہم وفراست وعقل وکیاست ممتاز اقران وامثال خود بودہ ازینجا بہ لکھنؤ وازانجا بہ بنارس رفت ودر سال ہزار ودو صد ویک ہمدرانجا بملاء اعلیٰ پیوست نقل وسکونتش را داستان دراز است کہ این عجالہ بآن نمی سازد از وراست

| | |
|---|---|
| نرگس کے انتظار مین یہ بے اجل گیا | آنکھین جو یون کھلی رہین اور دم نکل گیا |
| ٹھان لیتے ہین وہ پہلے ہی سرا اپنا دیا | تیرے کوچے مین جوا ہی شوخ قدم رکھتے ہین |
| آخر گل اپنی صرف در میکدہ ہوئی | پہونچے وہان ہی خاک جہان کا خمیر ہو |
| کونسی بات تری ہم سے اُٹھائی نہ گئی | پر جفا جو تری ناحق کی لڑائی نہ گئی |

**جھمن** تخلص جھمن ناتھ نام از مردم دہلی است تازہ فکر وکہن مشق از وست

| | |
|---|---|
| دل جون سپند عشق کی آتش سے جل گیا | ایک آہ کھینچتے ہی مرا دم نکل گیا |

**جمینا بیگم** حالش چون جمالش در پردۂ اختفا ماندہ بہانا اقتضای کمال تستر اوست زوست

| | |
|---|---|
| یہ کس کی آتش غم نے جگر جلایا ہی | کہ تا فلک مرے شعلے نے سر اُٹھایا ہی |

## حرف الحاء المہملہ

**حاتم** تخلص شیخ ظہور الدین نام المعروف بشاہ حاتم از تازہ خیالان قدیم است در عہد شباب سپاہی پیشہ بودہ عافیت تبتل وتوکل شیوہ کردہ در جہان آباد آزادانہ می زیست اکثر ارباب فکر از بہرہ ہا یافتہ اند از انجملہ مرزا رفیع سودا ست

در اول حال فکر تش مقصور بر تتبع قدما مانند ولی وغیرآن بود چون طرز متاخرین طراز جیب و دامان شہرت گشت وے نیز دست بدامان ایشان زدہ بناے دیوان ثانی برین طریقہ نہادہ ہمدرین سمو ر تبعرے کہ ہمدوش عمر طبیعی شدہ بود دامان ہستی از کف سرداد این اشعار از وست

| | |
|---|---|
| اس قدر کی حرف تسخیر پری یان مین عمر | رفتہ رفتہ نام میرا اب پریخوان ہوگیا |
| ہجر کی زندگی سے مرگ بھلی | کہ جہان سب کہین وصال ہوا |
| تو اذیت پیشہ دشمن ہی بغل مین دل نہین | دور ہو نہیلو سے صحبت کے مری قابل نہین |
| تم تو بیٹھے ہوے یہ آفت ہو | اُٹھ کھڑے ہو تو کیا قیامت ہو |
| مفلسی اور دماغ اے حاتم | کیا قیامت کرے جو دولت ہو |
| کرین ہین قمریان تعریف سرو اور ہم تری قد کی | جو تو آوے چمن مین تو ہمارا بول بالا ہو |
| آتا ہی آب نشہ کی طرف جی کبھو کبھو | ساقی نگاہ مست اِدھر بھی کبھو کبھو |
| پیری مین آج یار مرا ہمکنار ہی | ساقی شتاب آکہ خزان مین بہار ہی |
| بجز داس دور مین ہین سب حاتم | اندنون کیا شراب سستی ہی |
| دیکھ جراح تیرے مرہم کو | میرے سینے کا داغ ہنستا ہی |
| وہ وحشی اسقدر بھڑکا ہی صورت سے مری یارو | کہ اپنے دیکھ سایہ کو مجھے ہمراہ جانے ہی |

**حافظ** تخلص محمد اشرف از پہلو یان است در فن موسیقی خود یگانہ میداند شعرے ممتاز از ایشان در میان نیست لاجرم این بیت ثبت گشت

| | |
|---|---|
| ابر مین سہ کی طرح زلف کے پردے مین آہ | تو نے گو منھ کو چھپایا پہ مجھے معلوم ہوا |

**حالی** تخلص میر محب علے از مردم مرشد آباد است او راست

| | |
|---|---|
| عوض مین بوسے کے دی ہی گالی سوال مگر جواب دیگر | یہ طرز تو نے نئی نکالی سوال دیگر جواب دیگر |

**حبیب** وطنش معلوم شد کہ مراد آباد است اما نامش دریافت نگشت کہ چیست از دست

| | |
|---|---|
| خانہ ویرانی مری گرچہ کی اس دل نے حبیب | پر خدا حشر تک آباد رکھے خانۂ دل |

**حجام** تخلص عنایت اللہ نام عرف گلو از مردم سہارنپور است بہ پیشہ حجامی

کہ مجازاً موتراشش را حجام گویند کسب معاش میساخت و لفظ تلمذ مرزا رفیع سودا ہم بفلک می افراخت مولانا فخر الدین را علیہ الرحمۃ دست ارادت بدامن زده فکرتش بدل میسازد و لختے از اشعار او می طرازد

| | |
|---|---|
| رو رو رخسار کے لیتا ہون مزے خوبون کے | بہتر اس شغل سے حجام ہنر کیا ہوگا |
| جینا نظر اپنا تو ستمگر نہین آتا | بے وصل ترے سو یہ میسر نہین آتا |
| خط آنے سے بھی اپنی رسائی نہین ہی وہان | حجام کس طرح سے ملین کیا ہنر کرین |
| دیکھ عاشق کی تری رسوائیان | عشق کی لوگون نے قسمین کھائیان |
| ایکروز نصیبون سے کہین وان تئین ہو پہونچون | پھر سر ہی مرا اور در و دیوار تمھاری |
| ہی جی مین کہ اکروز مین ان آنکھون سے پوچھون | بکتے نہین کس واسطے بیمار تمھارے |
| اس کاوش مژگان کا گلہ مجسے عبث ہی | ای آنکھو بوئے ہوئے ہین خار تمھارے |
| مثال ناقہ لیلے کی ایک دو گام غلط | خدا کرے کہ ادھر بھی ترا سمند کرے |

**حزین** از حالش این قدر معلوم است کہ باین تخلص شخصے بوده در آوان فردوس آرامگاه محمد شاه ازوست

| | |
|---|---|
| ویران ہوا خزان سے چمن یان تلک کہ ہم | چاہین کہ جل مرین تو کہین خار و خس نہین |

**حسرت** تخلص جعفر علی نام خلف ابو الخیر از مردم لکھنؤ است آبایش عطار پیشہ بودند وے نیز یک چند بدین شغل مشغول بوده نظر بفطرت اصلی برین قناعت نکرده در زمرهٔ منتسبان مرزا جہاندار شاه مرحوم جا گزید آخر ہمت بلندش باین ہم نساختہ ترک دنیا گفتہ از پست و بلند عالم و نشیب و فراز روزگار برکران بوده در گوشہ عافیت میگذرانید در فن نظم از تلامذه سرب سنگھ دیوانہ است و بہ سلاست عبارت و سلامت فکر مشہور زمانہ قلندر بخش جرأت از شاگردان اوست اما از استاد قصب السبق ربوده اوست

| | |
|---|---|
| گیا دل سو گیا رونے سے کچھ حاصل نہین ہوتا | اگر رو رو کے جی کھودین تو پیدا دل نہین ہوتا |
| ہمصفیان چھوڑ چلے ای چمن آرا ہم تو | تو ہی لیجائیو سر پر یہ گلستان اٹھا |

درس تھا مکتب مین مجھکو آہ کا ‏ ‏ یہ سبق تھا پہلے بسم اللہ کا

ہی غبار آلودہ یان تک اشک اس غمناک کا ‏ ‏ دست مژگان مین سدا رہتا ہی سبحہ خاک کا

گل کونسے تھے خوش کہ ہنستے ہم آج خوش ‏ ‏ ہم نے تو ایک دن کبھی نہ پایا مزاج خوش

ق

حسرت ہزار رنگ سے بولا مین جھوٹ سچ ‏ ‏ نصیبی کہ نوبت آوے سخن کی قسم تک

لیکن سمجھ گئے بات کو جس نے اڑا دیا ‏ ‏ پہونچاتے ورنہ ہاتھ ہم اُس کے تو دامن تک

ساقی مے دے کہ اہل مجلس ‏ ‏ پانی پانی پکار رہے ہین

کسے منظور رہتا یون تیغ کھینچے زندگانی کو ‏ ‏ ولے کیا کیجیے حسرت بلا سے ناگہانی کو

نازک دلون کے زخم کو مرہم کبھو نہو ‏ ‏ سرا ہین حیات سے پٹی تو [illegible]

کس کا ہی جگر جس پہ یہ بیداد کروگے ‏ ‏ لو دل تمھین ہم دیتے ہین کیا یاد کروگے

ہم مین بیٹھے تھے کل جنتے پر دور سے ‏ ‏ دیکھ کر اُس کو لگے لینے بلائین دور سے

مجھکو تجھ سے خدا جدا نہ کرے ‏ ‏ مین ہون تجھ سے جدا خدا نہ کرے

فسانا وصل کا جس سے دل بیتاب کہتا ہی ‏ ‏ وہ کہتا ہی کہ افسانہ نہین یہ خواب کہتا ہی

یہ بھی ایک ستم تھا کہ خواب مین مجھے شکل آ کے دکھا گئے ‏ ‏ کبھی نیند بر سو تین آئی تھی سو اس طرح سی جگا گئے

**حسرت** تخلص ذوقی رام نام سلکش از جہان آباد است و دے در فرخ آباد بسر می بردہ از وست

برنگ آبلہ ای واے یہ کیا زندگانی ہی ‏ ‏ کہ جس کے پانون پڑتا ہون اُسیکو سرگرانی ہی

این بیت را بنام جعفر علی حسرت ہم نگاشتہ اند

**حسرت** تخلص ہیبت قلیخان نام از اہل عظیم آباد است کسب سخن از مرزا مظہر کردہ او راست

تنہا دے ہمسری کرے کون ‏ ‏ سر کس کا پھرا ہی یون مرے کون

**حسن** تخلص سید غلام حسن نام خلف میر غلام حسین ضاحک تخلص است کہ مرزا رفیع سودا ہاجے رکیک براے او نظم کردہ نژادش از ہرات است وے بدہلی از عدم بوجود آمدہ ودر ریعان جوانی بجانب مشرقی رفتہ در فیض آباد از خوان فیض نواب سردار جنگ سالار جنگ بہادر کامیاب بود

از تلامذہ میر ضیاء الدین ضیاست سالم فطرت سلیم فکرت است و بر اصناف سخن فی الجملہ قدرتی داشتہ لاسیما مثنوی بیکو میگفتہ مثنوی سحر البیان کہ مشہور بہ بدر منیر است شہرت تمام دارد قطع نظر از پا لغزہاے شاعری بہ محاورہ عوام بد نگفتہ بلکہ داد بلاغت دادہ اور است

گر کیجے رقم کچھ تری وحدت کے بیان کا
تو چاہیے خامہ بھی اُسی ایک زبان کا

اظہار خموشی مین ہی سو طرح کی فریاد
ظاہر کا یہ پردا ہی کہ مین کچھ نہین کہتا

تا اشار یکو سمجھ نہ لگے غیر کے وہ
مین نے اس ڈر سے کبھی اُس کو اشارا نہ کیا

چھوڑ دے کوئی کسی کے لیے جسطرح سے کچھ
ہم نے منت مین تری کون و مکان چھوڑ دیا

بے وجہ تو نہین یہ حسن اُس گلی مین روز
جا جا کے بات کرنی ہر اک سے پکار کر

مین حشر کو کیا روؤن کہ اُٹھ جاتے ہی تیرے
بر پا ہوئی ایک مجھ پہ قیامت تو یہین اور

دامن صحرا سے اُٹھنے کو حسن کا جی نہین
پاؤن دوانے نے پھیلائے بیابان دیکھکر

دروازہ گو کھلا ہی اجابت کا پر حسن
ہم کس کس آرزو کو خدا سے طلب کرین

جو کوئی آوے ہی نزدیک ہی بیٹھے ہی ترے
ہم کہان تک ترے پہلو سے سرکتے جائین

اس کی جب بزم سے ہم ہو کے تبنگ آتے ہین
اپنے ساتھ آپ ہی کرتے ہوے جنگ آتے ہین

کہتا ہی تو کہ تجھسے مین ہی بنا بیٹھا ہون
تو ہی کہین ہو سچا مین یہ ہی چاہتا ہون

روٹھا کرے وہ کیون نہ کسی اور سے حسن
یہ سب بگاڑ چاہ کا ہی اور کچھ نہین

دل کو کھویا ہی کل جہان جاکر
جی مین ہی آج جی بھی کھو آؤن +

غیر کو تم نہ آنکھ بھر دیکھو
کیا غضب کرتے ہو ادہر دیکھو

تیرے ہمنام کو جب کوئی پکارے ہی کہین
جی دھڑک جاتا ہی میرا کہ کہین تو ہی نہو

دی تھی یہ دعا کس نے مرے دلکو الٰہی
اُجڑے یہ گھر ایسا کہ پھر آباد نہوئے

پھر پھر آئینے کو وہ دیکھنے لگتا ہی حسن
ایک دم آپ مین وہ شوخ جو پاتا ہی مجھے

شب وصل صنم ہی آج ای ہمدم کسی ڈھب سے
گریبان سحر کو ٹانک رکھنا دامن شب سے

پڑی رات داد دستد کچھ عجب
جو بوسے کو اُس شوخ سی جا اڑے

لگاتے ہی لب لب سے بس جی دیا
حسن اور لینے کے دینے پڑے +

کہنے کی ہین یہ باتین کس بن نہین گذرتی
ہر ایک جان تو ہی جس بن نہین گذرتی

ساتھ دیکھوں ہون کسی کے جو کسی دلبر کو
مین بھی جی رکھتا ہون مجھکو بھی ہوس آتی ہے

آجا کہین شتاب کہ مانند نقش پا
تکتے ہین راہ تیری سر راہ مین پڑے

حسن تخلص خواجہ حسن نام خلف خواجہ ابراہیم از نبائر خواجہ غیاث الدین مودودے است رحمۃ اللہ علیہ نظر بدو دانشش از طریق تصوف آگاہ و در علم موسیقی سلیقہ اش دلخواہ مرد شوریدہ و درد مند است و شخص فرخندہ وار جمند در فنون نظم از تلامذہ جعفر علی حسرت است و بسبب خواجہ تاشی با قلندر بخش جرأت ربط معقول و محبت مقبول داشتہ و در لکھنؤ با یکی از نسوان السوق بخشی نام علاقہ خاطرے پیدا کردہ نامش بطریق التزام در مقاطع غزلیات می آورد و بعلت درویشی با عتبار منزلیست از نتائج طبع اوست

امنڈ کے آنکھوں سے یکبارگی چلے آنسو
ہنسی ہنسی مین جو ذکر وداع یار ہوا

وقت نظارہ نہ رو کہتے تھے اے چشم تجھے
شدت گریہ سے نے خاک سوجھا دیکھا

کیا قتل اور جان بخشی بھی کی
حسن اُس نے احسان دوبارا کیا

وہ تو آیا نہ تماشے کو مرے نزع کے پر
ہم نے اسوقت مین بھی اُس کا تماشا دیکھا

وقت وداع یار دل بیقرار نے
یہ آہ کی کہ عرش معلے ہلا دیا

دل دلاسوں سے کرے ہی بیقراری بیشتر
خانۂ ماتم مین ہو پرسے سے زاری بیشتر

ہمین آرام زیر خاک بھی کیا خاک ہوویگا
لیے پہلو مین یہ ایسا دل پر شور جاتی ہین

بھلا مین دوانہ ہی پر یہ ناصح
مرے ساتھ بکتا ہی عاقل کو دیکھو

آہ کس کس بیوفائی کا تری کیجے شمار
اور تو سب یکطرف منہ بھی دکھانے سے رہے

اُس نے کس کس طرح ٹالا ہمکو اپنے در سے یہ
دیکھ تو ہم بھی حسن کس کس بہانے سے رہے

حسن تخلص مولوی ابوالحسن فرزند مولوی الٰہی بخش المتخلص بہ نشاط از مردم قصبۂ کاندھلہ بودہ بمیرٹھ ہم میگذرانیدہ از وست

جواب لائیو قاصد شتاب نامے کا ۔۔۔ جواب نامہ نہو وے جواب نامے کا
منفعل ہون دست ویا بھی مار نیسے وقت ذبح ۔۔۔ کیون مین تڑپا جو ترے دامن پہ چھینٹا پڑگیا
گو تو نے لپٹ کر نہ کیا ہمکو ذرا گرم ۔۔۔ رہتی تھی ترے عشق مین چھاتی یہ سدا گرم

حسن تخلص حسن علی خان جزانیکہ از مردم کشمیر است دیگر از حالش وقوف نشد اور است

آنکھون مین مری قطرۂ خوناب نہ ٹھہرا ۔۔۔ ہر چند کیا ضبط یہ سیماب نہ ٹھہرا

حسن تخلص مرزا حسن خلف الصدق سیف الدولہ سید رضی خان بہادر این بیش از تذکرہ نواب اعظم الدولہ سرور تخلص نوشتہ شد

دل کو دے کر اُس بت کافر کو ہمنے ای حسن ۔۔۔ جس قدر ناحق یہ کھینچی ہی ندامت کیا کہون

حسین تخلص سید غلام حسین دہلوی بن سید عبد اللہ در بد و حال تخلص بعزیز بود چندی در میرٹھ یکی از اہل فرنگ را درس دادہ بکلکتہ ہم گذارش افتادہ اور است

تھا عرش سے بڑھ کر جو دماغ اپنا وہی ہی ۔۔۔ یون چرخ نے تو کر دیا مجبور کسی کا

حسین تخلص نواب غلام حسین خان از خانوادہ و روسای شاہجہان پور است نوشتہ اند کہ آداب و اخلاق درست داشت این ابیات از وقلمی شد

مین تو تدبیرین تھا زخم جگر کی مصروف ۔۔۔ دل بھی پہلو مین پریشان تھا مجھے معلوم نہ تھا
آگے ملنے کی کوئی راہ نکل آئے گی ۔۔۔ بیقراری تو مجھے اُس کے تو دیتا بہ بجا
تشنۂ آب دم خنجر ہی بسمل اور بھی ۔۔۔ دست نازک کو ذرا تکلیف قاتل اور بھی

حشمت تخلص میر محتشم علی خان خلف میر باقی بدخشانی نژاد است و مولدش شاہ جہان آباد در زبان پارسی خیالاتش رنگین تر از لعل بدخشانی و یاقوت رمانی بودہ و با میر محمد افضل ثابت و شیخ عبد الرضائے متین صحبتہا داشتہ و مطارحات نمودہ در سنہ یک ہزار و یک صد و شصت و سہ بمفاجات در گذشت اللہم احفظنا از وست

گور کے سوتے دیوانون کو جگاتی ہی بہار ۔۔۔ شور ہی غل ہی قیامت مست آتی ہی بہار

**حشمت** تخلص میر محمد علی از پیشینیان است از افکار اوست

| | |
|---|---|
| خط نے ترے حسن سب گنوایا | یہ سبزہ قدم کہان سے آیا |

**حضور** تخلص لالہ بال مکند کھتری دہلوی تلمیذ خواجہ میر درد فی الجملہ در عربی بہرہ داشتہ اوراست

۱۲۷۰ [illegible] زندہ [illegible]

| | |
|---|---|
| نہ پاؤن کو جنبش نہ ہاتھون مین طاقت | جو اُٹھ کھینچون مین دامن اس دلربا کا |
| سر راہ بیٹھے صدا ہے یہ اپنی | کہ اللہ یاور ہے بیدست و پا کا |
| یہ جو چشم پُر آب ہین دونون | ایک خانہ خراب ہین دونون |
| یہان مجھ مین نہین ہے جان باقی | وہان اب بھی ہے امتحان باقی |
| جفا کو تم وفا سمجھے ستم کو ہم کرم سمجھے | اُدہر کچھ دل مین تم سمجھے ادہر کچھ دلمین ہم سمجھے |

**حفیظ** تخلص محمد حفیظ نام از دہلی یافت اصلاح شعر از حکیم قدرت اللہ خان قاسم گرفتہ بخواندن مراثی بطرز دلپذیر شہرہ شہر بودہ کمتر از سال است کہ زیر خاک شد اوراست

| | |
|---|---|
| محبت آہ کیا کیا رنگ عاشق کو دکھاتی ہے | اگر اک دم ہنساتی ہے تو پھر بیرون رلاتی ہے |
| روبرو غیرون کے شکوہ کیا کرون مین آپ کا | ہو رہین گی پھر کبھو باتین ہمارے آپ کے |

**حقیقت** تخلص میر شاہ حسین اصلش از بلخ و وے در بریلی متولد شدہ نشو و نما در لکھنؤ یافتہ کسب سخن از قلندر بخش جرأت نمودہ و ہم تتبع اشعارش بوے متعلق بودہ اوراست

| | |
|---|---|
| کیا ترے عشق مین اے عربدہ جو ہاتھ لگا | زیست سے ہاتھ بھی دھویا یہ نہ تو ہاتھ لگا |
| ولا اب دونون مل کاٹینگے اوقات آہ و زاری مین | ہوئے بیمار ہم بھی لے تری بیمارداری مین |

**حکیم** تخلص محمد اشرف خان خلف حکیم شریف مانند پدر خویش از اطبای بیمثل زمانہ است در چارہ سازی یگانہ و از علوم متعارف ہم بیگانہ نبودہ زمانے بیش نیست کہ جہان گذران را پدرود کردہ از کلام اوست

| | |
|---|---|
| میرے رونے نے مجھکو اُس سے کھویا | مجھے اس دیدۂ تر نے ڈبویا + |

| | |
|---|---|
| کھون مین کیا برنگ زخم ناسور | ہنسا یکبار گر سو بار رویا |

**حکیم** تخلص محمد پناہ خان فرزند رشید سید محمد شریفخان المشہور بزر بخش شاگرد خواجہ میر علیہ الرحمۃ المتخلص بدرد بودہ در اوائل فکر نشار تخلص میکرد آخر بتقاضای مہارتی کہ در فن طلب داشتہ تغیر تخلص بحکیم نمودہ گویند کہ در تاریخ و موسیقی آگاہی دلپسند و در فنون آخر نیز سلیقۂ بلند داشت از نتایج طبع اوست ؛

| | |
|---|---|
| پوچھتے کیا ہو حکیم جگر افگار کا گھر | ایک تکیہ سا ہی اس شوخ کی دیوار کی پاس |
| کہتے ہین حکیم آیا میخانہ سے مسجد مین | ہم کو تو تعجب ہے وہ گبر مسلمان ہو |
| تیرے لیے خلق در بدر ہی | ای خانہ خراب تو کدھر ہی |
| ہم ہی صنم کے غم مین نہ ایمان سے گئے | کتنے ہی بندگان خدا جان سے گئے |
| ہم تو کیونکر کہین کہ بوسہ دو | گر عنایت کرو عنایت ہی + |
| ہی رشک دستہ گل کیون یہ آستین تیری | سر شک خون نا کسکی اس سے پاک ہوئی |

**حقیر** تخلص میر امام الدین نام المعروف بمیر کلو از سکنائے جہان آباد مردی بود حریف و ظریف او راست

| | |
|---|---|
| ہون ہست و نیست عالم تصور کی طرح | گویا ہون اور خموش ہون زنجیر کی طرح |
| دل مین ہی بیٹھ رہین در پہ صنم ہی کے حقیر | راہ کعبہ کی تو آتی ہی نظر دور ہمین |
| یاد مین اس بت کافر کی ہون ایسا مصروف | کہ خودی بھول گئی بلکہ خدائی مجھکو |
| پامال ہوے ہم تو حقیر آہ جہان مین | جون نقش قدم یار کے قدمون سے بچھڑ کے |

**حیرت** تخلص الموسوم بمیر مراد علے از باشندگان مراد آباد است پی تجارت کوہستان رفتہ بود ہم در انجا در گذشت از وست ؛

| | |
|---|---|
| کہان ہی شیشہ کی محتسب خدا سے تو ڈر | میری بغل مین چھلکتا ہی آبلہ دل کا |

**حیرت** تخلص غلام فخر الدین نبیرۂ نواب میر منو خلف الصدق مرحوم اعتماد الدولہ قمر الدین خان در کابیے شب بروز می آورد این دو بیت از و بر گرفتہ شد

| | |
|---|---|
| ہم اس بزم سے یون پُر ارمان نکلے | جوانی مین جس طرح سے جان نکلے |

| | |
|---|---|
| یہ ستم دیکھون کن آنکھون سے مین اے غیرت عشق | ایک عالم اسی کوچے کا تماشائی ہے |

حیرت تخلص پنڈت اجودھیا پرشاد کشمیری لکھنوی از شاگردان قلندربخش جرأت ست دیوانے مختصر و چند مثنوی دارد کہ بنظر نرسیدہ در فن موسیقی مسلم و بہ تیراندازی علم بودہ بیشتر بہ لکھنؤ و کمتر بجہان آباد گذرانیدہ در سی و پنج سالگی فی سنہ ہزار و دو صد و سی و چار بساط ہستی در نوشت از دست

| | |
|---|---|
| برنگ نقش پا اس کی گلی سے اٹھ نہین سکتا | ہوا ممنون احسان خوب اپنی ناتوانی کا |

حیران تخلص نامش میر حیدر علی مولدش جہان آباد بیشتر در ممالک شرقی شب بروز آوردہ از تلامذۂ سرب سنگھ دیوانہ ست گویند غرور شاعری دماغش را مختل کردہ بود و نظر بہ تخلص استاد جا دارد در ضلع بہار کشتہ شد و قاتل را ہم ہمراہ بُرد از افکار او ست

| | |
|---|---|
| دم نکلتا ہی اب کوئی دم مین | بیٹھ جا کچھ نہین رہا ہم مین |
| مین نے حیران کو جو دیکھا روتے | بن گئی دو کھنے کی گھات مری |
| اُن کی خدمت مین ادب سے مین نے | عرض کی دیکھی کرامات مری |
| مین نہ کہتا تھا کہ دل آپ نہ دین | بندگی قبلۂ حاجات مری |
| گذر کرتا ہی بھولے سے ہمارے خاک پر گر وہ | کھڑا ہو اس سے دو دو پھر دامن جھٹکتا ہی |
| جب کہا مین نے مرے گھر چلیے | اس مین کچھ کم نہوگی محبوبی |
| تیوری کو چڑھا لگا کہنے | رسم و راہ ادب تو سب ڈوبی |
| مجھ سے کہتا ہی میرے گھر چلیے | دیکھیو اختلاط کی خوبی |

حیدر تخلص نامش حسام الدین این بیت از وثبت گشتہ

| | |
|---|---|
| ملک خصال پری وش فرشتہ خو کہتا | مجال تھی کہ سگ یار کو مین تو کہتا |

حیدر تخلص میر حیدر علی خان لاہوری نژاد است و خوش رنگ سلکہ نت ریختہ از اولاد شیخ عبدالقادر گیلانی است رحمۃ اللہ علیہ او راست

| | |
|---|---|
| ارادہ ہی بیٹھ سب کچھ اُس چشم تر کا | خدا حافظ آج اپنے دیوار و در کا |

| | |
|---|---|
| لے سنگ وخشت مجھ پہ ہر خاص و عام نکلا | بارے جنون کی دولت اپنا یہ نام نکلا |

حیف تخلص میر چراغ علے نام از ارباب لکھنؤ و تلامذہ میر شیر علی افسوس است ازوست

| | |
|---|---|
| جس کی ہر اک امید مبدل بہ یاس ہو | کیا اُس مریض عشق کے جینے کی آس ہو |
| ہے اپنے تو نزدیک وفا خوب ولیکن | ہو لطف جو تیری بھی طبیعت ادھر آئے |

## حرف الخاء المعجمہ

خاکسار تخلص محمد یار در مقابیکہ شہرہ بقدم شریف دارد خانہ از نے بنا کردہ در نہایت انقطاع میگزراند سید لیست دردمند و درویشی است مستمند گویند کہ در ریعان جوانے با امارد سری و بجانب سادہ رویان نظرے داشت و ہر کہ مد نظر او می بود تعلقات دینوی می گذاشت از معاصرین میر تقی است ازوست

| | |
|---|---|
| ترے باغبان کا یہ دیکھا سلیقہ | کہ نرگس کو بویا نہ بوئیں یہ آنکھیں |
| تیغ قاتل سے رہے محروم بے تقصیر ہم | روز محشر کو اٹھینگے اس لیے دلگیر ہم |

خاکی تخلص حیدر بیگ نام نژادش از بدخشان است لعلش ازین کان بر خاستہ روز ملا شد کہ بدکن رفتہ سپاہی پیشہ ہست او راست

| | |
|---|---|
| ہم عشق بھی سیکھین اگر استاد ہو کوئی | دل تو ہی بتادے تجھے گر یاد ہو کوئی |

خادم تخلص شخصی از مردم کیتھل من مضافات صوبہ سرہند است از نامش نشانی یافتہ نشد او راست

| | |
|---|---|
| عاشق ہوا ہون ایک بت بالا بلند پر | صد آفرین ہے میری بھی عالی پسند پر |
| اس کے ہاتھون اک جہان ویران ہے | چشم بھی میری کوئی طوفان ہے |

خادم تخلص یکے از باشندگان پانی پت است اہل تذکرہ نامش ننوشتہ اند و این بیت بنامش نوشتہ اند

| | |
|---|---|
| رات بھر ماتم پروانہ مین روتی ہے شمع | اشک سے داغ جگر اپنے کو دھوتی ہے شمع |

خادم تخلص خادم علی خان از اہل فرخ آباد است و استاد نواب

ناصر جنگ است تخلص کہ از حکام آن بلدہ بودہ امتیاز داشتہ گویند کہ در فارسی صاحب دیوان است ملاحظہ نشد او راست

| | | |
|---|---|---|
| مجھ کو کہتے ہو کہ چل باہر ہو | | آپ کے کہنے سے کب باہر ہوں |

خان تخلص محمدی خان از دکنیان است انتساب بعلیشت را بدہلی گزارش افتادہ بود از شاگردان سعادت یار خان است کہ تخلص رنگین از دست

| | | |
|---|---|---|
| یاد جس وقت تری آتی ہے | | مجھکو بجلی وہین لگ جاتی ہے |

خان تخلص اشرف خان دہلوی الاصل است بہ لکھنؤ رفتہ در زمان اقامت این یار رنگ مشاعرہ سیر نخیت از شاگردان غلام ہمدانی مصحفی ست او راست

| | | |
|---|---|---|
| اے خان غم فراق مین تم زہر کھا مرو | | اسکے سوا نہین کوئی تدبیر دوسری |

خرد تخلص نواب فخر الدین محمد خان خلف الصدق نواب شرف الدین محمد خان کہ خدمت بخشیگری تن جاہ افزاے الیشان بود بمکارم شیم و محاسن خصال آراستہ است بادلے وارستہ و خاطری از ہمہ گسستہ بخوشی بال و نکوئی حال زندگانی می کند مرویست بلیچ خرسند صاحب ہمت بلند تشریف زرین و خرقہ پشمین در نظرش یکیست و گوہر شاہوار تبخشش از دانہ اشک گران ارز نیست در عنفوان عمر بدین فن سری داشت اکنون عمریست کہ شاہد ان اشعار را در حجلہ گاہ ضمیرش بار نیست باصرار داعی از گفتہ ہاے پیشین ابیاتی چند آوردہ بود کہ دل انتخاب پسند بدو بیت ازان قناعت کرد تاریخ دیوان فقیر با نمایہ خوبی گفتہ کہ خامہ نتواند مشغی ستود و ہم برین تذکرہ تاریخی دلپسند دارد و آن بجاسے خود مذکور شود اما تاریخ دیوان ریختہ نظم عالم پسند گفتہ است و تبییض مسودات من علاقہ بایشان دارد مختصر سخن آن دو بیت ہمیست

| | | |
|---|---|---|
| ہماری ان کی صحبت آہ ابر و برق کی سی ہے<br>لبون پہ جان ہی جلدی سے پہونچ کہین ظالم | | ہم انکو دیکھ کے روتے ہین اور وہ ہم پہ ہنستی ہین<br>یہ آرزو ہے کہ دم تیرے روبرو نکلے |

خستہ تخلص محمد عبد اللہ خان کہ بمیر جیون معروف است کشمیری الاصل بودہ

ومولد ومنشایش شاہجہان آباد ست والدش از منتسبان مجدالدولہ عبدالاحد خان مرحوم بودہ اوراست

| | |
|---|---|
| سایہ سان پہونچے تو تھے پانوں تلک گر پڑ کر | اُس نے دامن کو بھی پر ہاتھ لگانے نہ دیا |

**خستہ** تخلص غلام قطب کہ از اولاد سید محمد کرمانی ست قدس اللہ سرہ العزیز در زمرہ خدام مزار کثیر الانوار سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ در شمار می آید از بہو ریخان آشفتہ کسب سخن کردہ اومیگوید

| | |
|---|---|
| جلوہ اُس مہ نے جو ناگاہ لب بام کیا | روز خورشید درخشان کا وہین شام کیا |

**خشنود** تخلص از حال وے اطلاعی نیست این بیت بنامش دیدہ شد

| | |
|---|---|
| ہو غریق رحمت پروردگار | آج ساقی کا پیالہ ہو گیا |

**خلق** تخلص الموسوم بمیر احسن بن میر حسن صاحب مثنوی سحر البیان کہ شہرہ بہ
بدر منیر است کسب سخن از پدرش کردہ اوراست

| | |
|---|---|
| عجب عالم مین بیہوشی کے وہ مجھکو نظر آیا | کہ اتنا بھی نہ آیا ہوش جو پوچھون کدھر آیا |
| بیقراری مین کٹی رات تو یان اپنے تئین | چین سے زلف مین دل کیونکہ رہا ہو دیگا |
| دل لگاتے تو لگا یا یہ نہ تھا کچھ معلوم | جی پہ کیا گزرے گی اور جان پہ کیا ہو دیگا |

**خلیق** تخلص میر مستحسن کہ مین برادر میر احسن خلیق ست و درین فن برادر بزرگتر آمدہ بمصحفی نسبت تلمذ وے بخویشتن کردہ است اکثر گریہ رگ کلکش مراثی واقع کربلاست اوراست

| | |
|---|---|
| اشک جو چشم خون فشان سے گرا | تھا ستارا کہ آسمان سے گرا |
| ہنس دیا یار نے جو رات خلیق | کھا کے ٹھوکر اُس آستان سے گرا |
| غفلت مین فرق اپنے تجھ بن کبھو نہ آیا | ہم آپ مین نہ آئے جب تک کہ تو نہ آیا |
| کہا مین نے جو اے گل کچھ وفا کر | تو وہین ہنس پڑا وہ کھل کھلا کر |
| کس کے خرام ناز کا پامال ہون خلیق | لگتی ہی چوٹ دل کو مرے ہر قدم کیساتھ |

**خندان** یکے از شعرا بودہ از خیالات طبع اوست

| | |
|---|---|
| گردش چشم پر تری جبکہ نگاہ کیجے | خانۂ دل کو اپنے ہاتھ آپ تباہ کیجے |

**خودغرض** تخلص شاعری از فرخ آباد ست از افکار اوست

| | |
|---|---|
| بند قبا کو کھول کے گلشن مین تو نجا | ہووے نہ گل گلے کا کہین ہار دیکھنا |

خیال تخلص غلام حسن خان آبائش صاحب عتبار بوده اند برکت اللہ خان برکت تخلص کہ از موزونان فارسی است عم او میشود خیال درستی خیالات خویش بہ برکت صلاح برکت نموده نوشته اند کہ دو دیوان دارد قریب بصد ہزار بیت دانچہ ما از وے گزیده ایم اینست

تجھے تو غیر کو منظور مُنھ دکھانا تھا
نقاب کھولنا گرمی سے ایک بہانا تھا

جھلک ایسی کوئی دکھلا گیا مہ پارہ غرفے مین
کہ جون چلمن سے شب رہ گیا نظارہ غرفے مین

پھر نئے سر سے ہوا خانۂ مجنون آباد
پاؤن جب ہم نے دھرا آنکے ویرانے بیچ

حاضر ہین ہم تو آؤ شمشیر کین نکالو
جو دل کی آرزو ہی اُس کو کہین نکالو

جرعہ افشان ہو ہماری خاک پر غافل کبھی
ہم بھی ای ساقی تری مجلس کے میخوارون مین تھے

مژگان کی یہ کاوش نہین ناوک فگنی ہی
ابرو کی اشارت نہین شمشیر زنی ہی

تیرا شگفتگی پہ دل آیا ہی ای خیال
ای غنچہ فسردہ تجھے بھی ہوا لگی

## حرف الدال المہملة

داغ تخلص میر مہدی نام فرزند میر سوز جوانیست نیکو روے وزیبا شمایل و با وجود دلربائے بہ بیدلی مائل تشبیہ گل با او بہر دو معنے درست است کہ ہم سینہ چاک است وہم سینہ ہا بدریدن میدہد ومشابہت لالہ با وے بہر دو صورت موافق کہ ہم پیش داغ است وہم داغ بر دلہا می نہد بالجملہ در بست سالگے عندلیب گلروئی شدہ یک چند بصد عشرت چون بلبل بفصل گل بوصل آن نوبہار حسن بسر بردہ آخر بدام ہجران آمدہ بیطاقتی دل کار بر تنگ کردہ نزدیک بود کہ رشتہ حیاتش بگسلد یاران سعی در آزادی آن نوگرفتار قفس فراق بجا آوردند وآن سرو ناز را تکلیف رفتار کردند چون ہنگام جلوہ نیامدہ بود گل خود را نتوانست عرصہ داد ایابی تسکین شورش دیوانہ خویش مفرحے مرکب از وعدہ زود آمدن فرستاد عاشق ناشکیب گو ہمہ وعدہ فردا بود وعدہ فرداے محشر دانستہ تاب انتظار نیاورد وبہ امید انیکہ ازین کشمکش رہائی

یا بر بند ہستی در گسلایند آیا دانست کہ در گور از رنج ہجران می تو ان رست حال آنکہ دل شد گانرا کمال نہ چنین است و محتمل کہ صادق باشد بہر حال دم جاندادن این بیت بر عنوان مکتوبش نوشت از دست

| | |
|---|---|
| از جان رفتی بود کہ مکتوب تو آمد | دیگر چہ نویسم خبرم خوب گرفتی |
| اسی کے پاس تھا دل کیا ہوا ای ہمنشین دیکھو | ادہر دیکھو ادہر دیکھو یہین دیکھو کہین دیکھو |
| اسی کے پاس ہو رہ رہ کر یہ جو مسکراتا ہی | اسی کی جیب دیکھو ہاتھ دیکھو آستین دیکھو |
| پکڑنا چور کا مشکل نہین گر کچھ سمجھ ہووے | ہوائی رنگ دیکھو ماہتابی سی جبین دیکھو |

دارا تخلص مرزا دارا بخت بہادر فرزند ارجمند مرزا ولیعہد بہادر ظفر تخلص است از دست

| | |
|---|---|
| کسی کی چشم میگون کا تصور ہم کو ہی دارا | قدم اٹھتا نہین ہی لغزش مستانہ رکھتی ہین |

دانا تخلص میر فضل علی از مردم دہلی شاگرد میر شرف الدین مضمون بوده او راست

| | |
|---|---|
| دل مین ہر ایک کے سودا ہی خریداری کا | یوسف مصر مگر تو ہی ہے اے یار عزیز |

داؤد یکے از پیشینیان است شاید تخلص باسم باشد او راست

| | |
|---|---|
| چاندنی کی سیر کو کس طور سے نکلے وہ صنم | دیکھنے مہ کا تماشا آفتاب آتا نہین |

دردمند تخلص کریم اللہ خان از خویشان عمدۃ الملک است بعصر شاہ عالم بادشاہ بوقعت میزیست از وست

| | |
|---|---|
| کنارے سے کنارا کب ملے ہی بحر کا یارو | پلک لگنے کا مضمون دیدۂ پر آب کیا جانے |

درد تخلص خواجہ میر علیہ الرحمۃ خلف الرشید خواجہ محمد ناصر المتخلص بعندلیب کہ از احفاد شیخ بہاء الدین نقشبند بوده قدس اللہ سرہما العزیز از طبقۂ صافیہ صوفیہ است حد فضایل صورے و کمالات معنوے وی خارج از حد رقم و بیرون از نیروی قلم است یارب از وارستگی و انقطاع الیشان شرح دہد یا بذکر ورع و تقوے پردازد و یا از تہذیب باطن و تزکیہ نفس حرف زند یا از گداختگی دل و برشتگی جگر و دردمندی خاطر باز گوید معہذا حوصلہ این عجالہ ذکر این مقدمات را بر نمی تابد اگر باور اک سرے دارے مصنفاتش کہ درین فن ہمانا ریختہ قلم قدرت است مطالعہ کن و دریاب کہ سخنم از خطا و اغراق بر کران است

از لطافت طبع و شستگی نظم و رشاقت مضمون پیداست کہ خواجہ را درین فن نیز مانند کمالات اخروی مکانتے ارجمند و دستگاہی بلند است فکرش صحیح و نظمش فصیح گفتارش از رکاکت و اغلاط پاک و در جنب گلہاے خیالش گلہاے چمن ہم از خس و خاشاک دیوانش از نظر گذشت از اشعار رکین خالی است و اکثر ابیات با علو معانی و سمو مضامین دلکش و حالی فن موسیقی را نیکو میدانست تاریخ آدینہ بست چارم صفر ندای یا ایتها النفس المطمئنة ارجعی الی ربک راضیة مرضیة بسمع رضا اصغا نمودہ و کان ذلک فی سنہ تسعہ و تسعین و مائة بعد الف من ہجرة خیر الانام علیہ الوف الصلوٰة و السلام این اشعار از دیوانش منتخب و درین بیاض ثبت افتاد

قتل عاشق کسی معشوق سے کچھ دور نہ تھا
پر تری عہد سے آگے تو یہ دستور نہ تھا

بھول جا چپ رہ عبث وہ سابقے مت یاد کر
ذکر یہ مذکور کیا وہ آشنا تھا یا نہ تھا

آن لبون نے نہ کی مسیحائی
ہم نے سو سو طرح سے مر دیکھا

تو اپنے دل سے غیر کی الفت نکھو سکا
مین چاہون اور کو تو یہ مجھسے نہو سکا

گو نالہ نارسا ہو نہ ہو آہ مین اثر
مین نے تو درگذر نہ کی جو مجھسے ہو سکا

سینہ و دل حسرتون سے چھا گیا
بس ہجوم یاس جی گھبرا گیا

ہر کو تھی اجل کی طرف سے ہی ورنہ مین
اک عمر سے اسیر ہون زلف دراز کا

نالۂ دل کا اثر دیکھ لیا ذرد و بس
جی مین نہ رہجاے یہ آہ بھی کر دیکھنا

کی تو تھی تاثیر آہِ آتشین نے اسکو بھی
جب تلک پہونچے ہی پہونچے راکھ کا یان ڈھیر تھا

جفا سے غرض امتحان وفا ہے
تو کہہ کب تلک آزماتا رہے گا

اس نے قصداً ابھی میرے نالے کو
نہ سنا ہوگا گر سنا ہوگا

ہے کچھ خبر تجھے بھی کہ اوٹھ اوٹھ کے رات کو
عاشق تری گلی مین کئی بار ہو گیا

پھرتی ہے میری خاک صبا دربدر لیے
ای چشم اشکبار یہ کیا تجھکو ہو گیا

گر یہی ڈھنگ تیرے ظالم
دیکھین گے کوئی وفا کرے گا

مثل نگین جو ہم سے ہوا کام رہ گیا
ہم رو سیاہ جاتے رہے نام رہ گیا

کھینچے ہے دور آپ کو میری فروتنی
افتادہ ہون پہ سایۂ قد کشیدہ ہون

ہم تجھ سے کس ہوس کی فلک جستجو کرین — دل ہی نہین رہا ہی کہ کچھ آرزو کرین

تر دامنی پہ شیخ ہماری نجب ئیو — دامن نچوڑ دیئے تو فرشتے وضو کرین

دامن دشت ہی بھرا لالہ و گل سے یارب — خون عاشق بھی کہین ہووے بہار دامن

نزع مین تو ہون ولی تیرا گلہ کرتا نہین — دل مین ہر دو ہی وفا پر جی وفا کرتا ہون

کرتا ہون پس مرگ بھی حل مشکل عالم — بجیس ہون پہ ناخن کیطرح عقد کشا ہون

تو مجھ سے نہ رکھ غبار جی مین — آئے بھی اگر ہمزا ارجی مین

ہرچند نہین صبر تجھے درد ولیکن — اتنا بھی نہ ملیو کہ وہ بدنام کہین ہو

نہین شکوہ مجھے کچھ بیوفائی کا تری ہرگز — گلہ تب ہو اگر تو نے کسی سے بھی نباہی ہو

ہر طرح زمانے کے ہاتھون ہون ستم دیدہ — گر دل ہون تو آزردہ خاطر ہون تو رنجیدہ

کاش تا شمع نہوتا گذر پروانہ — تم نے کیا قہر کیا بال و پر پروانہ

اہل فنا کو نام سے ہستی کے ننگ ہی — لوح مزار بھی مری چھاتی پہ سنگ ہی

یارو مرا شکوا ہی بھلا کیجیئے اس سے — مذکور کسی طرح تو جا کیجیئے اس سے

خدا جانے کیا ہوگا انجام اس کا — مین بے صبر اتنا ہون وہ تند خو ہی

ساقیا یان لگ رہا ہی چل چلاؤ — جب تلک بس چل سکے ساغر چلے

کبھو ہنسنا کبھو رونا کبھو حیران ہو رہنا — محبت کیا بھلے چنگے کو دیوانہ بناتی ہی

دل بھی تیرے ہی ڈھنگ سیکھا ہے — آن مین کچھ ہی آن مین کچھ ہے

نملین گے اگر کہے گا تو — تیری خاطر ہمین معتدم ہی

کب ترا دیوانہ آئے قید مین تدبیر سے — جون صدا نکلا ہی جاے خانۂ زنجیر سے

سب برا کہتے ہین تو کہنے دو — بات لائے ہو تم بھلی ایسی

اگلے معاملے کو اگر کیجیئے معاف — لگ جاؤن اب گلے سے مکافات کے لیئے

درد اپنے حال سے تجھے آگاہ کیا کرے — جو سانس بھی نہ لے سکے سو آہ کیا کرے

اس طرح سے یک لخت جو آنسو نہین تھمتی — معلوم ہوا درد کہین آنکھ لڑے ہی

تیری گلی مین مین نچلون اور صبا چلے — یونہی خدا جو چاہے تو بندے کا کیا چلے

کہہ بیٹھیو نہ درد کہ اہل وفا ہو نہین ۔۔۔ اُس بیوفا کے آگے جو ذکر وفا چلے
دل بھلا ایسے کو اے درد نہ دیجے کیونکر ۔۔۔ ایک تو یار ہی اور تسپہ طرح دار بھی ہی
یہی پیغام درد کا کہنا ۔۔۔ گر صبا کوے یار مین گذرے
کون سی رات آن ملیئے گا ۔۔۔ دن بہت انتظار مین گذرے
روندے ہی مثل نقش قدم خلق یان مجھے ۔۔۔ اے عمر رفتہ چھوڑ گئی تو کہان مجھے

**دریغ** تخلص سید زین العابدین از بنائر سیف الدولہ سید رضیخان بہادر ہست صلاح سخن از شاہ نصیر گشتہ از خیالات اوست

یون وہ بولا دیدۂ تر دیکھکر دو چار کے ۔۔۔ ڈوبتے مجھکو نظر آتے ہین گھر دو چار کے

**درویش** تخلص میر شاہ علی نام نسبش بشاہ الہ دیا کہ از مشائخ عالیمقام است ومشہور خواص وعوام میر سد بحتے از فنون رسمیہ کسب کردہ وکتب متدا ولہ بر استاد خواندہ بعنفوان شباب شعر میگفت ومشورہ سخن با میر نظام الدین ممنون میکردہ اوراست

درویش کو مجنون بھی لکھا کرتا تھا غنی ۔۔۔ اِس مملکت عشق مین سلطان سمجھ کر
ایک شب تھے جس گھر مین کبھی یار سے مل ۔۔۔ روز روتے ہین وہان کے در و دیوار سے مل

**دل** تخلص مولوی شمس الدین از صابران شکوراست وباوامر مالوف واز مناہی نفور درین بلدہ خجستہ می بودہ اوراست

صبح ہو آئی ہے اور رات چلی جاتی ہے ۔۔۔ تیری اب تک بھی وہی بات چلی جاتی ہے

**دل** تخلص زور آور خان از باشندگان سرکار کول است دیوانے ضخیم ومثنوی ہاے متعدد دارد کہ بنظر نرسیدہ نوبتے عنایت حسین خان فرزند الیشان داستانی از یک مثنوی الیشان روبروے فقیر خواندہ بود این اشعار از تذکرہ ہا انتخاب یافت ✤✤

مست پھرا ہے سرا ہے ناصح جاہل اگر ۔۔۔ پھر بھی جاتا ہے نصیحت سے کہین دل آکر
کیا سینے کو واکسنے لگائی آگ گلشن مین ۔۔۔ عیان ہین داغ حسرت لالۂ حمرا کی چھاتی پر
فاتحہ کو عربستان سے جو زوار آئے ۔۔۔ لائے تربت پہ مرے وادی مجنون کی گل
ساقی نے جو پلایا مجھے مین نے پی لیا ۔۔۔ زاہد تجھے خبر ہے حلال و حرام کی

دل تخلص آزاد خان بذریعہ قبول اسلام از آتش جہنم آزاد گشتہ او راست

| | |
|---|---|
| یہ تماشا ہے کہ قاصد کو ملی ہے دشنام | خط کا انعام گیا نامہ و پیغام گیا |

دل تخلص دیبی پرشاد از ساکنان مرشد آباد است از افکار اوست

| | |
|---|---|
| امید وصل اس سے عبث تو رکھے ہے دل | جس سے کہ رسم نامہ و پیغام بھی نہو |

دلخوش تخلص بہادر سنگھ کھتری نبیرہ راجہ خوشحال رائے کہ در عہد محمد شاہ بادشاہ از اہل ثروت بود او راست

| | |
|---|---|
| ہوں تری ہجر میں جوں دیدۂ نرگس حیران | چشم پوشی نکر آ اپنے گنہگار سے مل |

دلیر تخلص دلیر شاہ نام درویشی بود در عظیم آباد از وست

| | |
|---|---|
| کبھو بھی یارب وہ کبھو دن رات ہو | یار ہو مے ہو گلے مین ہات ہو |

دلسوز تخلص خیراتی خان نام از گروہ افاغنہ و باشندگان قصبہ ٹل و تلامذہ شاہ نصیر جہان آبادیست و در خدمت نواب ظفر یار خان میگذرا و می و مدام بشغل مدام بسر بردی نقل کردہ اند کہ درجے بورا زین عالم نقل کردہ او راست

| | |
|---|---|
| ارادہ پائے بوسی کا تھا ای بیداد گر اپنا | گرا قدموں ہی پر تیرے کٹا جس وقت سر اپنا |
| جگر فراق کے صدموں سے لالہ زار رہا | یہاں خزاں مین صدا موسم بہار رہا |
| تپ فراق کے بیمار کی جو دیکھی نبض | طبیب کو بھی کئی دن تلک بخار رہا |
| وہ تو کہتے ہیں راز دل اپنا | مت کسی اپنے یار سے کہنا |
| اور یاں دل کی بیقراری سے | روز دو تین چار سے کہنا |
| وہ منہہ زلفوں سے ڈھانکے ہیں تو ہم آنسو بہاتے ہین | وہ دن کو رات کہتے ہین تو ہم تارے دکھاتے ہین |
| سب سہین گے ہم اگر لاکھ برائی ہوگی | پر کہین آنکھ لڑائی تو لڑائی ہوگی ✣ |
| رات تم اُس طرف جو آن پھرے | دن مرے کچھ تو میری جان پھرے |

دلگیر تخلص میر حمایت اللہ خان خلف الصدق عالمگیر خان آبا عن جد بدار دغگی [illegible] سرفراز ہست و در فہم و فراست از اقران ممتاز و در فن رمل مہارت خوشی دارد [illegible] معلوم ہم می رسد و در زمانیکہ طرح مشاعرہ می انگند دائی را

هم تکلیف می نمود این اشعار از افکار او ست

| | |
|---|---|
| جس طرح ناک مین دم لایا ہی میرا یہ شیخ | یا خدا اس کے بھی پیچھے یون ہی شیطان پڑے |
| دلگیر سے تم چلکے سے گر آن کے ملتے | رسوائی ہمہ کوچہ و بازار نہ ہوتی |

**دولہن بیگم** حالش بسان رویش در نقاب است این دو بیت ازان عصمت مآب است

| | |
|---|---|
| بہا ہی پھوٹ کے آنکھون سے آبلہ دل کا | تری کی راہ سے جاتا ہی قافلہ دل کا |
| جہان کے باغ مین ہم بھی بہار رکھتے ہین | مثال لالہ کے دل داغدار رکھتے ہین |

**دوست** تخلص ناشس معلوم نشد عظم الدولہ در از اہل فرخ آباد نوشتہ از اوست

| | |
|---|---|
| رونق گریہ مری چشم سے سیلاب نے لی | بیقراری دل بیتاب سے سیماب نے لی |

**دیوانہ** تخلص مرزا محمد علی خان نام از مردم بنارس است بمناصب ممتاز انگریزی سرفراز ماندہ درایامیکہ بہمراہی روشن الدولہ کولبرک ناظم جہان آباد بجہان آباد آمدہ بود با فقیر هم درخوردہ این ابیات از وست

| | |
|---|---|
| اُس کا آخر ادھر کلام ہوا | اپنا قصہ ادھر تمام ہوا |
| بتاؤ تو دست جنون کیا کروگے | گریبان مین جب دم نہ اک تار ہوگا |
| چلتے چلتے ایکدن دیوانہ بس اُٹھ جائین گے | جون چراغ صبحدم ہم سینہ سوزان سمیت |
| آیا نہ بعد مرنے کے بھی وہ مزار پر | خاک اُس کے پیچھے آپ کو ہم نے کیا عبث |
| مری سرگشتگی کو دیوانہ | پہونچے کب آسمان کی گردش |

**دیوانہ** تخلص راے سرب سنگہ از مشاہیر شعر ہست اکثر موزونان بلاد شرقیہ کسب سخن باز وکردہ اند جعفر علی حسرت میر حیدر علی حیران از انجملہ اند اکثر میل طبعش بپارسی بودہ گاہے ریختہ هم موزون مینمود این اشعار از اوست

| | |
|---|---|
| جان پر آبنی ہمدم مری خاموشی سے | بات کچھ بن نہین آتی ہی اب اظہار بغیر |
| دل ہی کہ تیری تیغ کے آگے سے ٹل بجائے | رستم کا کب جگر ہی جو زہرہ نہ پگھل بجائے |

# حرف الذال المعجمہ

**ذاکر** تخلص مرزا احمد بیگ شاگرد مرزا رستم بیگ شخصی است از جہان آباد درست

| | |
|---|---|
| چھوڑا اسلام کو اور کھینچ کے قشقہ ذاکر | طالب کفر ہوا اُس بت عیار سے مل |

**ذرہ** تخلص مرزا رام ناتھ بہادر بمنصب پیشکاری نظارت حضور والا امتیاز بودہ او راست

| | |
|---|---|
| ترے کوچے مین روز و شب پڑا پھرتا ہی یہ ذرہ | بجا ہی ایسے دیوانے کے مطلب کو روا کرنا |

**ذکا** تخلص ذکاء اللہ خان نام لکھنوی از اولاد نواب محبت خان بن حافظ رحمت خان مرحوم است کہ جلائل مآثر ایشان از غایت اشتہار نیاز سند اظہار نیست درست

| | |
|---|---|
| آہ کس طرح سے اُس پردہ نشین کو دیکھون | اُس کے گھر مین تو کوئی روزن دیوار نہین |

**ذکا** تخلص خوب چند کایتھ دہلوی شاگرد شاہ نصیر است روزے با فقیر برخوردہ بود میگفت کہ تذکرہ در ریختہ نوشتہ ام ملاحظہ نشد از اوست

| | |
|---|---|
| آسیا جب کہ چلے سر پہ ذکا نیند کہان | ہاتھ سے چرخ کے ڈھونڈھے ہی تو آرام کہین |
| ہلی ہی ابروے دلدار دیکھیے کیا ہو | کہان کہان چلے تلوار دیکھیے کیا ہو |
| نقش پا خالق گیتی نے بنایا ہمکو | جسکے قدمون سے لگے اُس نے مٹایا ہمکو |
| شرم سے ہو گئی پانی تری دولت سے خزان | موج دریا بھی مری پانون کی زنجیر کو دیکھ |

**ذوق** تخلص شیخ محمد ابراہیم دہلوی المخاطب بخاقانی ہندی آئینہ طوطی بلاغت است و طوطی شکرستان فصاحت جامۂ سحر بیانی بہ بالایش راست و دامن آتش زبانی از باد نفسش شعلہ افزا است رنگینی خیالش جلوہ لالہ و گل بنظر می فزاید و شمع فکرتش پروانہ وار دل می رباید اگر لفظ بنشیند در کلامش آید جانفزا تر از قم عیسیٰ است و اگر حرف بر و در سخنش گذرد دلکش تر از خوش آمدی شاہد زیبا ہر مصرعش تیریست از ترکش کمان ابروان برجستہ و ہر بیتش دشنہ ایست دلہا خراشیدہ و سرہا شکستہ از مدت سی سال بمشق سخن می پردازد و در سرکار مرشد زادۂ آفاق مرزا ولیعہد بہادر علم امتیاز می افرازد و قوت مشقی کہ او راست دیگرے را دیدہ نشد و معہذا رطب و یابس کہ شیوۂ بسیار گویان است در کلامش کمتر در جمیع اصناف سخن قدرت تمام دارد و بالجملہ از شعرائے مسلم و متقرر ست و با این ہمہ کثرت فکر و ہجوم اشعار ہنوز بہ ترتیب دیوان نہ پرداختہ صحبتش گاہ گاہ اتفاق می افتد از منتخبات زمان و مغتنمات دوران است

چاندنی نے شب تجھ بن رُوپ یہ دکھایا تھا
ہم ہین اور سایہ ترے کوچے کی دیوارونکا
مجھکو ہر شب ہجر کی ہونے لگی جون روز حشر
مذکور تری بزم مین کس کا نہین آتا
کہے ہی خنجر قاتل سے یہ گلو میرا
لبون پر جان عبث ہی منتظر وہ شوخ کب آیا
تامل کیجو ذوق تپیدن دیکھیے کیا ہو
ہاتھ تو ہلکا پڑا اتھا یار کی شمشیر کا +
لکھے اُسے خط مین کہ ستم اُٹھ نہین سکتا
دل تو لگتے ہی لگیگا حوریان عدن سے
ٹھہری ہی اُن کی آنیکے یہان کل یہ جا صلاح
مجھ مین کیا باقی ہی جو دیکھے گا تو آن کے پاس
نہین تدبیر کچھ بنتی پڑے سر کو پٹکتے ہین
مرگئے پر بھی تغافل ہی رہا آنے مین
خط پڑھ کے اور بھی وہ ہوا پیچ و تاب مین
وہ جنازے پر مرے کسوقت آئے دیکھنا
ہان تامل دم ناوک فگنی خوب نہین
اُس حور وش کا گھر مجھے جنت سے ہی سوا
دیکھا دم نزع دل آرام کو +
عبث تم اپنا رکاوٹ سے منہ بناتی ہو
کھانے پینے کی قسم کھائی ہے تجھ بن ہم نے
تو جان ہی ہماری اور جان ہی تو سب کچھ
رخصت اے زندان جنون زنجیر در کھڑکا ہی

مجھکو ماہتابی پر دھوپ مین بٹھایا تھا
کام جنت مین ہی کیا ہم سے گنہگارونکا
مجھ سے یہ کس دن کے بدلے آسمان لینے لگا
پر ذکر ہمارا نہین آتا نہین آتا
کمی جو مجھ سے کرے تو ہے لہو میرا
اگر چہ لمحہ کو بھی آیا تو ہم جانینگے آپ آیا
کہ آپ تک نہ بچ کر نیکا نہین قاتل کو دھبا
زخم پر قسمت سے میری کارگر اچھا ہوا
پر ضعف سے ہاتھ نہین قلم اُٹھ نہین سکتا
باغ ہستی سے چلا ہون ہائے یہ یان چھوڑ کر
اے جان برلب آمدہ تیری ہی کیا صلاح
بدگمان وہم کی دارو نہین لقمان کے پاس
نہ دل چھوڑے ہے کا شکوا ورنہ ہم دل چھوڑ سکتے ہین
بیوفا پوچھے ہی کیا دیر ہی لیجانے مین
کیا جانے لکھدیا اُسے کیا اضطراب مین
جب کہ اذنِ عام میرے اقربا کہنے کو ہین
ابھی چھاتی میرے تیر و نسے چھنی خوب نہین
پروان رقیب ہو تو جہنم سے کم نہین
عید ہوئی ذوق وے لے شام کو
وہ لب پر آئی ہنسی دیکھو مسکراتے ہو
ورنہ ہی زہر تو ہر طرح گوارا ہم کو
ایمان کی کہینگے ایمان ہی تو سب کچھ
مژدہ خار دشت پھر تلوا اکھجلانے ہی

کون وقت ای وای گذرا جی کو گھبراتے ہوے
وہ نہ جاگے رات ہمکو ضد سے بخت خفتہ کی

قطرہ قطرہ آنسو جس کی طوفان شدت ہی
قسمت برگشتہ دیکھو ایک نگہ کی تھی ادہر

زخمی مین ہوا ہون تری دزدیدہ نظر سے
وہ اپنے سینہ مین ہی آہ آتشین ای ذوق

نگہ کا وار تھا دل پر پھڑکنے جان لگی
الفت کا نشہ جب کوئی مرجائے تو جائے

کہتے ہین لوگ موت تو سب جلے جاے ہی
ذکر کچھ چاک جگر سینے کا سن سن اپنے

زخم دل پر کیون مرے مرہم کا استعمال ہی
جوشش گریہ کا مرے تم کچھ پنو چھو ماجرا

زبان پیدا کرون جون آسیا سینے مین بیکانیسی
فلک کیا فتنہ ساز یین ہو ہمسر چشم فتان سی

یہان تک ناتوان ہین ہم گذر جائین اگر جان سے
اسی باعث سے دایہ طفل کو افیون دیتی ہی

صراط عشق پر از بسکہ ہی ثابت قدم میرا
موذیون کو حق نہ دے آنکھین کہ تا لاوین بلا

ای غم مجھے تمام شب ہجر مین نہ کھا
بل بے غرور حسن زمین پر رکھے نہ پاؤن

نہ ہوا آب شہادت سے گلو تر نہ ہوا
جلکے مین خاک ہوا تو بھی رہا دل مضطر

ذوق بیمار محبت ہی خدا خیر کرے
موت پڑتی ہی اجل کو یان تلک آتے ہوے

بچ گیا آخر تجبر زنجیر کھڑکاتے ہوے
پارہ پارہ دل ہی جس مین تودہ تودہ حسرت ہی

سو بھی آکر تا سر مژگان حیا سے پھر گئی
جانے کا نہین جو مرے زخم جگر سے

کہ برق دیکھے تو فی النار و السقر ہو جائے
چلی تھی برچھی کسی پر کسی کے آن لگی

یہ درد سر ایسا ہی کہ سر جاے تو جائے
پر میرے پاس اوسے بھی کوئی کھائے جاے ہی

کرکے مین ضبط ہنسی دیکھون ہون ناخن اپنی
مشک اگر مہنگا ہی تو کیا نون کا بھی کال ہی

چادر آب روان منھ پر مرے رومال ہی
دہن کا ذکر کیا یان سر بھی غائب ہی گریبان سو

گرا تھا یہ بھی اشک سرمہ آلود اسکی مژگان نے
اٹھائے مور لاشہ کو ہمارے دست مژگان نے

کرتا ہو جائے لذت آشنا تلخی دوران سے
دم شمشیر قاتل پر بھی خون جاتا ہی جم میرا

عین حکمت تھی کہ معدوم البصر عقرب بنے
رہنے دے کچھ کہ صبح کا بھی ناشتا چلے

مانند آفتاب وہ بے نقش پا چلے
مستعد جب وہ ہوا ہاے تو خنجر نہ ہوا

یہ وہ سیماب ہی کشتہ نہ ہوا پر نہ ہوا
کہ یہ آزار ہوا جسکو وہ جان بر نہ ہوا

اوس نے مارا رخ روشن کی دکھا تاب مجھے
کل جہان سے کہ اُٹھا لائے تھے احباب مجھے
مین وہ مجنون ہون کہ مجنون بھی ہمیشہ خط مین
بے یار روزِ عید شب غم سے کم نہین
دیتا ہی دورِ چرخ کسے فرصتِ نشاط
پی بھی جا ذوق نکر پیش و پس جام شراب
مجھکو اُس بوسۂ دندان نے پس از بوسۂ لب
تری کوچہ کو وہ بیمار غم دار الشفا سمجھے
نگہ کیا اور مژہ کیا ہم تو دونون کو بلا سمجھے
ستم کو ہم کرم سمجھے جفا کو ہم وفا سمجھے
ہر اک گردش مین سو انداز ناز فتنہ زا سمجھے
ندی رخصت نظر کو میری جانب کیون تغافل سے
حساب اصلا نہ پوچھے مجھسے میرے دلکی زخمون کا
سمجھ ہی مین نہین آتی ہی کوئی بات ذوق اُسکی
تصور کس طرح بھولے تر اس چشم گریان کو
نکالون کس طرح سینہ سے اپنے تیر جانان کو
دانہ خرمن ہی ہمین قطرہ ہی دریا ہمکو
اس بلندی پہ دیا عشق نے پہونچا ہم کو
ہم وہ مجنون ہین کہ دل اپنا ہی صحرا ہم کو
کس سے تدبیر درستی ہو ہماری جون زلف
جا بجا نام تو جون نقش قدم چھوڑ گیا
اثر کفر ہی طاعت سے بھی اپنے پیدا
اپنا ہی کعبۂ مقصود فقط گوہر دل

چاہیئے جاے کفن چادر مہتاب مجھے
لے چلا آج وہین پھر دل بیتاب مجھے
قبلہ و کعبہ لکھا کرتا ہے القاب مجھے
جام شراب دیدۂ پر نم سے کم نہین
ہو جس کے پاس جام وہ اب جم سے کم نہین
لب پہ توبہ ترے دل مین ہوس جام شراب
دیے نقل نمکین چند پس جام شراب
اجل کو جو طبیب اور مرگ کو اپنی دوا سمجھے
اسے تیر قضا اُس کو پر تیر قضا سمجھے
اور اس پر بھی نہ سمجھے وہ تو اُس بت سے خدا سمجھے
فلک کو ہم کسی کافر کی چشم سرمہ سا سمجھے
اسے بھی آپ کیا میرا ہی بخت نارسا سمجھے
حساب دوستان در دل اگر وہ دل ربا سمجھے
کوئی جانے تو کیا جانے کوئی سمجھے تو کیا سمجھے
نکالے مفت بیٹھے مین کوئی کیا گھر سے مہمان کو
نہ پیکان دل کو چھوڑے ہی نہ دل چھوڑے ہی پیکان کو
آتے ہی جسمین نظر کل کا تماشا ہمکو
کہ فلک آیا نظر خال سے چھوٹا ہمکو
اور جون خیمۂ لیلا ہی سویدا ہمکو
کہ شکستون سے بنایا ہی سراپا ہمکو
خاک گم ہو کے گیا ڈھونڈھنے عنقا ہمکو
نقش سجدہ کا ہی پیشانی پہ ٹیکا ہمکو
طوف گرداب صفت چاہیئے اپنا ہمکو

ایک دم عمر طبیعی ہی یہان مثل حباب
اک حلاوت ہی عداوت مین بھی اُس ظالم کی
ذوق بازی گہ طفلان ہی سراسر یہ زمین
مرتے ہین تیرے پیار سے ہم اور زیادہ
گھبرانا جو یاد آیا ترا ہوکے ہم آغوش
اُس زلف کے مارے کی اگر خاک کو چاٹے
ہین تیرے رشک خط رخسار سے
شرح فرط حسرت دیدار سے
بعد مردن بھی خیال چشم فتان ہی رہا
مین ہمیشہ عاشق پیچیدہ مویان ہی رہا
پانون کب نکلا رکاب حلقۂ زنجیر سے
کب لباس دنیوی مین چھپتے ہین روشن ضمیر
آدمیت اور شی ہی علم ہی کچھ اور چیز
سبکو دیکھا اُس سے اور اُسکو نہ دیکھا جون نگاہ
آگے زلفین دلین بستی تھین اور اب آنکھین تری
حلقۂ گیسو مین دیکھی کس کے رخسارہ کی تاب
مجھ مین اُس مین ربط ہی گویا رنگ بوے گل
دین و ایمان ڈھونڈتا ہی ذوق کیا ہو وقت مین
می ملا کر ساقیان سامری فن آب مین
زلف افعی دش کو دھووے گرد برفن آب مین
چشمہ آئینہ مین کب ترہوا پاے نگاہ
پھرتا ہی سیل حوادث سے کوئی مرد نکو منھ
صحبت صافی دلون سے ہون مکدر تیرہ دل

فکر امروز ہی نہ ہی غم فردا ہمکو
کہ دیا زہر بھی جو اُس نے تو میٹھا ہمکو
ساتھ لڑکون کے بڑا کھیلنا گویا ہمکو
تو لطف مین کرتا ہی ستم اور زیادہ
گھبرانے لگا سینہ مین دم اور زیادہ
پیدا لب افعی سے ہو سم اور زیادہ
دل مین آئینہ کے جوہر خار سے
جو نکلے ہی کم نہین طومار سے
سبزۂ تربت میرا وقف غزالان ہی رہا
خاک پر روئیدہ میرے عشق پیچان ہی رہا
توسن وحشت ہمارا گرم جولان ہی رہا
جامۂ فانوس مین بھی شعلہ عریان ہی رہا
کتنا طوطے کو پڑھایا پردہ حیوان ہی رہا
وہ رہا آنکھون مین اور آنکھون سے پنہان ہی رہا
ملک دل اپنا ہمیشہ کافرستان ہی رہا
شب مہ ہالہ نشین سر در گریبان ہی رہا
وہ رہا آغوش مین لیکن گریزان ہی رہا
اب نکچھ دین ہی رہا باقی نہ ایمان ہی رہا
کرتی ہین جادو سے اپنے آگ روشن آب مین
ہو وے جاے موج پیدا مار رہزن آب مین
اس طرح جاتے ہین دیکھا پاک دامن آب مین
شیر سیدھا تیرتا ہی وقت رفتن آب مین
زنگ سے آلودہ ہو جاتا ہی آہن آب مین

اب بھی گریہ سے نہین فرصت مجھے فوارہ وار
طاس قلیان مین رکھا ہی اُس نے ابر مردہ کو
دیکھنا آبی ڈوبتہ منھ پہ اُس کے وقت خواب
مین وہ ہون تفنیدہ دل کر جاے اک دریا کو جذب
یون رہا مین زندگی بھر تشنۂ دیدار یار
سایۂ سرو چمن تجھ بن ڈراتا ہے مجھے
وعدہ ہی آنیکا اُس کے ابر کھل جائے تو آئے
خط کو ہم لکھنے جو بیٹھے آنکھ سے آنسو ہی یہ شک
تیر چٹکی مین لیا اُس نے پی جان عدو
نام میرا اُس کے مجنون کو جنبھائی آ گئی ٭
مجھکو ہر شب ہجر کی ہونے لگی جون روز حشر
لے کے آئینہ جو دیکھی حسن کی اپنے بہار
حسن سے ہوتا دل آہن بھی گرم اختلاط
موت اُس کو یاد کرتی ہی خدا جانے کہ گور
رات کو ای ذوق اُس کی نوک مژگان کا خیال
زندہ تو ڈوبے ہی اور تیرے ہی مردہ آب مین
مت لگا ای عشق دل کے آبلہ پر نقش غم
باندھ دے ناقہ کی گردن مین مرا لاش قیس
کہان تلک کہون ساقی کہ لا شراب تو دے
کھلے ہی ناز سے گلشن مین غنچۂ نرگس
بلا سے آپ نہ آئین پر آدمی اُن کا ٭
صبا بگولے مین ہو کشتگان زلف کی خاک
بلا سے کم نہو گریہ سے میرا سوز جگر

گو کہ مین ڈوبا کھڑا ہون تا بگردن آب مین
ڈوب مر رو رو کے تو ای ابر بہمن آب مین
برج آبی مین ہی سیارہ یا مہر روشن آب مین
گر پڑی گر ذرہ میری خاک مدفن آب مین
جیتے مستسقی کا دم ہی تا بمردن آب مین
اژدہا بن نکلے شب ای رشک گلشن آب مین
ڈالتا ہون دم بدم اُٹھ اُٹھ کے روغن آب مین
بہ گیا خط لکھتے لکھتے مشفق من آب مین
رشک میرے دل مین کیا کیا چٹکیان لینے لگا
بید مجنون دیکھ کر انگڑائیان لینے لگا
مجھ سے یہ کس دن کے بدلے آسمان لینے لگا
اپنے بوسے آپ وہ غنچہ دہان لینے لگا
شمع کی گلگیر جب منھ مین زبان لینے لگا
یون ترا بیمار غم جو ہچکیان لینے لگا
تن پہ ہر مو سے مرے کار سنان لینے لگا
بوجھ شاید جسم کا کم ہی نفس کے بوجھ سے
ٹوٹ جائیگا یہ گنبد اُس کلس کے بوجھ سے
بوجھ کم ہی اُس کا ای لیلی جرس کے بوجھ سے
غذ سے تو جام ڈلو کر کوئی کباب تو دے
ذرا دکھا اسے تو چشم نیم خواب تو دے
تسلی آ کے مجھے وقت اضطراب تو دے
کہ بعد مرگ بھی معلوم پیچ و تاب تو دے
بجھا پر اُسکی ذرا آتش عتاب تو دے

نشہ مین ہوش کسی جو گئے حساب کرے
جواب نامہ نہین گر تو رکھ دو نامۂ یار
رکھے ہی حوصلہ دریا کب اہل ہمت کا
خنک دلون کی اگر مشت خاک دوزخ مین
پہونچ رہون گا سر منزل فنا ای ذوق
کب حق پرست زاہد جنت پرست ہی
دل صاف ہو تو چاہیے معنے پرست ہو
دولت کی رکھ نہ مار سر گنج سے اُمید
عنقا نے گم نشان کیا نام کے لیے
یہ ذوق مے پرست ہی یا ہی صنم پرست
شوق نظارہ ہی جب سے اُس رخ پر نور کا
نزع مین بھی دھیان تھا اُس نرگس مخمور کا
وادی ظلمت مین اپنے دخل ہی کب نور کا
تیرے کوچہ مین تن لاغر ترے رنجور کا
مین وہ ہون نخچیر جس کو دیکھتا ہی وقت ذبح
اِس نزاکت پر نظر کرنا کہ وہ رشک پری
دل کا یہ احوال ہی غم مین ترے ای مست ناز
حق تو یون ہی یہ انانیت عجب غماز ہے
عشق کے مکتب مین ہو فرہاد سب سی تیز تر
جھانکتے ہین وہ ہمین جس روزن دیوار سے
کھینچے مانی اس پری کی کیون کہ تصویر کفک
تو ہو بعد از مرگ بھی گر ای محبت دستگیر
عشق نے ڈالی تھی جب قصر محبت کی بنا

جو تجھ کو دینے ہین بوسے بلا حساب تو دے
جو پوچھین قبر مین عاشق سی کچھ جواب تو دے
نہین یہ اتنا کہ بھر کا نشۂ حباب تو دے
پڑے تو واقعی ایک بار آگ دا ب تو دے
مثال نقش قدم کرنے پا تراب تو دے
حورون پہ مر رہا ہی یہ شہوت پرست ہی
آئینۂ خاک صاف ہی صورت پرست ہی
موذی وہ دے گا کیا کہ جو دولت پرست ہی
گم گشتہ کون کتنا ہی شہرت پرست ہی
کچھ ہی بلا سے لیک محبت پرست ہی
ہی مرا مرغ نظر پروانہ شمع طور کا
مجھ کو شربت مین مزا آیا مئ انگور کا
مہر ایک شعلہ سا ہی سو بھی چراغ دور کا
ایک غبار ناتوان ہی کاروان مور کا
دیدۂ حسرت سے حلقہ جوہر ساطور کا
بال بھی باندھے جو مٹے پر تو زلف حور کا
جیسے مرجھایا ہوا دانہ کوئی انگور کا
قصہ پہونچایا زبان دار پر منصور کا
تین دن چاٹے اگر تعویذ میری گور کا
وائے قسمت ہو اسی روزن مین گھر زنبور کا
جمع ہو جب تک نہ رنگ سرخ روی حور کا
استخوان سے ہو مرے دستہ ترے ساطور کا
لکھ دیا تھا کوہکن بھی نام ایک مزدور کا

بل بے وحشت اب تلک بھی شاخ آہو کی طرح
پیچ کھاتا ہی دھوان میرے چراغ گور کا

ذوق راہ عشق وہ کوچہ ہی جس کی خاک مین
ہی دُرِ تاج سلیمان بیضہ بیضہ مور کا

شمع نازان نہ ہو اک رات بہا آنسو گرم
پر سون یان چشم سے ٹپکا ہی مری لو ہو گرم

مہر وش بل بے تری حسن جہانتاب کی تاب
رخ سے گرم آئنہ ہوا آئنہ سے زانو گرم

دست خورشید کی رعشہ سے سپر جائے چھوٹ
کھینچ کر تیغ نگہ کو جب ہو وہ بالا ابرو گرم

دل عاشق کے جلانے کا ہی سارا سامان
بنی شعلہ ہی تری رنگ بھبھوکا رو گرم

کونسا سوختہ جان صبح سے ہی گرم فغان
کہ ہوا آتی ہی کوچہ سے ترے گلرو گرم

ہم تو سنتے تھے سدا کلئہ حوض ہی بارد
ذوق ہوتا ہی وہ کیون ہو کے ترش ابرو گرم

قبر مین عاشق جو تیرا مضطرب احوال ہی
لوح بالین پر بھی لکھا سورۂ زلزال ہی

ہم نے جانا تھا کف پا مین تمھاری خال ہی
لیکن اب دیکھا سویدا ے دل پامال ہی

ابر برسون رو چکا پر سوز غم سے اب تلک
خاک میرے ڈھیر کی اڑنے مین جیسی رال ہی

میرے دود آہ سے یان تک زمانہ ہی سیاہ
آفتاب آسمان زنگی کے منھ کا خال ہی

دل مین شکل یار کب آئے نظر بے اضطراب
قلعی سیماب بن آئینہ بے تمثال ہی

مین وہ مجنون ہون کہ میرا کاغذ تصویر بھی
مثل عیدی باعث خوشنودی اطفال ہی

جیسے ہی دل مین کسی کی نوک مژگان کی خلش
نشتر زنبور رہتے تن پر مرے جو بال ہی

دل یہ ہون گر داغ سوزان عشق مین ای کوہکن
پھر تو خسرو کا بھی گنج سوختہ کیا مال ہی

کھاؤن مین بڑا جو اس بن کیونکہ دل ٹکڑے نہو
جو رگ یان ہی وہ مجھکو شیر کا سا بال ہی

ہین جہان مدفون تمھارے کشتگان ناز کی
نخل کیجا بید مجنون ہی وہان یا جال ہی

شوخ قاتل کو مرے کیا چاہیے ہی رنگ پان
خون اعجاز مسیحا سے لب اُس کا لال ہی

بسکہ ہی نور رونما اپنا اکتساب بادہ سے
دور ساغر ہمکو ساقی گردش یکسال ہی

کھل گیا مضمون شکست دل کا بن خط کے پڑھو
نامہ بر کا اس قدر اپنے شکستہ حال ہی

ہی اسیران محبت کی بلا سینہ مین آگ
شعلۂ جوالہ سان طوق گلو تک لال ہی

روز محشر سے کئی دن دیکھنے کو چاہتین
گرہی ای ذوق طول نامۂ اعمال ہی

موے سر ماران سیہ کا ایک سراسر لشکر ہے — مانگ جو ہے ایک مار سفید اس لشکر کا سر لشکر ہے
آبلہ ہاے سینہ جو خیمہ سے دکھائی دیتے ہین — مزرع دل پر میری پڑا کیا غم کا اگر رش لشکر ہے
ہووے دل مظلوم ہمارا کیون نہ شہید شست بلا — در پے اسکے شامیون کا وہ زلف معنبر لشکر ہے
کعبہ تو بہ خدا ہی رکھے آج کہ جوش ابرہہ ہین — ایک صحاب الفیل کا سایہ دوش ہوا پر لشکر ہے
مین وہ شاہ کشور غم ہون یار وجسکے ساتھ سدا — جوش اشک کی دولت سے جون موج سمندر لشکر ہے
گاہ ہجوم یاس مین ہے دل گاہ ہجوم حسرت ہین — ہے یہ مرد سپاہی پیشہ پھرتا ساتھ لشکر لشکر ہے
خال چشم جانان کا مژگان سے تحمل دیکھو تو — اوترا پشت پہ مچھلی کی کیا لیکے سکندر لشکر ہے
ہووے امام بر حق پیدا ذوق اگر تو دیکھا ابھی — ہوتا گرد اسلامیون کا جون ہمچو گوہر لشکر ہے
مین ہجر سے مرنے کے قرین ہو ہی چکا تھا — تم وقت پر آپہونچے نہین ہو ہی چکا تھا
جینا نظر اپنا ہمین اصلا نہین آتا — گر آج بھی وہ رشک مسیحا نہین آتا
وہ کون ہے جو مجھ پہ تاسف نہین کرتا — پر میرا جگر دیکھ کہ مین اف نہین کرتا
کیا ٹھہرے وقفہ ہے ابھی آنے مین اسکے — اور دم مرا جانے مین توقف نہین کرتا
دل فقر کی دولت سے مرا اتنا غنی ہے — دنیا کے زر و مال پہ مین تف نہین کرتا
کرے ہے شرع کا پاس نمک مدام شراب — حرام ہے نہین لیکن نمک حرام شراب
یہ ایسا ماہ مبارک یہ ایسا کار سعید — شروع دیکھ کے کیجے نہ صیام شراب
بیمار عشق کا جو نہ تجھ سے ہوا علاج — کہہ اے طبیب تو ہی کہ پھر تیرا کیا علاج
فرقت کی رات جی چکے ہم تا زمان صبح — ہو گی اذان گور ہماری اذان صبح
پرنور ہے ترا رخ سیمین بسان صبح — آنکھین ہین تیری مست صبوحی کشان صبح
اب میکدہ مین شام کو ناقوس پھونکیے — مسجد مین مدتون رہے تسبیح خوان صبح
ریش سفید شیخ مین ہے ظلمت قریب — اس مکر چاندنی مین نکرنا گمان صبح
ہے زلف تیری سنبل صحن چمن کی شاخ — قطرون سے پر عرق کے بنی یاسمن کی شاخ
چمن سے بعد ہمین جیسے سین و قاف قفس — قفس مین بند ہین ہم مثل فاے قاف قفس
پر کترنے کو جو صیاد نے چاہی مقراض — ہاتھ ملتی تھی مرے حال پہ کیا ہی مقراض

تمام فریادے ہوتے ہین جگر کے ٹکڑے — ہوتا ہی حق مین مری مطلع آہی مقراض

بکھر دے ہر مین ہی ہر اک کو ہوس قطع و برید — ناخن شیر ہی خنجر دم ماہی مقراض

پھر کرا دہر ادھر بھی نہ اپنا گیا قلق — لفظ قلق کی طرح سے یون ہین رہا قلق

عنقا کی طرح خلق سے عزلت گزین ہون مین — ہون اس طرح جہان مین کہ گویا نہین ہون مین

اس در پہ شوق سجدہ سے فرش زمین ہون مین — مانند سایہ سر سے قدم تک جبین ہون مین

مین وہ نہین کہ تم ہو کہین اور کہین ہون مین — مین ہون تمھارا سایہ جہان تم وہین ہون مین

مین وہ شکستہ دل ہون نہ دوزخ مین تنگ ہون — آہن کی طرح آگ مین بھی لالہ رنگ ہون

جو ہی سو پہلے میرے اٹھانے کی فکر مین — محفل مین اس کی مین کوئی جو سکر رنگ ہون

مزے جو موت کے عاشق بیان کبھو کرتے — مسیح و خضر بھی مرنے کی آرزو کرتے

غرض تھی کیا ترے تیرون کو آب پیکان سے — مگر زیارت دل کیون کہ بے وضو کرتے

اگر یہ جانتے چن چن کے ہم کو توڑین گے — تو گل کبھو نہ تمنائے رنگ و بو کرتے

نہ رہتی یوسف کنعان کی خوبی بازار — مقابلہ مین جو ہم تجھکو روبرو کرتے

یقین ہی صبح قیامت کو بھی صبوحی کش — اٹھین گے خواب سے ساقی سبو سبو کرتے

سراغ عمر گذشتہ کا کیجیے گر ذوق — تمام عمر گذر جائے جستجو کرتے

جس ہاتھ مین خاتم لعل کی ہو گر اسمین زلف سرکش ہو — پھر زلف بنے وہ دست ہوس جسمین اخگر آتش ہو

پوشاک آبی آپ کو گر دل پسند ہو — دریا بری حباب کے شیشہ مین بند ہو

لگی اس شعلہ خو کے کون مجھ سا زار دامن سے — الجھ سکتا ہی کوئی برق کے بھی خار دامن سے

لگا ہی اس تمنا مین میری ہر خار دامن سے — اگر دون وس تار مین گرہ عطا ایک تار دامن سے

**ذوقا** تخلص ذوقا شاہ نام از اہل بنارس درویشی است سر و پا برہنہ رخت بہ میرٹھ ہم کشیدہ او راست

نے بام کی ہین زیب نہ زینت کسی در کے — ہم باٹ کے روڑے ہین ادہر کے نہ ادہر کے

**ذوقی** تخلص ذوقی رام نام از مراد آباد است نسبت شاگردے بندگی مہدی علی وارد بسر بردا و قاش بعطر فروختن است گویند در موسم ہولی کہ زمان عشرت ہندیان است

بتقلید فرقهٔ بی نوایان در کوچه و بازار اشعار می خواند اوراست

| ملنے سے تصور مین کچھ کم نہ مزا دیکھا | گروہ نہوا اُس کی تصویر ہی اور مین ہون |
|---|---|

ذوقی تخلص المعروف بشاہ ذوقی درویشی است از لکھنؤ اوراست

| اپنی یہ چاہ اُس کی وہ صورت | ای عزیزو نگاہ کیجیے گا |
|---|---|
| رکھ ہاتھ وہ قبضے پر برہم ہو لگا کہنے | اب تو ہی ترا سر ہی شمشیر ہی اور مین ہون |

## حرف الراء المهملة

راقم تخلص غلام محمد در اکثر خطوط دستگاہی دارد بفارسی دانی ہم معروف از وست

| بس کر اچکلے عاشقی مری جان | غصے سے ترے جو ڈر گئے ہم |
|---|---|
| جب مین نے کہا تم نے ملاقات اُڑا دی | تو اُس نے ہنسی مین یہ مری بات اُڑا دی |

رقم تخلص بندرا بن نام بعضے اورا از باشندگان متھرا و بعضے از سکناے جہان آباد نوشته اند و نظر بر اسم ورسمش می توان پذیرفت که از اہل متھرا باشد تلمذ ے اختلاف کرده اند یکے شاگرد مرزا مظہر و یکے تلمیذ مرزا رفیع سودا نوشته بہر حال اشعار گوش کنید و این قصهٔ بحث فراموش

| مری بد شرابیون سے کرین توبہ گنہگاران | رہے وہ عمل کہ ہووے سبب نجات یاران |
|---|---|
| یان تلک قبول خاطر کیجیے تری جفا کو | تا سب کہین کہ راقم رحمت تری وفا کو |

راغب تخلص مرزا سبحان قلی بیگ نام ایرانی نژاد است و مولدش جہان آباد زمانے با انشاء الله خان برطرف افتاده و اہاجے رکیک گفته از یاران سعادت یار خان رنگین است اوراست

| رشک چمن جو اُٹھ گیا آج ہمارے پاس سے | بنے برنگ گل یہان اُڑ گئے کچھ حواس سے |
|---|---|
| منھ و وپٹے مین چھپایا اُس نے | دل کو پردے مین لبھایا اُس نے |

رافت تخلص رؤفت احمد نام سلسله نسبش به شیخ احمد مشہور به مجدد الف ثانی قدس الله سره العزیز میرسد و مولدش لکھنؤ و مسکنش رام پور شاگرد قلندر بخش جرأت

بارہا بدہلی رسیدہ و طریقہ رضیہ صوفیہ از غلام علی شاہ یادگرفتہ در صنائع لفظی بسیاری کوشد او راست

| | |
|---|---|
| یہ کسکی مژگان کی آہ یارب پھرے ہین برہین ہمارے برمین | کہ شکل غربال پڑ گئے ہین ہزاروں وزن ان جگر مین |

**راسخ** تخلص غلام علی نام درویشانہ میزیستی در سنہ یکہزار و دوصد و چہل فوت شد او راست

| | |
|---|---|
| دشمنی زیر پردہ کی ای واہ کہ تم نے کیا کیا | آپ تو پردہ مین بیٹھے اور ہمین رسوا کیا |
| اب اور لگا ہونے ایجاد گلستان مین | راتون کو لگا رہنے صیاد گلستان مین |

**راجہ** تخلص راجہ بہادر فرزند راجہ شتاب راے ناظم صوبہ بنگالہ او راست

| | |
|---|---|
| یہ زخم دل ہمارے مرہم تلک نہ پہونچے | ہم اون تلک نہ پہونچے وہ ہم تلک نہ پہونچے |

**رجا** تخلص شخصی است مجہول الحال از کلام اوست

| | |
|---|---|
| نہ روکی شب کو آنے کی یہان دھوم دھام ہے | بہتر ہزار صبح سے یہ اپنی شام ہے |

**رسا** تخلص یکے از خانوادہ امیر تیمور است او راست

| | |
|---|---|
| ہم بھی ہین رسا وقت کے یان اپنے سلیمان | ہین قید مین ہر ایک پری زاد ہمارے |

**رسا** تخلص مولوی علیم اللہ از ساکنان اضلاع شرقی بودہ او راست

| | |
|---|---|
| کب حوصلہ تھا دل کو ستمگر کی چاہ کا | خانہ خراب ہو نگہ روسیاہ کا |

**رستم** تخلص سید رستم علیخان متوطن جالندھر کہ من مضافات سرکار سہارنپور است از تلامذہ نواب عبد اللہ خان فرخ سیری است او راست

| | |
|---|---|
| کب تلک ہجر کی دن دیکھیے ہم دیکھین گے | آستین اشک سے ہر رات کو تم دیکھین گے |

**رسوا** تخلص آفتاب راے نام جوہری پسری بعہد محمد شاہ سر برسوائے بر آوردہ کوچہ گردی بیابان نوردی بودہ و دمی بے شغل بادہ نمی آسودا زبس رغبت دم مرگ حضار بالین را وصیت کردہ بود کہ از شراب شست و شوئیش کنند گویند ہمچنان کردند و از جامہ اندامش بوے می آمد العہدۃ علی الراوی او راست

| | |
|---|---|
| کوئی جا نہین زمین پہ کہ شکوہ سے نم نہین | رسوا بھی اس زمانے مین مجنون سے کم نہین |
| وصل مین بیخود رہے اور ہجر مین بیتاب ہو | اس دوانے دل کو رسوا کسطرح سمجھائیے |

رضا تخلص یکی از اہل رام پور است او راست

اب کوئی لحظہ مین مجنون پہ بلا آتی ہے — جرس ناقۂ لیلےٰ کی صدا آتی ہے

رضا تخلص میر رضا علی طغرا نویس از اہل لکھنؤ است از وست

ہدف ناز جو کل سینے کا صندوق ہوا — تیر جو دل مین لگا سو لب معشوق ہوا

مت پوچھو رضا کا کچھ حال غم تنہائی — ایک دل تھا سو کھو بیٹھا ایک سر ہے سو سودائی

رضا تخلص حمید الدین خلف حکیم کلو ئی چاند پوری است او راست

آہ کیا دن تھے کہ ہم ساتھ ترے اے گل رو — دو قدم صحن خیابان مین چلے بیٹھ گئے (ق)

اب یہ حالت ہے کہین چھپ کے ترے کوچے مین — ہین گنہگار جو دیوار تلے بیٹھ گئے

رضا تخلص میر محمد رضا از ساکنان عظیم آباد است پرتوی از میر ضیا یافتہ و در عنفوان جوانی بورع و زہد گرائیدہ از فکرت اوست

اس کا کچھ انجام بھی سمجھا کہ تو نے اے فلک — حسن روز افزون وہان یان عشق شور افزا دیا

رضا تخلص مرزا جیون ابن مرزا جان از تلامذۂ میر نظام الدین ممنون از اہل این دیار است و صاحب دیوان با راقم تعارف داشتہ چند سالست کہ فوت کرد او راست

تمھارے وصف دندان مین یہ جو شعر ہوتے ہین — کہ گویا رشتۂ مضمون مین موتی پروتے ہین

غیر سے گرم اختلاط ہے وہ — ہم بھی سنتے ہین اور جلتے ہین

کون سے وحشی کی ہکو اسقدر ہے یاد آہ — سنگ سے اب تک بھرا جو دامن کہسار ہے

رضا تخلص میر محمدی سید نیست از لکھنؤ و از تلامذۂ میر ضیا ست او راست

نقش شیرین کا مٹے پتھر سے پر اس کا خیال — یہ نہین ممکن کہ جا وے خاطر فرہاد سے

رضی تخلص سیف الدولہ سید رضی خان بہادر صلابت جنگ از اہل شاہجہان آباد و از امرا ے والا نہاد بد ا لستگی مسائل اثنا عشریہ معروف بود چند روز است کہ این جہان گذران را گذاشت با فقیر ہم تعارفے داشت او راست

مرے قتل کرنے مین دو فائدے ہین — ترا نام ہوگا مرا کام ہوگا

بن عشق آدمی کی ذرا شان ہی نہین — جسکو نہووے عشق وہ انسان ہی نہین

دیکھ ٹک شمع کو عاشق کے ستانے والے | کس طرح جلتی ہین اورون کے جلانے والے

**رضی** تخلص مرزا رضی خان منجم از امرای لکھنو است و بسطہ قرابت با نواب وزیر الممالک دارد مثنوی لیلی و مجنون بزبان ریختہ از خامہ اش تراویدہ بنظر نگذشتہ او راست

دل کی طلب ہی اور تمنا ہی جان کی | یہ ہم پہ مہربانی ہی اُس مہربان کی

**رغبت** تخلص میر ابو المعانی ساکن لکھنو است از فکرت اوست

یاد ہی راتون کو چھپ چھپ کے وہ آنا اپنا | چٹکیان میرے وہ لے لے کے جگانا اپنا

**رغبت** تخلص شخصی است از اہل مراد آباد از نامش اطلاع دست بہم نداد این بیت از و ثبت افتاد

جسکو اپنی نہین پرواے جگر سوزی کچھ | اوسکی ہر بات پہ کیون جیکو جلاتے پھریے

**رفیق** تخلص مرزا اسد بیگ از مردم دہلی و تلامذہ ثنار اللہ خان فراق است بزم مشاعرہ می آراست او راست

روشن رہیگا داغ دل عاشقان مدام | ہوگا نہ حشر تک یہ چراغ مزار گل
ہیہات گر سکے ہم نہ اٹھے پھر زمین سے | مانند نقش پا ترے کوچے مین مر مٹے

**رفیق** تخلص امین اللہ از فکرت اوست

رہ عشق کی کچھ دو قدم ہین جو رفیق تھے سو جدا ہوے | مگر ایک نالہ آہ کو مری دم سے ہمسفری ہی

**رفاقت** تخلص مرزا امین نام از تلامذہ جرات است در آغاز شباب عمرش بانجام رسید از وست

وان کیونکہ رہ سکے کہ منادی جہان یہ ہو | زانو پہ سر کو دھر کے نہ بیٹھا کرے کوئی
برسون کی ایکدم مین رفاقت جو چھوڑ دی | کیا ایسی زندگی کا بھروسا کرے کوئی

**رفیع** تخلص رفیع الدین خان از شیخ زادگان لکھنو است بمراد آباد آمدہ بزیارت حرمین شریفین رفتہ او راست

ناتوانون کے ستانے سے حذر کر ظالم | عرش بھی آہ سے مظلوم کی ہل جاتا ہی

**رقت** تخلص مرزا قاسم علی اصلش از مشہد مقدس و یکے از بزرگانش در کشمیر سکونت ورزیدہ دوسی درین بلدہ متولد شدہ بہ لکھنو شتافتہ و کسب سخن از جرات ساختہ او راست

| | |
|---|---|
| خط وہ نیچے رقیب کا لکھا | یہ بھی اپنے نصیب کا لکھا |
| ہمارے سامنے ست ابر بار بار برس | جو ہم سے ہو سکے تجھسے نہو ہزار برس |
| چھوٹ جائے کسی سے نہ ملاقات کسی کی | اللہ بگاڑے نہ بنی بات کسی کی |
| دیوار گلرخان کا سایہ مگر پڑا ہی | زاہد بتا تو مجھ کو طوبے مین شاخ گیا ہی |

**رنگین** تخلص سعادت یار خان خلف محکم الدولہ طہماسپ بیگ خان نجفی از فنون
سپاہگری آگاہ است اکثر بلاد را بکام سیاحت پیمودہ و در ایام جوانی عشقہا ورزیدہ مرد
خوش صحبت و خوش اختلاط است با پیرانہ سالے ظرائف الطبع تلمیذ شاہ حاتم
است چند دیوان باصناف سخن نظم کردہ و آنرا در مجلدی فراہم آوردہ نورتن نام کردہ
چون دواوین دیگر مبنی بر ہزل و ریختی وغیرہ است کہ ایراد آن باین ذخیرہ نمی سازد
بنابران از دیوان ریختہ و بیختہ بدقت تمام این ابیات گزیدہ شد بعد بپایان آمدن
این تذکرہ عمرش بسر آمد و کان ذلک فی شہر جمادی الثانی سنہ ہزار و دو صد و پنجاہ
و یک ہشتاد سال زندگانی کرد و از غرائب امور آنکہ می گفت درین سال رخت
بعدم آباد می کشم چون سبب پرسیدہ آمد گفت سالہا ست کہ بیجا ست مصرع
تاریخ فوت خود بر زبان آمدہ کہ درین سال از جہان رفتن من خبر رسیدہ و قصہ شاہ
حاتم کہ شاعر مشہور است و استاد او بود نقل کرد کہ ہمبرین نمط ایشان را اتفاق افتاد
خلاصہ ہمچنان دیدہ شد او راست

| | |
|---|---|
| اسے تو ہم کو دیکھ ثابت گناہ کیے | گر قتل تجھکو قاتل منظور ہے ہمارا |
| غرضمند اپنے مطلب ہی رکھے ہے کام ای رنگین | وہ آئے یا نہ آئے مین بلائے ین نہین کہتا |
| کھینچ لائے ہی اسے کشش دل یا تنک | یارے صد شکر کہ تجھکو بھی یہ مقدور ہوا |
| اُسے ہی شوق کہانی کا اِن دنون مین بہت | یہ طور خوب ہی احوال دل سنانے کا |
| کیا کرتے ہو ناصح تم نصیحت رات دن مجھکو | اُسے بھی ایک دن کچھ جاکے سمجھاتے تو کیا ہوتا |
| پر ندیکا نہین مقدور جو وان جاکے پرائے | کبوتر گر ہمارا نامہ بر ہوگا تو کیا ہوگا |
| کر اپنے دل مین تو انصاف مین روٹھا ہون کیونکر | گلے مین ڈال کر بانہن منانا تیرا یاد آیا |

قسم ہی ایک عالم کو رُلا دیتا ہی رنگین | وہ اُس کی جھڑکیان کھا کر ترا مجبور ہو جانا

زاہد بتا تو کعبے مین کیا دیکھتا ہی تو | جاتے ہین دیر مین تو صنم دیکھتے ہین ہم

تو نہ گزرے گا جفا سے تو یار | ہم جان سے اپنی گذر جائین گے ہم

گھر سے تیرے روٹھ مین جاتا ہون روتا اسطرح | جیسے تو مکتب کو جاتا تھا کسی ہنگام مین

جو پوچھتا ہون تغافل سے کیون جلاتے ہو | تو وہ کہتے ہی تجھے جان کر جلاتا ہون

دیکھتے ہی اُن کو ہو جاتے ہین شادی مرگ ہم | اُن کو پاتے ہین تو پھر ہم آپ کو پاتے نہین

مسجد مین رہے کعبہ گئے دیر مین بیٹھے | اک چند سے اب سیر خرابات کو جی ہی

حورون کے عوض مجھے الٰہی | دنیا مین تو ایک نازنین دے

کب مجھ کو بہشت کی ہی خواہش | دیتا ہی جو کچھ سو الٰہ حسین دے

ہی رونا جو ہے تو ہم رنگین | اُس کے گریبان سے آج گل نکلے

صلح کو تب آئے اپنے ہمنشین | مجھ مین اُس مین جب صفائی ہو چکی

اُسے مین چھپ کے دیکھون بھلا وہ غیر کو دیکھے | بھلا یون دیکھنا دیکھو تو دیکھا جائے ہی مجھ سے

وہ نہ آئے تو تو ہی چل رنگین | اس مین کیا تیری شان جاتی ہی

یہ سیراجی ہی جانے ہی تری لکنت کے عالم کو | خدا شاہد ہے کچھ تقریر مجھسے ہو نہین سکتی

اس اپنے ہاتھ کی گل کی کہون کیا اک کہانی ہی | نشانی اُن کی چھلا تھا سو اُس کی یہ نشانی ہی

دم بدم بسکہ ترا حسن فزون ہی ظالم | روز جی مین ہی کہ کھینچوائیے تصویر نئی

قیامت پر رہا موقوف پھر تو دیکھنا اُس کا | اگر اک دم کے دم آنے مین وہ تاخیر کرتا ہی

سُنے گی اُس سے صحبت کس طرح کچھ کہہ نہین سکتے | وہ ہرجائی ہی اور بن شغل ہم بھی رہ نہین سکتے

**رنگین** تخلص پورن لعل کائیتھ دہلوی از فکرت اوست

رنگین نہین ہین قطرۂ شبنم یہ باغ مین | بادِ صبا دنے می سے بھرا ہی ایاغ گل

**رند** تخلص گنگا پرشاد لکھنوی کشمیری از تلامذہ جرأت است و از اوست

دل چکا مین خاک ہین اور دل مین ہی تیری غبار | جان مجھ سے اس قدر کس نے مکدر کر دیا

روتا ہون چپکے چپکے آتا ہی یاد جس دم | وہ دیکھنا کسی کا نظر چھپا چرا کے

مانتے ہو گر برا معشوق کہنے سے تو جان
ہم تمھین مشہور اپنا چاہنے والا کرین

دیکھین جو کسی طرف تو رک جاے
کیا کہیے اب ایسے بدگمان کو

وہی فغان ہی وہی آہ ہی وہی نالہ
خدا کے فضل سے اپنا جو حال ہی سو ہی

نکلا کبھی نہ گھر سے وہ بیرحم در تلک
چوکھٹ سے اسکے مر گئے سر مار مار کے

رند تخلص مہربان خان از متوسلان نواب احمد خان بنگش است کہ ناظم فرخ آباد بودہ وتیرلعهد نواب ذو الفقار الدولہ مرحوم برفاقت فراسیاب خان گذاردہ مرزا رفیع سودا از مدحت طرازان اوست تختی در فنون علم موسیقی نیز شناسائی داشت اور است

جس کا تجسا حبیب ہووے گا
اسکا عالم رقیب ہووے گا

دل کا گھبرانا کہون یا کہ نفس کی تنگی
دیکھیے کیا کرے صیاد قفس کی تنگی

ہی مری جان کا یہی دشمن
رند اس دل کو خوار ہونے دے

دیتے ہین عقد حسن مین عاشق عروس جان
آتا نہین تو آپ تو تلوار کھینچ دے

رنج تخلص میر محمد نصیر نام و نبیرہ و سجادہ نشین خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ بہ اکثر صفات حسنہ موصوف و لفہم رموز موسیقی معروف صاحب تسلیم و رضا صحبتش دلکش و دلکشا داعی نیز بوسے برکت صحبت ایشان دریافتہ است و مدبو شعر و سخن درمیان آمدہ در شناختن شعر سلیقہ خوشی دارد بالفعل بنظم اشعار نمی پردازد و ہنگام جمع این اوراق خیالات ایشان را از خدمت ایشان طلبیدہ پس از انتخاب ثبت شد

خط دیکھ کر ادہر تو مرا دم الٹ گیا
قاصد ادہر بدیدۂ پر نم الٹ گیا

یقین ہو گیا دیکھکر اس کا قامت
کہ بیشک قیامت مین دیدار ہوگا

کھڑکی نکال جانب دشمن نہ بام پر
کوٹھے چڑھی جو بات کھلی خاص و عام پر

یاد دلوا کے جو ہمبستری یار رلائے
سو وہ تصویر نہالی ہی بغل کا دشمن

دل بیچین کے لیے پہلو مین تپان رہتا ہی
یون سنا ہی کہ اسے بھی خفقان رہتا ہی

دیکھی نہین حالت یہ جدائی مین کسی کی
ہی طور جدا اپنا جدائی مین کسی کی

رحمت تخلص میرزا امام حیدر خان از مردم عظیم آباد است اور است

معاملہ ہے یہ دل کا اسے کہے گا وہ کیا
یہ سچ کہ جھوٹ ہے دعوای دوستی لیکن
لے گیا خاک مین ہمراہ دل اپنا قائم
ہردم آنے سے مین بھی ہون نادم
کب آئنہ کو یہ تسخیر آئے ہے پیارے
نہ وعدہ اُسکے ساتھ نہ پیغام کیا کہون
مبتذل تھا وہ تری چشم سے بیمار کے مضمون
ظالم تو مری سادہ دلی پر تو رحم کر
قائم ضرور کیا ہے اب اُس جنگجو سے صلح
طوفان گریہ کی سے ہے مرے حد عمر نوح
ہنسنے کا یار یہ بھی کوئی طور ہے کہ آج
مجھکو قائم وصل کی شب سے ہی کیا شادی کہ یان
سب کو آیا ہی ترے حسن کا یان طور پسند
جو سوز عشق کا چرچا وہان نہین قایم
نالون سے عندلیب کے آیا ہے جی بتنگ
تھا موجھے آمد مین کوئی اس کی کہ ناگاہ
گر زیست ہے تجھ تلک تو پھر کیا
جھگڑے سے ہے اشک گرم مرا آہ سرد سے
عذر تقصیر بھی چاہون گا مین اس سے اے دل
زبان عشق شکایت سے لال ہے ورنہ
دو جہان بھی ملین تو بس ہے ہمین
لے چکو دل جو نگہ کو تو یہ دشوار نہین
موکی تو یہ کو تو مدت ہوئی قائم لیکن

پیا مبر کے ہمین ساتھ آپ جانا تھا
کبھی ہمین بھی تو اکبار آزمانا تھا
شاید اس جنس کا یان کوئی خریدار نہ تھا
کیا کرون پر رہا نہین جاتا +
کسی کا دل ہے وہ جس نے یہ انتقام لیا
پوچھے کوئی سبب جو مرے انتظار کا +
جو ستم چرخ جفا پیشہ نے ایجاد کیا
روٹھا تھا آپ بھی تجھسے مین اور آپھی من گیا
مدت ہوئی کہ جان سے مین ہاتھ دھو چکا
دریا نہین کہ آج چڑھا کل اُتر گیا
قائم نے تیرے ہاتھ سے گھبرا کے رو دیا
گر کبھی جھگڑے ہین کوئی دم مین ہو جاتی ہے صلح
گرچہ ہر اک کے زمانہ مین ہے ایک ادا پسند
تو کیا مین جاؤن گا دینے بہشت مین آتش
کس نے مرے مزار پہ لا کر چڑھائے گل
لیجائے نہ گھر سے کہین باہر تپش دل
صدقے ترے مرا ہی جائین گے ہم
دیکھین تو پہلے پہونچے ہے تو عرش پر کہ ہم
تک تو خاموش ہو دینے سے وہ دشنام کہین
ہم اک گلہ کے ترے سو جواب رکھتے ہین
یان پھر اتنی تو احتیاج نہین
لیک تم دیکھتے پھرتے ہو خریدار نہین
نے طلب اب بھی جو مل جائے تو انکار نہین

قائم اور تجھسے طلب بوسے کی کیونکر کہیے
یار اگر چاہتا ہے دے تا تم
کہتا ہے آئنہ کہ ہے تجھسا ہی ایک اور
قائم یہ جی مین ہے کہ تقید سے شیخ کی
اتنا تو ہون ذلیل جو پوچھے ہے یہ کوئی
قائم یہی فضا ہے گر اس دہر کی تو خیر
خاتم دست سلیمان سے ہون قائم مین عزیز
سنگ کو آب کرین دل مین ہماری باتین
ہان وہ تو آدمی ہین کہ جن سے تمھین ہی ربط
شمع سان جلنے کو صانع نے بنایا ہم کو
شیخ جی تم نے نہ سمجھی یہ کرامات کی راہ
ہر گلی کوچہ ہی بستی کا پرا ہے کی دکان
قائم کے حال سے ہے تعرض عبث کہ چرخ
بعد خط آنے کے تھا اُس سے وفا کا احتمال
دنیا مین ہم رہے تو کئی دن پر اس طرح
قائم کو اپنی بزم سے جانے نہ دے کہ یار
ساقیا دور کیا کرے ہے تمام
خدا نکردہ اُسے غیر سے تو کیا سروکار
نہ زخم سینہ سیکر اور نہ مجھکو تنگ کر ناصح
مقت تک دن ہون مین دل تو بھی کوئی لیتا نہین
صورت مین تری گر نظر آوے ملک الموت
گو ہم سے تم ملے نہ تو ہم بھی نہ مر گئے
روئین گے کب تک اے مژہ اشکبار بس

یون وہ نادان ہے پر اتنا تو بدآموز نہین
جان کچھ دل سے تو زیادہ نہین
باور نہین تو لا مین ترے روبرو کردون
اسکے جو مین نماز کرون سے لے وضو کرون
تو چاہتا ہے اُس کو تو کہتا ہون مین نہین
کھلنے کی ایک دل کے بھی جس مین جگہ نہین
سخت پچھتائے وہ جو ہاتھ سے کھوئے تجھکو
لیکن افسوس یہی ہے کہ کہان سنتے ہو
کیا شکوہ تم سے رو دیجے اپنے نصیب کو
جس کے مین ہاتھ پڑا اُس نے جلایا تجھکو
کیا قباحت ہے نکلنے مین خرابات کی راہ
دھجیان ہو کے اُڑے لبکہ گریبان مرے
ایسا گرا نہین کہ وہ تجھسے سنبھل سکے
لیک وان تک عمر نے اپنی وفاداری نہ کی
دشمن کے گھر مین جیسے کوئی میہمان رہے
ہے کیا برا جو مفت مین ایک شعرخوان رہے
آپ ہی اب یہ دور چلتا ہے
تھی ایک بات ہماری ہی یہ جلانے کی
کہ دم اپنا سما سکتا نہین پہلی ہی تنگی سے
ہان مگر اس سے بھی کچھ یہ جنبش سستی کیجیے
جی دینا کسی طرح سے دشوار نہ ہووے
کہنے کو رہ گیا یہ سخن دن گذر گئے
اب کیا مجھے ڈبوئین گے جل تھل تو بھر گئے

دو چیز ہین یادگار دوران +
کیا پوچھتے ہو موجب آزردگی یار
نی نالے مین تاثیر ہے نی آہ مین ہان درد
عشق تو قائم نہ ہوا آپ سے
رو کے پوچھا جو میسر ہو ترا کیونکہ وصال
کہتا مین نہین کہ ظلم ہے بد
کسی بلا مین پھنسے قید ہوے جانسے جائے
بتون کے دید کو جاتا ہون دیر مین قائم
قائم آیا ہے پھر وہ بن ٹھن کر
آخر تو جرم عشق سے کرتے ہین مجھکو قتل
دشمنی سے ایک ادائی کی ہے قائم جائے خوف
کس دل پہ داغ غم نے نہ تیرے بہار کی

تیرا ستم اپنی جان فشانی
دل بیچکے مدت ہوے اب جان طلبی ہے
معلوم ہو کس طرح مجھے چاہ کسی کی
اور ہی کچھ پیشہ کیا چاہیے
ہنسکے کہنے لگا طالع کے مددگاری سے
پر خوب تو یہ ہان نہین ہے
پر آدمی کو خدا انجھ پہ مبتلا نکرے
مجھے کچھ اور ارادہ نہین خدا نکرے
دیکھین کس کس سے اب بگڑتی ہے
یکبار اُسکے بھی تو کرین روبرو مجھے
ورے اُسیر جب کسی سے کھنچے افلاک ہے
اللہ رے دھوم اب کی برس لالہ زار کی

**قاسم** تخلص سید قاسم علیخان نبیرۂ عطا حسین خان تحسین صاحب نوطرز مرصع کہ مخاطب بہ مرصع رقم بودہ در فن موسیقی مہارت خوشی دارد سابقہ خدمت تحصیل محالات بسرکار انگریزی داشتہ اکنون در لکھنؤ میگذراند اودیہ است

ایک بات کے عوض بین اُسنے لاکھون گالیان
مرا سر زلف سے کہہ باتکے سجہہ کا دانہ
زمین کو کردیا رشک فلک رفتار جانان نے
جہان ہووے تو جبین گر کہین لگ جانے سے
مرے صداع کو صندل سے فائدہ معلوم
سیکڑون دریا بھرے ہین چشم گریان مین مری
واعظا غم ہین دوزخ کی گرفتاری کا +

بیشتر لذت ملی تقصیر سے تعزیر مین
نہین تو کیون شکن ہے اسقدر کانٹا کا صبا کے
فروغ پنجۂ خورشید ہے ہر نقش مین پا کے
ہماری زیست و مرگ آپکی زبان مین ہے
علاج اس کا کسی سنگ آستان مین ہے
پھر بھی یہ کمبخت ہر دم تشنۂ دیدار ہے
بیقراری نے دیا عالم سیماب مجھے

**قاسم** تخلص حکیم میر قدرت اللہ خان از مردم مشہور دہلی دست با مولانا فخر الدین

اعتقاد وافر داشته از مریدان خدمت ایشان است علم معقولے دریافته امروز و فاتش را سال چارمین است تذکرہ درحال فکر ریختہ نگاشتہ است و بملاحظہ نرسیدہ صاحب دیوان است و این اشعار منتخب از ان است

| | |
|---|---|
| ہین مد نظر اپنے کچھ ہم کام نہین رکھتا | آغاز محبت یان انجام نہین رکھتا |
| یا ہین بھی رخصت سیر چمن ہو تنک صیاد | کہ ابھی شور ہے ظالم بہار آنے کا |
| قاسم کے ساتھ بادہ خوری تھی تمام شب | اور نام سے ہے اُس کے تجاہل علی الصباح |
| سر بسر قول ترا اے بت خود کام غلط | دن غلط رات غلط صبح غلط شام غلط |
| وہ آئے بغل مین کہین یا جی ہی نکل جائے | مٹ جائے کسو طرح تو یارب خلش دل |
| دشنام دے مناتے ہو دیکھو تو آن مین | کیا جانے کیا فسون ہے تمھاری زبان مین |
| جان جاوے یار سے قاسم یہ دیکھین گے اُسے | ہے ارادہ یہ مصمم دیکھیے کیسی سنے |
| تفصیل سے کہ قاسم حال دل دیوانہ | ہمسے نہ چھپا ظالم ہم بار ہین یارون کے |
| مسلمانون اُسے پیدا ہو کیا احیاے عاشق کی | وہ نصرانی بچہ عیسے نفس تو ہے پہ کافر ہے |

**قاسم** تخلص میر قاسم علی نام موطنش بریلی بودہ اورا است

یقین ہے العطش گویان دم آخر مرون گا مین +
پیاسا ہون تری آب دم شمشیر بران کا +

**قاصر** تخلص مرزا ببر علی بیگ شخصے است از دہلی اصلاح سخن از ثناء اللہ خان فراق گرفتہ اورا است

| | |
|---|---|
| یاد کس گلرو کی اس دل کو نزاکت آ گئی | آہ کر سکتا نہین ایسی نقاہت آ گئی |

**قابل** تخلص مرزا علی نجت شخصے است از دودۂ تیمور اکتساب سخن از ابراہیم ذوق کردہ اورا است

| | |
|---|---|
| سامنے میرے غیر سے تو ہے | ستم اس سے زیادہ کیا ہوگا |
| کیا جو قتل مجھے تو نے آج خوب کیا | کہ مین عذاب سے چھوٹا تجھے ثواب ہوا |
| احوال گریہ سُن کے مرا یار نے کہا | لے تو ابھی سے عشق مین اُس نے تو رو دیا |

تم کہتے ہو جاؤ تم یہان سے
ایسے جائین گے پھر نہ آئین گے ہم

مر ہی جانا ہے عشق مین بہتر
نہ جیئین گے نہ رنج اُٹھائین گے ہم

**قبول** تخلص غنی بیگ از سخن گویان مشہور پارسی است احیانًا بفکر ریختہ ہم می پرداخت اور است

دل یون خیال زلف مین پھرتا ہے نعرہ زن
تاریک شب مین جیسے کوئی پاسبان پھرے

**قدرت** تخلص شاہ قدرت اللہ از نکتہ سنجان مشہور است سلسلۂ نسبتش بشاہ عبدالعزیز شکر بار علیہ الرحمۃ اللہ العزیز الغفار میرسد میر شمس الدین فقیر را بنی عم میشود وطن اصلے وے دہلی و در مرشد آباد سکونت ورزیدہ در سنہ ۱۲۰۵ ہمدران جا ازین مہمان سرائے بوطن اصلی نقل کرد آنانکہ اورا از عظیم آباد دانستہ اند غلط کردہ اند بالجملہ قدرت در شاعرے قدرت و قوت عظیم دارد عمرے بر سر مشق بودہ طبعے رسا داشتہ اشعار خوش ادا گفتہ این ابیات از نتائج افکار اوست

ہنگامۂ پرہیز و ورع اب بسر آیا
اے بادہ کشو مژدہ کہ پھر ابر تر آیا

کچھ دیر ہوئی اشک نہین آنکھون سے گرتے
شاید تہ مژگان کوئی لخت جگر آیا

[illegible] اُس کے گلو مین گرہ دم اعجاز
ترے لبون نے مسیحا سے کیا سوال کیا

[illegible] دل بیتاب رہ گیا
اپنے تپش مین جل کے یہ سیماب رہ گیا

آگے نہ چل سکا ترے کوچے کو چھوڑ کر
خورشید جا کے تا بہ لب بام رہ گیا

جہان نظر پڑے پاؤن نکلے ہے کاغذ
سمجھے کے نامہ مرا ہاتھ مین نہ لے کاغذ

یہ دل شوریدہ جب سے ساتھ ہے سر زمین
شور محشر ہی رہا قدرت کی مشت خاک پر

بجھائے کو اگر داغ سے چھاتی کے جدا دون
تا شاک سے پہلو مین چھپے آنکر آتش

جرم پر تیری محبت کے ہمین کرتے ہین قتل
حفظ جان کے واسطے کرتے ہے انکار حیف

آگ اُس داغ کو لگیو کہ نمک سود نہین
پھوٹے وہ آنکھ جو لخت جگر آلود نہین

اڑا دی زبس خاک ماتم مین دل کی
کیا ہم نے آخر زمین آسمان کو

لب جان بخش کی اُسکے جو پڑی ہے یہ دھوم
لب عیسی نے مگر تیری زبان چوسی ہے

ہر آن اک ستم ہے ہر لحظہ ایک جفا ہے
کوچہ ترا ہے ظالم یا دشت کربلا ہے

سینہ اُس کا ہے دل اُسکا ہے جگر اُسکا ہے
تیر بیداد جدھر دل کرے گھر اُسکا ہے

آہ اِس کم فرصتی پر ہو نشے سے کیا سرور
شیشہ تا خالی ہو جام زندگی لبریز ہے

حسرت اے صبح چمن ہمسے چمن چھوٹے ہے
مژدہ اے شام غریبی کہ وطن چھوٹے ہے

نوح کشتی سے خبردار کہ یان سینے سے
مرہم تازۂ ناسور کہن چھوٹے ہے

شب ہجران کی مصیبت کو کہون کیا قدرت
تن سے جان چھوٹے ہے اور جان سے تن چھوٹے ہے

**قدرت** تخلص مولوی قدرت اللہ از اہل رامپور شاگرد قائم چاندپوری نوشتہ اند او راست

لاکھون جلائے مردہ صد سالہ آن مین
فیض دم مسیح ہے اُس کی زبان مین

انصاف بھی ضرور ہے یہ ظلم تا کجا
کتنون کے گھر تو جاتے رہے امتحان مین

**قدرت** تخلص مولوی قدرت اللہ نام از تلامذہ ثناء اللہ خان فراق است او راست +

زلفون مین اگر دل یہ گرفتار نہ ہوتا
یون روز مرا آہ شب تار نہ ہوتا ++

**قربان** تخلص میر محمدی خلف میر کلو حقیر مشورت سخن با ثناء اللہ خان فراق کردہ ازدست

کیون نہ اک ٹھوکر سے ان احیاے صد جانداده ہو
دست بستہ معجز عیسی جہان استادہ ہو

کس کی برگشتہ نگہ کا ہون مین بیمار کہ آہ
یان مسیحا کی ہوئی جاتی ہے تدبیر اُلٹی +

**قربان** تخلص قربان علی عظیم آبادے او راست

لگاؤن کیونکہ دل سے اُس کمان ابرو کے پیکان کو
کہ آزردہ نہین کرتا ہے کوئی اپنے مہمان کو

**قرار** تخلص جان محمد بزمرہ نقبا در سرکار وزیر الممالک بہادر جا داشتہ کلامش را بنظر شاہ شرف الدین ملول در آوردہ است او راست

ہے ناز سے اُس کے یہی پیغام قضا کا
کیون نام کیا آپ نے بدنام قضا کا

**قرار** تخلص میر حسین علی کیفیتش معلوم نیست این شعر از دست +

کس طرح قرار اُس سے کرون درد دل اظہار
سنتا ہی نہین وہ بت مغرور کسی کی

**قرار** تخلص شخصی است از شاگردان حسرت ازوست

پیارے بیوفا یا باوفا ہو +++ — غرض تم دل کے لینے مین بلا ہو ++

**قسمت** تخلص المخاطب شمس الدولہ خلف نواب بارگاہ علی خان استفادۂ نظم از جعفر علی حسرت نمودہ از عظماے لکھنؤ است بسرکار مرزا جہاندار شاہ اقتدار مطلوب داشتہ این ابیات ازوست

الٰہی یا تو میرے دامن دلدار ہاتھ آوے — نہین تو ہاتھ کی اُسکے کہین تلوار ہاتھ آوے

مقدور ہے کس کا جو ترے سلم کو مارے — رستم جو نہ آوے تو وہین اُسکا سر آوے

**قلندر نظر** تخلص حاجت اظہار حالش نیست معاصر خان آرزو است این دو بیت ازو گزیدہ آید

جی کو سر زندگی نہین ہے — کیا جی کی کرون کہ جی نہین ہے

تھمتے ہی تھمیگا اشک ناصح — رونا ہے یہ کچھ ہنسی نہین ہے

**قمر** تخلص مرزا قمر الدین المعروف بہ مرزا حاجی مہین پور مرزا الٰہی ہوس و تربیت یافتہ قتیل است اوست

تلخ کرتے ہوئے آخر وہ بجنگ آ ہی گیا — عشق کا نام برا ہے اُسے ننگ آ ہی گیا +

کہتے ہین شب کو قمر آج گلا کاٹ موا — آدمی تھا غم ہجران سے تنگ آ ہی گیا +

بیجا نہین ہے کچھ مرے قاتل کا اضطراب — دیکھا تھا اُس نے کب کسی بسمل کا اضطراب

**قمر** تخلص مرزا قمر طالع میانہ پور مرزا ایزد بخش بہادر است کہ مرزا نیلی عرف الیشان بود کسب سخن از حافظ عبد الرحمن خان احسان کردہ صاحب دیوان است ازوست

نہ آئی تاب تو بھی دل کی بے تابی کے ہاتھون سے — قمر پہلو مین وہ رشک قمر ہوتا تو کیا ہوتا

بعد مدت خط لکھا ہے یار تو خط لے مجھے — تو بھی اب تو لے قمر شکوون کے دفتر کھول دے

**قیس** تخلص مرزا احمد علی بیگ مشہور بہ بدا بیگ خلف مرزا امداد علی بیگ اصلش از مشہد مقدس وی در لکھنؤ از شبستان عدم بجلوہ گاہ وجود قدم نہادہ سخن را بحسرت مینمود از نتایج طبع اوست

دل مضطرب کا دیکھا عجب اضطراب اُلٹا — ہوا وہ مضطر اُسنے جو ذرا نقاب اُلٹا

آئینہ دیکھ دیکھ کے کہتا تھا کل وہ شوخ — اس عالم شباب نے رسوا کیا مجھے

پھرتا ہون ہر کسی سے مین القاب پوچھتا — خط کے ترے جواب نے رسوا کیا مجھے

## حرف الکاف

کامل تخلص پنڈت ٹھاکر داس کشمیری کہ بالفعل در عدالت بوکالت میگزارند اور است

| | |
|---|---|
| پلٹ کر جو دیکھا سر راہ اُس نے | لگا تیر ایک بازگشتی جگر پر |

کامل تخلص مرزا کامل بیگ جز نامش دیگر حالتش معلوم نشد اور است

| | |
|---|---|
| مژگان سے گر نیچے دل ابرو کرے ہے ٹکڑے | قطعہ یہ بات مین نے کہا جب اُس سے داد چاہی |
| کھینچے لگا کہ ترکش جس وقت ہووے خالی | تلوار پھر نہ کھینچے تو کیا کرے سپاہی |

کبیر تخلص حکیم کبیر صاحب از مردم سنبھل من متعلقات مرادآباد در طب دستگاہی داشتہ اور است

| | |
|---|---|
| ایک ہی یار سے جی ناک مین آیا ہے کبیر | زیست معلوم اگر ایسے ہی دو چار ملے |

کریم تخلص کریم اللہ خان از افاغنہ است از افکار اوست

| | |
|---|---|
| نہ تھی قدرت مجھے کہ روبرو جانے کی کریم | زیر دیوار ہی جانا لہ سنایا ہوتا |

کرم تخلص شیخ غلام ضامن اسلش از کوتانہ بالفعل در شاہجہان آباد بسر می برد مدتہا در حیدرآباد گزرانیدہ در ریختہ و فارسی فکر می کند قوت نظمیہ بسیار دارد زانوے ادب بخدمت مومن خان تہ کردہ باوجود کہن سالی مرد شگفتہ و ظریف است و بار اقسمہ آشنا است ابیاتش از و طلبیدہ بعد انتخاب درج شد

| | |
|---|---|
| تہ ناخوردہ ہمارا شکست کیا کیا تڑپا | استخوانون مین مرے دیکھکے پیکان تیرا |
| فرہاد و قیس عشق مین سرگرم لاف تھے | خاموش ہو گئے جو مرا نام آگیا |
| نام کب آسودہ جان لین نالہ ہاے زار کا | سرمہ آواز ہے سایہ تری دیوار کا |
| ہاتھ ہووے گا مرا اور ترا دامان ہوگا | چاک جب صبح قیامت کا گریبان ہوگا |
| زلف مژگان سے لپٹی ہے خدا خیر کرے | مشک آلودہ کہین خنجر بران ہوگا |
| کیا ہی برہم ہوئی زلف اسنے جو پوچھا مجھسے | اے کرم کس نے کیا حال پریشان تیرا |
| سہو نگیے جور طاقت و تاب و توان تلک | لیکن یہ پوچھتے ہین تجھی سے کہان تلک |

چین جبین سے ہے موج تبسم نگاہ مین +
ڈر ہے مجھے فریب کا تیرے یہان تلک

اسیری نے کی پردہ پوشی جنون کی + +
کیا طوق گردن نے کار گریبان +

نسبت ہے میرے داغ سے کیا گل کو عندلیب
گو آہ سرد و باد سحر دونون ایک ہین

روز شمار جان شب ہجر کو کرم
نہ شام اُسے نہ اسکو سحر دونون ایک ہین

نظر سے گر چلا ہون کون اٹھائے
بجز مژگان برگزیدہ مجھے

اے طفل اشک دیکھکے برباد کیجیو
ہر پارۂ جگر ورق انتخاب ہے

ہر نشو و نما ہے اُس خرام لاؤبالی سے
غبار ناتوان کو سرکشی ہے پایمالی سے

گر وہان بیٹھون تو اُٹھے وہ مری تعظیم کو
خوف ہے شاید کہ صحبت کا اثر ہونے لگے

ہے قسمت اور اخفا ہی ہوا افشاے راز
روکتے ہی اشک کے لخت جگر آنے لگے

اُس کو شہرت کی تمنا مجھے رسوائی کی
ہر کوئی آرزوے نشو و نما رکھتا ہے

کس باغ مین در رونق گل جلوہ کنان ہے
نکلے ہے دھوان سا در فردوس برین سے

کھیر اسکے لئے دیکھنے وہ اپنے بنا گوش
جب اشک مری آنکھ سے گردانہ سے نکلے

گرم تخلص مرزا حیدر علی بیگ خلف مرزا نیاز علی بیگ باشندۂ دہلی از شاگردان مشہور مصحفی است او راست

حسرت سے دیکھتا ہون مین جب اسکی طرف
لگتا ہے تب وہ دیکھنے دو چار کی طرف

لوٹے ہین بھرے ہین ترے ہاتھ بیچ بستا
تربت یہ کس شہید کی تو نے چڑھائے گل

گلدستہ لا دیا جو کل اُس کو رقیب نے
ہمنے بھی گرم رشک سے ہاتھون پہ کھائے گل

تیغ نگاہ کس کی دیکھی ہے ہم نے یارب
جو زندگی سے اپنی بیزار اس قدر ہین +

سیل گریہ مین نہ ہم تا کمر ڈوب سے گئے
یان تلک روئے کہ ہمسایون کے گھر ڈوب گئے

گرفتار تخلص سنگی بیگ باشندۂ دہلی از شاگردان حاتم است او راست

درد ہو جس کی کچھ دوا سے کیجیے
جی ہی سے بے چین ہو تو کیا کیجیے

گریان تخلص میر محمد علی از لکھنو است او راست

مجھے جب دیکھتا تب ہاتھ سے مکھڑا چھپا لیتا
نکالا طور اُس نے روز یہ صاحب سلامت کا

گستاخ تخلص مرزا علی از ساکنان لکھنؤ است اور است +

| | |
|---|---|
| جی لگایا تھا کچھ ہووے گی فرحت حاصل | یہ نجانا تھا کہ آوے گی قیامت لازم |

کلو تخلص میر کلو از اقارب خواجہ میر درد بودہ اور است +

| | |
|---|---|
| صید افگن دان کی گر تم سنو گے کیا ہو گا | ذرا ادھر بھی نظر پھینکنا بھلا ہو گا |

کلیم تخلص شیخ کلیم اللہ ساکن سرکوٹھے کہ از متعلقات نگینہ منمضافات مرادآباد است اور است

| | |
|---|---|
| جلوۂ طور رخ یار سے پیدا ہووے | خجل اعجاز تکلم سے مسیحا ہووے |

کلیم تخلص میر محمد حسین کلیم طوطئ شکر ریز و مسیح معجز سخنور سے از شعرا سے مسلم است وہم درجرگہ موزونان ما تا خم دماتقدم یزنہ پیر سے تقی میر است وازساکنان دہلی طب میدانسۃ شعر ہر دو لفظ سے گفتہ دائم کہ بپارسی زبان زبانش درست و فکرش صایب نباشد گفتہ اند کہ ترجمہ فصوص الحکم شیخ محی الدین ابن عربی نور اللہ مضجعہ در ریختہ کردہ ست قند لکہ الکلام دیوان ومثنویہا ازویادگار است ملاحظہ آن دست بہم ندارد این اشعار از سفاین وتذکرہا انتخاب و ثبت افتاد

| | |
|---|---|
| چھپا ہے آمری چشم تر آب مین دریا | کسی نے دیکھا ہے اب تک حباب مین دریا |
| کس پریشان نے قدم رکھا ہے پیچ وتاب سے | جادہ آتا ہے نظر جون زلف کچھ برہم ہوا |
| قبر مین بھی سے ہمراہ گیا اپنے کلیم | آہ کیون درد دل اپنا نہ کسو کو سونپا |
| آتی ہے دل پہ قلقل مینا سے اب شکست | وہ دن گئے کلیم کہ یہ شیشہ سنگ تھا |
| ہو چکا حشر گئی دوزخ وجنت کو خلق | رہ گیا مین ترے کوچہ مین گرفتار ہنوز |
| درازی شب ہجران وزلف یار کلیم | مجھی سے پوچھ کہ کالی ہے رات آنکھوں مین |
| رکھو مین آنکھوں مین کیونکر تجھے کہ ہے برسات | پھرا ایسا گھر کہ جو خانہ خراب ٹپکے سے |
| دیوانہ ترا وادی پر لینے اگر آوے | منہ دیکھو فلاطون کا جو عہدسے بر آوے |
| غرور حسن کیا ممکن کہ اُس سے داد کو پہونچے | غرض تم سن چکے احوال ہم فریاد کو پہونچے |

کمال تخلص شاہ کمال الدین حسین خلفش از کرہ مانکپور بزرگ گاشش

از ارباب مناصب بودند دلے ترک لباس کردہ کسوت درویشی پوشیدہ دل بر سیاحت نہادہ ہنگام ورود لکھنؤ از جرأت امداد میخواست

| | |
|---|---|
| جز شکست شیشۂ دل کچھ نہ دیکھا اور کام | مرتفع جس دن سے ہے یہ چرخ مینائی ہوا |
| آہ جو کچھ ہم سے ہو سکتا سو کر چکتے ولیک | ایکدن تم کو نہ شوق کار فرمائی ہوا |
| اور دکھلایا تماشا مجھکو وحشت نے کمال | مین تماشائی تھا جس کا وہ تماشائی ہوا |
| یہ بھی کچھ بیٹھنے کا بزم مین اسلوب ہے واہ | جون جون ہم آگے بڑھین آپ سرکتے جادین |

گمان تخلص از شاگردان اشرف علی خان فغان از ناشش آگہی نشد اور است

| | |
|---|---|
| واسطے جسکے سبھی مجھکو برا کہتے ہین | وہ جو سنتا ہے تو کہتا ہے بھلا سے کہتے ہین |

گنا بیگم زنی است از دودمان عفت زوجۂ نواب اعتماد الملک غازی الدین خان کہ نظام تخلص ایشان است حسب الامر شوہرش گفتار خویشتن بنظر میر قمر الدین منت مے آوردہ اور است

| | |
|---|---|
| مقابل ہو اگر لب کے ترے مصری چبا جاؤن | تری آنکھوں نے پستی کیے بادام کھا جاؤن |
| ترے منھ کی تجلی دیکھکر کل رات حسرت سے | زمین پر لوٹتی تھی چاندنی اور شمع جلتی تھی |
| شمع کی طرح کون رو جانے | جس کے جی کو لگے ہے سو جانے |

کوچک تخلص شاہزادہ مرزا وجیہ الدین مرحوم در زمان جلوہ فرمائی بلاد مشرق عزم گلگشت بہشت نمودہ جسدش را بدہلی آوردند و متصل مزار کثیر الانوار سلطان المشائخ کہ سہ فرسنخ از دہلی ست دفن کردند این بیت از گفتۂ ایشان ثبت افتاد

| | |
|---|---|
| یان تلک پاؤن مین پھوسلے ہین | اک قدم بھر چلا نہین جاتا |

کوثر تخلص مہدی علی خان ولد قطب الدین خان ابن آقا علی خان کوچک برادر موتمن الدولہ اسحٰق خان کہ از امرائے نامی عہد فردوس آرامگاہ محمد شاہ بودہ مسقط الراس لکھنؤست دو سال است کہ بدہلی وارد شدہ بود

بتقریب اعظم الدولہ داعے راہم باو تعارفے شد شخصے حمیدہ اوصاف بنظر آمدہ شریک محفل مشاعرہ ہا می گشت وخود را از تلامذۂ ناسخ میگرفت او راست

چشم میں عشق کے اعجاز سے آنسو ٹھہرے
ورنہ کشتی میں ہے دریا کا سمانا مشکل

تیرا تو آسرا اٹھا جدائی میں یار کی
اے موت تو بھی مجھسے گریزاں ہے ان دنوں

خواب میں شب اُس پری نے شکل دکھلائی ہمیں
جاگ اُٹھے بخت خوابیدہ جو نیند آئی ہمیں

بوقت صبح وہ مانند آفتاب آیا
الٰہی شکر شب ہجر کی سحر دیکھی

تربت پہ میری ایسی برستی تھی بیکسی
بے اختیار شمع کے آنسو ٹپک پڑے

کیا ہی کشش ہے کوچۂ دلبر کی خاک میں
بیدست و پا بھی ہووے تو مثل صبا چلے

نامہ بر کوچۂ دلبر میں گم ایسا ہو جائے
فی المثل ہووے کبوتر تو وہ عنقا ہو جائے

خون بہا اُس سے نہ بھی حشر کو مانگوں گا میں
ایکبار آکے مری لاش پہ قاتل ہو جائے

دل پھٹ گیا کدورت لوح نگار سے
حیرت کی جائے ہے آئنہ ٹوٹا غبار سے

ہوں وہ بلبل کہ یہ تھا شوق اسیری بس مرگ
پر بھی اُڑ کر مرے صیاد کے گھر تک پہونچے

گویا تخلص شیخ حیات اللہ از اہل فرخ آباد بمناصب ممتاز در سرکار انگریزی بہرہ در ماندہ از وست

جس کم سخن سے تجھے تقریر بول اُٹھے
ہے ہم میں وہ کمال کہ تصویر بول اُٹھے

گویا تخلص حسام الدولہ نواب فقیر محمد خان بہادر از امرائے نامی لکھنؤ است وباوجود ہجوم دنیا بدین مائل قدردان اہل ہر فن است لاسیما با سخنوران درمقام التفاقے است کہ می باید وشعرائے این دیار بدہش رطب اللسان بودہ اند وبسیار ستودہ دے بجایزہ ہا مراعات نمودہ ودر مراتب سخن گستری از متعلقان شیخ امام بخش ناسخ است این ابیات از دیوانش انتخاب زدہ درین عجالہ ثبت نمودہ شد

صندلی رنگ پہ میں مر ہی گیا
اُس نے صندل لگایا ماتھے پر

درد سر کس کا کہ یاں سر ہی گیا
درد دونا ہوا مرے سر کا

تر آئے کا ترا شکوہ عبث ہے | کبھی ہین آپ مین آیا تو ہوتا ++
اُٹھ کو غفلت پیشہ کہہ آتے ہین ہم | بھول جانا یاد دلواتے ہین ہم
ضعف سے رہتا ہے اب پانٔون پہ سر | آپ اپنی ٹھوکرین کھاتے ہین ہم
گر پڑے دانہ اگر جلنے لگے مثل سپند | یہ حرارت بعد مردن بھی ہے اپنی خاک مین
وصل اگر منظور تھا پرویز کا گھر کھودتا | کوہکن دیوانہ تھا شیرین تو پتھر مین نہین
درد پہلو مین رہا کرتا ہے جب سے تو نہین | ہجر مین بھی ایک دم خالی مرا پہلو نہین
سر سے زخم پہ رکھو مرہم | میرے قاتل کی یہ نشانی ہے
گھبرائے جبین حسین کو میری | قسمت کے لکھے نے یاوری کی ++
مین گر ناخوش ہون اپنی زندگی سے | رہے خوش یا الٰہی وہ جہان سے
یاد آیا ہی نہین اپنا ٹھکانا خاک مین | رو دیا جب وہ غبارِ کو نظر آیا مجھے
جی ابھی نکلا نہ تھا تن سے کہ وہ راہی ہوا | توسن جانان سمند عمر سے چالاک ہے
حال عاشق و معشوق سے ایک | سنا ہے شمع سوزان کی زبانی
آیا جواب نامہ پس مرگ تب کھلا | تھی دیر اس لیے مرے خط کے جواب کی
زاہد و جرم کیا کرتا ہون مین پھر ثواب | دل ہے کعبہ اسے کرنا ہے سیہ پوش مجھے

## حرف اللام

لطیف تخلص میر شمس الدین از مردم بندر سورت است بہ لکھنؤ اقامت ورزیدہ از وست

گھر مین جا بیٹھ رہا اُس سے خفا ہو تو لطیف | کیا ہی غصہ تری اس بات پر آتا ہے مجھے

لطیف تخلص میر لطیف علی از ارادت کیشان و تلامذۂ خواجہ میر درد است جواہر را نیکو شناختی او راست

رو گئے ہین شیخ و برہمن سبھی دیکھ کے ہاتھون | گبر نکلا نہ یہ کافر نہ مسلمان نکلا
رہتا ہے درد روز دل ناتوان مین ++ | کیونکر اثر نہ ہووے ہماری زبان مین

دامن کشیدہ جاتے ہو بہت غبار سے
تقصیر ایسی کیا ہوئی اس خاکسار سے

**لطف** تخلص مرزا علی اصلش در استرآباد است در دہلی نشو و نما یافتہ و در اوج عظیم آباد ساکن و بہ حیدرآباد در مدح قصاید انشا کردہ وصلہ ہا یافتہ نسبت شاگردی بہ میر تقی داشتہ تذکرہ در حال ریختہ گویان بزبان ریختہ نوشتہ است بنظر رسید و این اشعار ہم از انتخابش انتخاب گردید

ہوگئی زنجیر پا اپنی یہ زلف پر شکن
ورنہ دل تجھ ہی کو دیتا کیا کوئی دیوانہ تھا

کیجیو اُس زلف کو شانہ سمجھ کر شانہ
لاکھوں دل ٹوٹے اگر ایک وہ مو ٹوٹ گیا

کہا یا قصۂ سنبل صبا نے ہے لیکن
فسانہ زلف کا تیری بہت دراز رہا

نہیں سمندر و پروانہ پر وہ آتش ہوں
کہ جس کے نام سے آتش کو احتراز رہا

نہ پہونچی ضعف سے لب تک دعا بھی ورنہ یہ
در قبول تو اس آرزو میں باز رہا

جو تم خضر ہو شاید تو وصل ہووے نصیب
یہ زندگی جو بھی اس میں تو امتحان رہا

سنتے تھے طوفان نوح آنکھوں سے دیکھا وہ تو لطف
دیکھیے یہ چشم گریان اور اب دکھلائین کیا

ہے کہاں سبزہ رنگ خرامان کہ رشک سے
جوں شمع سبز جلتا ہے ہر سرو باغ کا

ساقی لگا دے خم مرے منہ سے کہ بار بار
احسان کون کھینچے سبو و ایاغ کا

ترے کانوں تلک ابھی اے لطف کچھ آواز آتی ہے
ہے ایک عالم کو تیرے نالہ و فریاد کا شکوہ

ایک دن حال دل زار نہ دیکھا نہ سنا
سچ تو یہ تجھ سا بھی دلدار نہ دیکھا نہ سنا

دکھا دیں نے ستون چرخ کا عالم تگ فرہاد
جو ہلجائے ہیں بھی کار فرما کوئی شیرین سا

فرہاد سا نہ رنگ نہ مجنون سا کیا حال
کس منہ سے اُسے کھینچیے پیغام محبت

ہوئے ہیں بعد قتل طلب گار حق سبھی
تلک بتان میں دیکھی نئی خونبہا کی طرح

کیا کم ہے سلطنت سے سگ کوے یار اگر
قائم ہوا استخوان یہ ہمارے ہما کی طرح

ہے یہ بھی نئی کچھ بات شب وصل میں سو بار
پوچھے ہے وہ کتنی رہی شب کچھ نہیں معلوم

کس کی دیتی بلا جو جانتے ہم
دیکھے دل اس بلا میں پڑتے ہیں

اگرچہ فرق زمین آسمان کا ہے تاہم
ملی ہے وضع فلک کی بہت تری خو میں

| | |
|---|---|
| اپنا تو بدگمانی سے بس کام ہوگیا | گوادر طرح اُس کی ہو چولی مسک گئی |
| خوبی کا بسکہ تیری اک عالم گواہ ہی | اپنی بغیر دیکھے ہی حالت تباہ ہی |

# ا حرف المیم

مایل تخلص میر محمدی سیدسے بودہ درجہان آباد شاگرد مولوی قدرت اللہ اکبرآبادی اُستاد نصیر دہلوی است از افکار اوست

| | |
|---|---|
| کیا کیا کہوں میں تجھسے دل زار کی ہوس | مشہور ہی جہان میں بیمار کی ہوس |

مایل تخلص محمد یار بیگ از اہالی لکھنؤ واز شاگردان قلندر بخش جرأت است اوراست

| | |
|---|---|
| بیتاب ہوں جام مے کے عوض کاسہ بنگ کا | مایل ہوا ہوں جبسے میں اک سبزہ رنگ کا |

مایل تخلص سید کاظم علی از اہالی خیرآباد ست دربیعان شباب عمرش بسرآمد اوراست

| | |
|---|---|
| شب ہجر ان کی آہ ایک طرف | لاکھ ابر سیاہ ایک طرف |

ماہر تخلص فخرالدین حسان پور اشرف علی خان فغان از شاگردان سودا و ساکنان لکھنؤ بودہ اوراست

| | |
|---|---|
| ملی اتنی نہ فرصت بھی کہ اُٹھ کر مانگتے پانی | ہوا تیر نگہ یوں آہ دل میں کارگر کس کا |

مبتلا تخلص احسن مرزا کاظم بیگ المخاطب از پیشگاہ وزیر الممالک بہ مردان علی خان معاش از مشہد مقدس دوسے در لکھنؤ از نہان خانہ عدم بشہرستان وجود رسیدہ بزرگانش باحترام زیستہ اند گویند کہ مبتلا بیارسے صاحب دیوان است ہم تذکرہ فراہم آوردہ اوراست

| | |
|---|---|
| شیشہ دل چناسے دیا توسنے + | سنگ دل آہ کیا کیا توسنے |

مبتلا تخلص شخصے است کہ مراز حالش خبر داشتند از وست

| | |
|---|---|
| وہ ترسے سایہ دیوار میں پائی راحت | چاندنی رات کو اسے رشک قمر بھول گئے |

مجذوب تخلص مرزا غلام حیدر بیگ از اہل جہان آباد شخصے است کہ سود الفرزندیت برداشتہ بود از وست

عداوت سے تمھاری کچھ اگر ہووے تو مین جانون ... بھلا تم زہر دے دیکھو اثر ہووے تو مین جانون
تمھارا ہم سے جو عہد وفا ہو اُس کو تم جانو ... مرے پیمان مین کچھ نوع دگر ہووے تو مین جانون
طوبے کے نیچے بیٹھ کے رو دون گا زار زار ... جنت مین تیرے سایۂ دیوار کے لیے

مجنون تخلص مجهول الاسم مشهور بدرویش سر برهنه شخصے بوده از اولاد راے بهیم ناته بزرگانش بیکدو واسطه باسلام مایل شدند از تلامذهٔ میر تقی است گویند که در کوچه و برزن عور محض مے گشت و این معنے دلیل تاثیر تخلص است اما مکشوف نشد که جنون سبب گردیدن باین تخلص است یا تخلص سبب گردیدن بجنون سخن کوتاه این مطلع ازوست

جس سے جی چاہے تو تم نہ کسی سے پوچھو ... مجھ سے کیا پوچھتے ہو اپنے ہی جی سے پوچھو

مجنون تخلص نامش معلوم نشد یکے از اہل عظیم آباد است کسب سخن از میر ضیا کرده ازوست

دن مین سو سو بار اُسکے رو برو جانا مجھے ... اس مین سودائی کہے یا کوئی دیوانا مجھے

محرم تخلص میر فتح علی سید یست از دہلی بجستجوے کیمیا بر آمده عنقا شد ازوست

اپنی خواہش پوچھتے ہو تو یہی چاہے ہی دل ... پاس بیٹھے سامنے صورت تمھاری دیکھیے

محرم تخلص رحمت الله در اکبر آباد بجرفه کسب معاش میکرده از مدت ازان شغل درگذشته و لباس فقیرانه در بر کرده فیض صحبت میر محمد سے بیدار یافته هنگام ورود دہلی بچشم میر سیده ازوست

دل افگار دیا دیدهٔ خونبار دیا ... چرخ ناسار نے کیا کیا مجھے آزار دیا
کی مین نے شکایت تو وہ بولا یہ خفا ہو ... گر ہم مین جفا جو تو کسی اور کو چاہو
کل غیر کے گھر رہنے کی کیا جھوٹ ہی پیارے ... کہا جائیے حاضر ہون مجھے گھورتے کیا ہو

مجبور تخلص حق رسا از تلامذهٔ شاه نصیر دہلوی است ازوست

تب خوشی سے پانون پھیلا گھر مین تم سویا کیے ... ہم پس دیوار بیٹھے صبح تک رویا کیے

محزون تخلص میر ناصر جان خلف سید محمد نصیر رنج تخلص که بالفعل سجاده نشین خواجه میر درد است سلمه الله و غفر له کتب درسے نیک مستحضر دارد خصوصاً

در ریاضے امروز مہارتے کہ او راست دیگرے را نیست گاہے لب بسخن میکشاید درین ہنگام
به ممالک شرقی رفته با فقیر طریقهٔ شناسائی لسلوک ہست ورہست

| | |
|---|---|
| جھوٹ ہی او سے کب مین نے لڑا ئین آنکھین | تمنے بیفائدہ رُرو سے ہے لگائین آنکھین |
| شاید اسوقت گیا آپ کا دھیان اور کہین | بات کرنے مین جو تم ربط سخن بھول گئے |
| نہ تو نامہ ہی نہ پیغام نہ ہانی آیا | حیف محزون سبھی مجھے یاران وطن بھول گئے |

محزون تخلص عالم شاہ از مشائخ زادگان گڈھ مکتیسر است و مصحفے کہ او را از امروہہ دانستہ از وادے تحقیق برکران افتادہ درینجا بحکم اہل البیت ادرے ما فی البیت سخن شرف الدین مسہر در مقبول است کہ وے را از خویشان است و قیام محزون در امروہہ مصحفے را منشاء خطا گشتہ بہمہ حال این اشعار او رہست

| | |
|---|---|
| نے محابا چاک کرتا ہی گریبان کے تہین | کسکے آنے سے چمن مین گل کو سودا ہو گیا |
| تم نہ فریاد کسی کی نہ فغان سنتے ہو | اپنے مطلب ہی کی سنتے ہو جہان سنتے ہو |
| اہل دنیا تو نہین دیتے ہین محزون غم کی داد | کوہکن کو خواب شیرین سے جگاؤن تو سہی |

محو تخلص حسین علیخان اکبرآبادی بخدمات انگریزے بسر برد او راست

| | |
|---|---|
| سنگ سا پھینکتا ہی مری قبر پہ گل کے بدلے | گالیان دے ہے پس مرگ بھی قل کے بدلے |

محو تخلص شیخ عظیم اللہ از اہل میرٹھ است او راست

| | |
|---|---|
| متاع دل گر اثنا یہ ہی لے بنے پاس اے ہمدم | یہ دولت اسکو بخشین گے جسے ہم یار دیکھین گے |

محب تخلص شیخ ولی اللہ از مردم این شہر است در لکھنؤ فوت کردہ با سودا سلاقہ شاگردے داشتہ و از وظیفہ خواران سرکار مرزا سلیمان شکوہ بہادر است نتائج افکار او ست

| | |
|---|---|
| نو او ر تری چاہ د پوچھنا کیا | صدقے ترے داہ پوچھنا کیا |
| خانۂ دل کہ نہ ہو عشق کا آئین جسمین | ہی وہ قرآن کہ نہین سورۂ یسین جسمین |
| پڑھنے لائق اشک کب چھوتے ہی خاک آئے جواب | جتنے خط لیجائے میرے نامہ بر بھیگے ہوے |
| تم ہین مژگان اشک سے تجھ تک نہین جاتی نگاہ | بانع پہ پڑا ئہین طایر کو پر بھیگے ہوے |
| یہ سر سے جد کہی ستم رہین گے | جیتے کاٹے گہ ہم تر ہین گے |

بڑھ کچھ تو ایک بوسہ پیلے یار اور بھی
ہین ورنہ جنس دل کے خریدار اور بھی

محبت تخلص میر بہادر علی از شاگردان ثنا اللہ خان فراق است اور است

سادہ رو صاف بھی اب ہمسے ملاقات نہین
ناز و انداز و ادا غمزہ اشارہ ڈو با

اگر حنا ترے ہاتھون سے خون بہا دل کا
تو لونگا دست نگارین سے خونبہا دلکا

محبت تخلص نواب محبت خان فرزند ارجمند حافظ الملک نواب رحمت خان مرحوم است کہ ایالت بریلی و متعلقات آن بر ایشان مسلم بودہ و فور شهرت از تفصیل مستغنی کردہ دسے نیز چون پدر صاحب ورع و تقوے است و خداوند فہم و ذکا است بہرہ و لفظ حرف میزند گزیدہ افکارش این است

جس کو تری آنکھون سے سروکار رہیگا
بالفرض جیا بھی تو وہ بیمار رہیگا

عاشقون مین سنے مجھے لکھا تو نے
آج چہرہ مرا بحال ہوا

قید ہوتے ہی ہوا دونون جہان سے آزاد
مین تو بندہ ہون محبت کی گرفتاری کا

یہ بڑھا دیوانہ پن اپنا کہ ناصح دل ہوا
تھا مرا ہمدرد لیکن مجھکو سمجھانے لگا

آپ کچھ غیرون کو چھپ چھپ کے رقم کرتے ہین
یہ جو ہو جھوٹ تو ہم ہاتھ قلم کرتے ہین

بیٹھنے دیوے نہ وہ بزم مین اپنی جو مجھے
تو اٹھا لیجوائے بار خدایا مجھکو

گالی کا انتظار تو حد سے گذر چکا
منھ کو کہان تلک ترے دیکھا کرے کوئی

محزون تخلص مرزا حسین علی نام نژادش از جہان آباد خودش در لکھنو نشو و نما یافتہ مشق سخن با قاعدہ رنجش جراءت سے کردہ بدینگونہ حکایت سے کند

احوال مرا جہان سے سنتا تھا ولیکن
کچھ بات جو پوچھا تو کہا مین نہین سنتا

اس بت نے جو غیرون پہ کیا لطف وہ یارو
مجھسے نکھو بہر خدا مین نہین سنتا

آئی نہ فصل گل کی نسیم سحر سنا
مرجاؤن گا قفس مین نہ ایسی خبر سنا

محتشم تخلص اکرام اللہ خان از بداؤن است در ابناء مشاہیر بودہ اور است + + +

آچھپا شور قیامت ترے دامان کے تلے
فتنہ سوتا ہی ترے سایہ مژگان کے تلے

ہمین نظر نہین آتا کہ جی سنبھلے محتشم
کوئی دن اور اگر درد انتظار رہے

جدھر کو لے اُٹھے دل کی تپش کرون پروانا | نہین ہی برق صفت ہاتھ مین عنان مرے

محشر تخلص مرزا علی نقی اصلش از کشمیر و منشاء وی لکھنؤ است بہردو زبان فکر میکرد و غرور شاعری بسیار داشتہ بعد قتل مرزا علی مہلت کہ تفصیل این اجمال تحت ترجمہ اوست خوفاً از ان جا فرار شدہ بدہلی رسیدہ با خواجہ میر درد پیوستہ از ایشان فائدہ برداشتہ بہ لکھنؤ رفت چون سالے چند برین گذشت در شہ مقتول مذکور قاتل سطور را بقصاص کشتند او راست

دور مین اُس چشم کے گردون کو آسایش نہین | کس گھڑی کس دم نئے فتنہ کی فرمایش نہین
جان منتظر ہی آنکھون مین وقت رحیل ہی | جلدی پہونچ کہ تیرے ہی آنیکی ڈھیل ہی

محسن تخلص میر محسن برادر زادہ میر محمد تقی است او راست

حیرت سے تیرے عقیق لب کا شوخ | زندہ کرتا ہی نام عیسی کا +

محترم تخلص خواجہ محترم علی خان از کلانیان عظیم آباد است سخن را بر شاہ گھسیٹا متخلص بعشق گذرانیدہ او راست

قطعہ

اے محترم اتنی اشک باری | کھل جائے ہی ابر بھی برس کر
دوستون نے مرے کہا اُن سے | محترم کو کہو تو یان لائین +
لگے کہنے کہ شرط کر لو تم | ہم جو مجلس مین اُس کو بلوائین
روندیوے کہ جس کے رونے کے | ساری محفل کے سب چھپے جائین
پیغام پھر جنون کے آنے لگے ہین مجھ تک | شاید بہار کے دن نزدیک آن پہونچے

محمود تخلص محمود خان برادر زادہ اعظم الدولہ میر محمد خان سرور جوانیست خوش فکر و خوش ساز در تحریر کاہش مضامین بسمل بدام است و از نیم تپش کار دل خون شدگان تمام جوانیست با شخور یہا کم سخن و با صد زبان بے زبان بہ پیرایہ حلم و ادب آراستہ از احباب راقم است از نتائج افکار اوست

گھر سے بے پردہ وہ رشک مہ روشن نکلا | نالہ دل بھی مری جان کا دشمن نکلا
اپنی برگشتگی بخت کا دیوانہ ہون | کی شفاعت جو کسی نے تو وہ اغوا سمجھا

کیا اجل بھی آئی تھی اغیار ہی کے حصے مین ـ اے فلک گر وصل جانان کے نہ مین قابل ہوا
گو شب ہجر ہی پر صبح نہو وے تو ہی خوب ـ لائی ہی ناک مین دم گردش ایام اپنا
بیقراری سے ہی کچھ اُسکے عجب مجھپہ عذاب ـ کسطرح غیر کو دے دون دل ناکام اپنا
واہ رے شوق اُدھر جب کوئی جاتے دیکھا ـ منھ سے ناخواستہ نکلا دہن پیغام اپنا
افسوس ہوا حشر مین گیا بیکسی کا ـ قاتل جو ہمین سر بگریبان نظر آیا
مین اپنے تصور نے محالات سکیے سہل ـ پردے مین بھی مجھکو رخ جانان نظر آیا
مجھکو خبر مرگ عدو سے بھی ہوا رنج ـ وہ شوخ جو انگشت بدندان نظر آیا
دشمن کو مری گور پہ لانا نہین اچھا ـ مردے کو مسلمان کے جلانا نہین اچھا
ہی زخم جگر ناوک قاتل کی نشانی ـ اے چارہ گر و اُس کو مٹانا نہین اچھا
بیداد گذشتہ کی کرین کیونکہ شکایت ـ اُس کو وہ مزہ یاد دلانا نہین اچھا
حسرتین زیست کی ہین گور مین رکھتی بیچین ـ اُس نے کیا مجھکو کہین یاد کیا میرے بعد
پیچھے ہٹتا تھا قدم چلتے ہی اُس کوچے سے ـ وہ ہوا بام پہ کیا جلوہ نما میرے بعد
میرے لیے ہی تیری ندامت بھی اک ستم ـ ہرگز تو اسنے جور و جفا پر نظر نہ کر
تھا وصل مین اک ہجر مین دو ہین مرے معشوق ـ کم موت کی جانب نہین جانان سے تعلق
وہ یہ سمجھا کہ ہوا ظلم اُٹھانا مشکل ـ ہم کو جلنے سے بھی اب زہر ہی کھانا مشکل
نہ ڈرانا ر جہنم سے عبث اے واعظ ـ ہی بجز ذکر عدو ہم کو جلانا مشکل
غلبۂ شوق کے عالم ہی نظر مین تاریک ـ جس کے جویا تھے ہوا اُس کا بھی پانا مشکل
بجھاتی یہ لٹانا تو اُسے کب ہی میسر ـ تصویر مگر سینہ پہ لیتے ہین بنا ہم
اُس وعدہ فراموش نے آنیکو کہا تھا ـ در وانے ہی پر سنے لگے آٹھ پہر ہم
جو پیالے زہر ہین یہ گران جانیو نمین ہم ـ اعدا کے گھر گئے تری ہمسائیونمین ہم
عجز بے تاثیر کو اپنے صنم سمجھا فریب ـ کیا ملا ویگی خدا سے یہ جبین سائی ہمین
جان کیا چیز ہی یہ عشق مین تاثیر کو ہو ـ کوئی مرجائے اگر تو کوئی دلگیر تو ہو
وہ رخ افسردختہ ہی جرم عدو سے شاید ـ کہ نہین نیم نظر تاب تماشا ہم کو

وہ صید ہون کہ شوق اسیری ہی خود مجھے
صیاد بید ماغ کو رنج کمین نہ ہو

ایسا ہی سبک زیست نے ہجران مین کیا ہی
گر چلئے تو اُف سے کوئی بیمار اُڑا دے

اِس ناتوان کو بام پہ پہونچادے ہمنشین
شاید کہ اُس کے گھر کی طرف کی ہوا چلے

دیکھتا کون ہی تمہو عدو کو بخوشی
جب نظر کرتے ہین افلاک پہ ناچاری سے

خلاف طبع ہی اُس کے مگر کوئی خواہش
ہمارے ہاتھ جو کٹا ہی تلے دعا نہ اُٹھے

بعید اُس کے ستم سے ہی یہ کہ بعد فنا
عدو کی گھر کے مری خاک سے بنا نہ اُٹھے

اب تو عہد تاثیر کی اے اشک خونین ہو چکی
سب طراز دامن دلدار رنگین ہو چکی

مر گئے سب ہم سو تنہ ہو چکے یہ ہی تمہوش
کیا وہ خود بھی قدر دان لذت دشنام ہی

بسمل گیا مین گرمی رفتار سے
کیسا چلے تم ملنے کو اغیار سے

لاغر ایسے مین نظر آتا نہین
چارہ گر بیٹھے ہین ماتم دار سے

جنانۂ کعبہ کی تعظیم تو سبحان اللہ
لیک فرصت بھی ہو اُس در کی جبین سائی سے

مخلص تخلص میر با فراز اہل اکبر آباد است نسبت تلمذ بہ مصحفی خان یکرنگ داشتہ
در زمان دولت محمد شاہ لوائے سخن می افراشتہ از وست

مین تو بندہ ہون ترے جور و جفا کا لیکن
سخت دھڑکا ہی مجھے اِس دل سودائی کا

مخلص تخلص مخلص علیخان از ریش سفید کردگان مرشد آباد است اور است

کوئی اپنے اسیر دستے تغافل یہ بھی کرتا ہی
قفس مین مر گئے جب ہم خبر صیاد کو پہونچی

مد حسرت لکھنوی سے از تلامذہ جعفر علی حسرت است اور است

لے گئی ہجر تری گور مین یار آخر کار
روز فرقت نے دکھائی شب تار آخر کار

مد ہوش تخلص نامش معلوم نشد از شاگردان میر سوز بودہ اور است

مرا جیسی نازسے تو نے لیا دل
خدا جانے ہی اُس کو یا مراد ل

مرزا تخلص آغا مرزا نام اصلش از ماژندران است دوسے در لکھنو متولد شدہ
مستشر پدر محمد اسمعیل نام تجارت پیشہ بود از تلامذہ میر است از وست

بالین سے جب وہ پھر گیا غش سے کھلی تب آنکھ
مجھ نارسا کے طالع خوابیدہ دیکھنا

پہچانے تا نکوئی کہ یہ کس کی لاش ہی | سرتن سے لے گیا مرا قاتل تراش کے

مرزا تخلص مشہور بمرزا مینا اتمش حکیم میر فضل اللہ از سکنائے قصبہ پانی پت اشعار فارسی ہم سے گفتہ در طلب مہارتی نشایان داشتہ او راست

دل جو اپنا تھا سو ہی بیگانہ | اس زمانہ مین کوئی یار نہین
سخت مشکل ہی ہجر مین جینا | زندگی اپنے اختیار نہین
خالی اُس سے نہین ہی کعبہ و دیر | کو نسے سنگ مین شرار نہین

مرزا تخلص ہدایت اللہ دہلوی از مہرہ فن موسیقی است او راست

دل ہاتھ سے اشک آنکھ سے جی تن سے چلا جائے | اے وائے مصیبت کوئی کس کسکو سنبھالے

مرزا تخلص خواہر زادہ حکیم مرزا محمد خان و تلمیذ رستم بیگ شاگرد است او راست

اگر زلف دراز یار مین ہی صد گرہ مرزا | دل صد چاک پر ہم بھی بسان شانہ رکھتے ہین

مروت تخلص صغیر علی نام فرزند حکیم کبیر علی از مردم سنبھل است از شاگردان جرأت آوردہ اند کہ مثنوے بہ تتبع میر حسن گفتہ و مناط دعوی وے درین فن ہمان بودہ این بیت از خوش کردہ شد

غیرون پہ دیکھ دیکھ کرم اُس نگار کا | چین بر جبین ہی نقش ہمارے مزار کا

مرشون تخلص مرزا علی رضا وطن اصلی وے مشہد مقدس است و خود س درین بلدہ متولد شدہ بحیدر آباد رفتہ از تلامذہ میر ممنون است او راست

ہر آرزوے دل کو حرمان نے خون کیا ہی | گردن پہ یاس کی ہی خون اپنی آرزو کا
جز یک نگاہ خشم کبھی اُس کی خو نہین | قسمت تو دیکھ یہ بھی کبھو ہی کبھو نہین

مزمل تخلص مزمل شاہ از قدماست این بیت از وست

مین نہ کہتا تھا کہ مزمل دے نہ دل | انقدر ایسا رائگان کھونا نہ تھا

مسرور تخلص شیخ پیر بخش از سکنائے قصبۂ کاکوری کہ پنج فرسخ از لکھنؤ است اصلاح نظم از مصحفی گرفتہ ہمرکاب مرزا سلیمان شکوہ بہادر گذارش درین بلدہ افتادہ بود او راست

کہتی ہے یہ ہر وقت سے مجھے آبلہ پائی ۔ آگے کو قدم دشت مغیلان سے نہ اُٹھے
اُگنے ہین وہ غنچے سے اشکارے کئی دن سے ۔ ہین پیچھے پڑے دل کے چھالے کئی دن سے
گر بہر سیر لیلی محمل سوار جاوے ۔ مجنون بھی ساتھ جون شتر بے مہار جاوے

مسرور تخلص مرزا اسد بیگ از مردم جہان آباد تلمیذ میر عزت اللہ عشق است اور است

سدا اُس چشم میگون سے یہ دل مستانہ رکھتے ہین ۔ صراحی کی ہوس نے خواہش پیمانہ رکھتے ہین

مسرور تخلص شرف الدین احمد پسر غلام محی الدین عشق مبتلا از مردم میرٹھ است اشعار ریختہ بعبارت ریختہ گرد آوردہ است اور است

ہے غیر کے گھر وہ شمع محفل ۔ دن رات مجھے بھی جلن ہے

مسکین تخلص سید عبد الواحد خان جوانی حریف وظریف است ہنگام ورود دہلی سخن کہ مے گفت بر مومن خان میخواند ونیز با فقیر ربطے پیدا کردہ بود اکنون باندر بسر مے برد اور است

کیون نہ اُٹھنا بیٹھنا مشکل ہو اُس رنجور کا ۔ جس کو از خود رفتگی بھی اک سفر ہے دور کا

مسرت تخلص شیخ وزیر علی استفادہ شعر از حکیم عزت اللہ خان عشق کردہ از باشندگان دہلی است از چند سال بحیدر آباد رفتہ بجرگہ شعرائے چندو لال است اور است

اگرچہ روتے روتے کھو مین آنکھین ۔ نہ رکھا دیدۂ خونبار پر ہاتھ

مستمند تخلص یار علی خان از اہالی عظیم آباد است وتلامذہ مرزا بجو فدوی اور است

ترے تک وصل کی ہے یار امید ۔ ہے مثل ایک دم ہزار امید

مسیح تخلص براتی نام سوداگری است کشمیری الاصل بودہ اور است

شاید کہ موے زلف کا شانہ تھا دست غیر ۔ پیڑھ صبر رہا تھا جیکو مرے پیچ وتاب رات

مشیر تخلص قطب الدین از مردم جہان آباد است گویند کہ از ارشد تلامذہ شاہ نصیر است فقیر او را در محافل مشاعرہ دیدہ وکلامش ہمانجا شنیدہ بسیر وطریقہ استاد است اور است

| یہ غل ہے کہ وحشی نے ترے پاٹون نکالے | پھر دست جنون سلسلہ جنبان نہوا تھا |
|---|---|

مشتاق تخلص عبداللہ خان المخاطب بمشتاق علیخان ایرانی نژاد است بزمرہ شعراے پایہ تخت بشمار می آید پارہ جفر درمل را میدانست ہوس کیمیا سازی بسیار داشت اکثر خطوط راچون خطانہ سیاہ و ولاد یزمی نگاشت از وست

| کی اک نگاہ یاس جو مژگان یار پر | سو بر چھیان لگین دل امید وار پر |
|---|---|
| جی بند ہو نکل بھی گیا تو کھلی رہی | اے چشم آفرین ہے ترے انتظار پر |
| مٹے ہے ومبدم یاں وصل کی تدبیر کا نقشہ | دکھائی دے ہے بیڈھب کچھہ ہمین تقدیر کا نقشہ |
| دم مرگ مت پوچھ لکنت کا باعث | زبان پر گرہ گفتگو تھی کسی کے |
| کبھی اشک بھر آئے تو پی گئے ہم | کہ مد نظر آبرو تھی کسی کے |
| رنگ کیون سبز ہے چہرہ کا ترے اے مشتاق | کسنے دیکھا ہے تجھے زہر بھری آنکھو نسے |
| اپنی ہم بندگی پہ بھولے تھے | پر جو دیکھا وہان خدائی ہے |

مشتاق تخلص حافظ تاج الدین ساکن میرٹھ چشمش از حلیۂ نور عور است ازوست

| کوہکن و پرویز کو قصہ اپنا اپنا سنانے دو | ہے یہ وہی افسانہ شیرین ایک پری دیوانے دو |
|---|---|

مشتاق تخلص محمد واصل نام شاعریست از بداون ازوست

| ہمارے کام پہ ہر چند آسمان پھرے | تجھے قسم ہے جو تو اس طرف کو آن پھرے |
|---|---|

مشہور تخلص از کانبہان بریلی است باوجودیکہ متخلص بہ مشہور است حالش مشہور نیست ازوست

| خوشی سے کیون نہ اے مشہور اب بغلین بجائین ہم | ملیگا یار ہم سے آج پھر بازو پھڑکتے ہین |
|---|---|

مصدر تخلص میر انشاد اللہ خان پدر میر انشاد اللہ خان است عادتست کہ پسر بنام پدر شناختہ میشود و گاہی بخلاف نیز کذا بذاے در طب جا لمگاہی شائستہ دارد گاہی بسخن ہم توجہ می کرد ازوست

| کافر ہو سوا تیرے کرے چاہ کسو کی | صورت نہ دکھاوے مجھے اللہ کسو کی |
|---|---|

مصحفی تخلص غلام ہمدانی اصلش از قصبۂ امروہہ منمضافات مراد آباد در عنفوان جوانی بجہان آباد آمدہ طرح اقامت افگندہ آخرہا بہ لکھنو رفتہ و تا نفس آخر ہمدرانجا قرار گرفتہ وفاتش را امروزدہ سال گذشتہ عمر بسیار یافتہ ابتدائیش انتہاے دورۂ سودا

بود با جرأت و انشا مشاعرات و مطارحات کردہ است شش دیوان ریختہ و دو تذکرہ تمام کردہ و دیوانی در فارسی و تذکرہ ہم دارد قوت مشق او از پنجالوان یافت در بلاد مشرق بسیار مسلم و بہ استادی علم بودہ و اکثر سخنوران آن بلدان اکتساب فن از و کردہ اند ہرچند بتقاضاے شیوہ بسیار گویان اکثر کلامش بر کم پایہ و از لطائف خالی است اما گزیدہ اشعار او در نہایت رتبت والا و رتبت عالی است چنانچہ ازین ابیات کہ از دو دیوان وی گزیدہ آمدہ پیداست و درست

مین اپنی رشک سے مرتا ہون کہ کل غیر نے ہاے — ہاتھ ہنگام قتل کیون ترے سر پہ رکھا

کی تاک اک آب دم شمشیر قاتل نے کمی — ورنہ پیمانہ ہماری عمر کا لبریز تھا

درد و غم کو بھی ہی نصیبہ شرط — یہ بھی قسمت سوا نہین ملتا +

کہتے ہو ایک آدھ کی ہی میرے ہاتھ موت — ہم بھی سمجھتے ہین یہ سناتے ہو ہمکو کیا

تھا اگر روز قیامت تو بھی ہم شادان رہے — وہ جو اک دن اُس کے ملنے کا مقرر ہو گیا

اے مصحفی بتون مین ہوتی ہی یہ کرامت — دل پھر گیا نہ تیرا آخر خدا سے دیکھا

شوخی تو دیکھو تیر کو سینے سے کھینچ کر — کہتا ہی میرے تیر کا پیکان رہ گیا

نامے کے میرے پرزے لا ڈالے میرے آگے — نامے کا میرے قاصد یہ کیا جواب لایا

مرض عشق سے گر ابکی سنبھل جاؤن گا — تو مین دو چار برس کو کہین ٹل جاؤن گا

مجکو قاصد کے تغافل نے تو مارا ہی ہی — روز ظالم یہی کہتا ہی کہ کل جاؤن گا

اُڑتے اُڑتے اُسکے کوچے مین جو جا نکلے کہین — حاملون نے دوش سے تخت سلیمان رکھدیا

چاک ہو جاوینگے لاکھون ہی گریبان ظالم — چاک پر دیسے نہ یون ہاتھ دکھانا اپنا

مصحفی ہم تو یہ سمجھے تھے کہ ہوگا کوئی زخم — تیرے دل مین تو بہت کام رفو کا نکلا

دامن ترا بنے گا گریبان عاشقان — گر یونہین ٹھوکرین دم رفتار کھائے گا

مت میرے رنگ زرد کا چرچا کرو کہ یان — رنگ ایکسا ہمیشہ کسی کا نہین رہا

مین حسرت مین لیے از بس جہان سے جاتا تھا — جنازہ دوش پہ یارون کے تھا گران میرا

صیاد کی گلی ہی وہ کوچہ کیا کہ جس مین — سر خاک پر پڑا ہی اکثر کبوترون کا

فصل گل فصل خزان دونون گئین اے صیاد — مرغ دل کونسے موسم مین رہا ہووے گا

بھیج دیتا ہی خیال اپنا عوض اپنے مدام
عشوہ وناز وادا اُسکی یہی کہتی ہے
چین سے کیونکہ مین سوؤن کہ شب ہجر مجھے
کیا یار کے دامن کی خبر پوچھو ہو ہم سے
تلوار کو کھینچ ہنس پڑے واہ
ترے کو مین اس بہانے تجھے دنکو رات کرنا
آنے کی تیرے کھلے مرا دل تو خوش کیا
گلی کو یار کی سمجھے ہی اپنا وہ کعبہ
تھا آپ ہی دیوان مرا نامۂ اعمال
بھیڑ مت ہر دم نہ آئینہ دکھا
سُن نے پائے نہ دہن اُسکے سے دشنام تمام
آنے دو اُسے جس کے لیے چاک کیا ہی
جب تک کہ چھڑکے گا گلاب آپ وہ آکر
ہر دم کو سمجھتے ہین دم باز پسین ہم
پھٹ چکا جب سے گریبان تب سے
وہی دشت اور وہی گریبان چاک
تو آئے نہ آئے وسلے ہم تو ہر شب
ہاے وہ دل کہ جسے مین نے بغل مین پالا
فلک گر ہنستا تا ہی مجبیر کسی کو ++
بھلا تو ساتھ تو چلتا مرے جنازے کے
کھانے نہین دیتے ہین مجھے خون جگر بھی
وہ سنے یا نہ سنے اُسکو ہم اپنا احوال
چوکھٹ پہ جنکی مین نے رو رو کے رات کاٹی

کس قدر یار کو غم ہی مری تنہائی کا
لے سکے کون یہان نام شکیبائی کا
یاد آتا ہی وہ راتون کا جگانا تیرا
یان ہاتھ سے اپنا ہی گریبان گیا تھا
ہی مصحفی کشتہ اس ادا کا +
کبھی اس سے بات کرنا کبھی اُس سے بات کرنا
قاصد نے گو کہ اپنی طرف سے بنائی بات
یہ مصحفی سے نہ پوچھو کدھر ہی سجدہ درست
کاہے کو فرشتون نے لکھا نامۂ اعمال
اپنی صورت سے خفا بیٹھے ہین ہم
جنبش لب ہی مین اپنا تو ہوا کام تمام
تا صبح سے گریبان کو سلاتے کے نہین ہم
اس غش سے کبھی ہوش مین آنیکے نہین ہم
غافل تو ہوا ہم سے ذرا بھی تو نہین ہم
ہاتھ سر پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہین
جب تلک ہاتھ سر پاؤن چلتے ہین
تری راہ تا صبحدم دیکھتے ہین +
اب اُسے یون ہدف ناوک مژگان دیکھون
مین ہنسکر فلک کی طرف دیکھتا ہون
نہ آئی موت بھی روز وصال میرے تئین
تالے تو مرے حلق کے دربان ہوے ہین
پس دیوار کھڑے ہو کے سُنا جاتے ہین
سُنتا ہون صبح کیا وہ مہمان کسی کے گھر مین

کوچے سے نکل کر ترے مین نالہ کرون گا
مین ہون وہ تلخ کام کہ روز وصال بھی
اپنا بھی جی سے جانا اب ہو چکا مسلم
اُسنے مژگان رخنہ گر کو دیکھ
زلف کا بوجھ دے کمر پہ نہ جان
تھی شب وصل کھل گئی جو ہین آنکھ
کم ہوئی تری یان تک تو شہرۂ آفاق
کنج قفس مین ہم تو رہے مصحفی اسیر
ہم نذر تیغ یار کرین اُسکو مصحفی
جور فلک سے ہم نہ کبھی سر اُٹھا سکے
مصحفی یار ہین اسوقت کے سب مردہ پسند
نہ کہین صبح ہی ہوتی ہی نخواب آتا ہی
مین ترے واسطے سر پٹکون ہون دیوار وستے
یار کا صبح تک ہی وعدۂ وصل
اودامن اُٹھا کے جانے والے
تو دیکھے تو اک نظر بہت ہی
آتا ہی جی مین روکے ڈبودون اسے ابھی سب
از بس دو چند شوق رہا مجکو نامہ بر
ہاسے لے کعبہ سے پھرا اب تک نہ ہرگز مصحفی
تو آکے بیٹھے دم نزع جس کی بالین پر
تمسری تصویر کو لے کر شیرین
دلکے دھڑکون کا یہ عالم ہی کہ بے منت دست
یہ شب ہجر مین اُٹھ اُٹھ کے قلق کے مارے

معلوم ہوا اب مجھے تاثیر نہین یان
آ کے جو لب پہ خندہ مرے زہر خند ہو
ہم رہ سکین ہین کوئی جب تم چلے سفر کو
آن کر پھیر مرے جگر کو دیکھ
زلف کو دیکھ اور کمر کو دیکھ
رنگ فق ہو گیا سحر کو دیکھ
کہ سر کے بال ترے دیکھنے کمر کو چلے
فصل بہار باغ مین دھومین مچا گئی +
گریہ کے ہاتھ سے جو بدن مین لہو رہے
چون شمع زیر تیغ یہان عمر گھٹ گئی
بدنہ تھا ہم بھی تخلص جو مزاری رکھتے
رات کیا آتی ہی اک مجھپہ عذاب آتا ہی
چین کس طرح سے تجھے خانہ خراب آتا ہی
ایک شب اور بھی جیے ہی ہی +
تک ہم کو بھی خاک سے اُٹھا لے
اُلفت تری اس قدر بہت ہی +
یہ تھوڑی سی جو پانی کے باہر زمین ہی
آیا جو وان سے ایک تو پھر یان سے دو گئے
اُسکو وان کیا جانے کس بت سے محبت ہو گئی
وہ مر بھی جائے تو آنکھین کبھی نہ بند کرے
اپنی چھاتی سے لگا رکھتی ہی +
پرزے ہو ہو کے گریبان اُڑا جاتا ہی
دل کو دیتا ہون تسلی کہ سحر ہوتی ہی

مصحفی

چھنڈی کو اپنی دیکھ کے کہنے لگا وہ شوخ
ہی ہی کسی کا خون ہوا میرے ہاتھ سے

وعدۂ قتل سے رکھتا ہون دل اپنے کو مین شاد
کہ اسی وعدہ مین ایک وعدۂ دیدار بھی ہی

پیری مین بھی ہم الفت طفلان سے نچھوٹے
لکھ پڑھ بھی چلے قید دبستان سے نچھوٹے

وہ جی مین یہ نازان کہ مرا رعب تو دیکھو
مین خوش کہ خیال نگہ دور کسے ہی +

صبح کی شام ہوئی شام کی پھر رات ہوئی
یہی وعدے ہین تو کب اُس سے ملاقات ہوئی

مجکو پامال کر گیا ہی ابھی +
یہ جو دامن اُٹھائے جاتا ہی ++

کس کے مژگان نے یہ کیا جادو
میرے دل مین گرامی جو کیل سی ہی +

اُس کو صحبت کا گر دماغ نہین
طبع اپنی بھی کچھ علیل سی ہی

رشک ہی بخت زلیخا پہ کہ ہم سے کمبخت
خواب مین بھی نہ کبھی وصل سے مسرور ہوے

ہرگز در اُس کا وا نہ ہوا ہم سے سیکڑون
سر کو پٹک پٹک کے پس دیوار مر گئے

غم کھاتا ہون جتنا مری نیت نہین بھرتی
کیا غم ہی مرنے کا کہ طبیعت نہین بھرتی

جب ساری سری خون مین ترے تیر کی بھرتی
تب زخم سے نیت ترے خنجر کی بھرتی +

**مضمون** تخلص یکے از ہمعصران میر و مرزا است دیگر حالش معلوم نشد اور است

مے سے اُس بن کون ہی خوش واہ یہ بیہودہ ہو
کس کو ہی خواہش معاذ اللہ یہ بیہودہ ہو

**مضمون** تخلص شرف الدین از اولاد شیخ فرید شکر گنج است نور اللہ مضجعہ از مردم قصبۂ جاج مئو کہ از متعلقات اکبرآباد است نسبتے وارد جہان آباد شدہ بود از تلامذہ خان آرزو ست فکرتش مقصود بر ایہام است کہ شیوہ اہل زبانش بودہ درست

ہم نے کیا کیا نہ ترے عشق مین محبوب کیا
صبر ایوب کیا گریۂ یعقوب کیا

تیر مژگان برستے ہین مجھ پر
آب پیکان کا اُس طرف ہی ڈھال

ہمارا اشک قاصد کی طرح ہرگز نہین تھمتا +
دل بیتاب کا شاید لیے مکتوب جاتا ہی

**مضطر** تخلص کنور سین از سکنائے لکھنو است از عرصہ دوازدہ سال بعلاقہ تحصیلداری ڈبائی کہ از متعلقات بلندشہر است بسر اوقات میسازد با فقیر بارہا برخوردہ شوق شعرش از اندازہ افزون است و ہضم انکسار فراوان دارد قصیدہ در واقعۂ کربلا نوشتہ

دو سه بیت ازان بر من خوانده بود معلوم شد که مضامین معقول یافته باشد خود را از تلامذه مصحفی میگیرد این دادر است

| | |
|---|---|
| حلل انداز وفا کو نسا غمّاز ہوا | کہ جواب خط مضطر قلم انداز ہوا |
| سوز جگر کو دیدۂ پرنم کو دیکھیے | ان آفتون کو دیکھیے اور ہم کو دیکھیے |
| ابھی سے بیقراری ہے تو ہم نے | دل مضطر مقرر رات کاٹی |

مضطر تخلص اسمش مرزا سنگین تخلصے است ذہین و خوش اختلاط با فقیر تعارفی دارد وقتی از ملاقات در چند زمین سخنے افشانده بود این ثمر آنست

| | |
|---|---|
| کیا کیا دست جنون یہ تری بیجائی سے | مین تو خوش تھا کہ کفن مین بھی گریبان ہوگا |
| تھا خود وہ تڑپنے سے خجالت زدہ ہم تو | مضطر کے کبھی خون کا دعوی نکرینگے |

مضطرب تخلص درگا پرشاد از کایتان لکھنو است و از تلامذه محمد عیسی تنہا او راست

| | |
|---|---|
| ترے وعدون پر اب ہے دم شماری | بہت اختر شماری کر چکے ہم |

مضطرب تخلص محمد حاجی فرزند قاضی رحمت الله خان که قاضی القضات دہلی بوده از تلامذه ممنون است بالفعل سری بنظم ندارد مرد خوبی است بعد مرگ پدرش خدمت قضا بوی تعلق گرفته گاه گاه ریختهٔ دادر است

| | |
|---|---|
| کٹتی کسی طرح سے نہین یہ شب فراق | شاید کہ گردش آج سے تجھے آسمان نہین |

مظہر تخلص اسم شریفش مرزا جانجانان علوی نسب است بزرگان ایشان از ارباب مناصب بوده اند پدر بزرگوار ایشان بعلتی از عالمگیر بادشاه آزرده ترک منصب گفته مرزا در اکبر آباد نشو و نما یافته عاقبت میانه جہان آباد طرح سکونت انداخته کسب باطن از خدمت سید نور محمد بداؤنی نقشبندی مجددی فرموده نور الله مضجعه و قدس سره و بسبب پاکیزگی گوہر و حسن فطرت قطعاً بزخارف دینا رو نکرده از ریعان شباب طالب شیخ و به تہذیب نفس مایل و بریاضت مصروف مانده شاه غلام علی که از مشاہیر شیوخ دہلی است از مریدان اوست و با ہمه فضایل ہمه تن درد مجسم دل نرم و ہنگامه عاشقے گرم داشت شورش در سر و به رعنا جوانان نظرش بود اگر سخنے بشرح نفاست

ونزاکت طبعش پردازد دفترے باید نوشت وفور شہرت ازان معذور داشتہ سخن کوتاہ فکر سخن فارسی بسیار میکردہ ہر چند اہل سخن را در زبان ایشان حرفہاست اما واقعاً بعض خیالات بغایت پسندیدہ ومطلوب ومقبول دارد دیوانے مختصر فراہم آوردہ بیاضی جمع کردہ است خریطہ جواہر نام بر تماشایش پیدا است کہ سلیقہ انتخاب ہم شایستہ داشتہ بشیوہ دیگر ارباب تذکرہ کہ در رطب ویابس تفرقہ وتمیز نمیکنند نمیاند وقتی ابیات ریختہ ہم میگفتہ در ماہ محرم سنہ ۹۲ الا لعضی از متعصب کیشان بیباک وبیدردان سفاک شہیدش کردند واو خونش بقاتل بخشید میر قمر الدین منت عاشق حمید امات شہید اتاریخ وفاتش یافتہ این اشعار از خیالات اوست

لوگ کہتے ہین موا مظہر بیکس افسوس | کیا ہوا اُس کو وہ اتنا بھی تو بیمار نہ تھا
ہمنے کی ہی توبہ اور دھومین مچاتی ہی بہار | ہاے بس چلتا نہین او رمفت جاتی ہی بہار
خدا کے واسطے اس کو نہ ٹوکو | یہی ایک شہر مین قاتل رہا ہی

مظفر تخلص سید مظفر علیخان خلف سید قلندر علیخان بہادر از تلامذہ ممنون اور است

تجلو ہی پوچھتا تھا کل نزع مین مظفر | آیا بہت ہی رونا ہم کو جو تو نہ آیا

معقول تخلص حالش واضح نگشت از فکرت اوست

رقیبون پہ غضب ڈرہم سے گئے ہین | ہوا زخمی کوئی مرہم سے گئے ہین

معنی تخلص محمد امین از سکنائے جوانب شرقی است وفاتش میانہ کول اتفاق افتاد اور است

سرمہ منظور نظر ٹھہرا ہی چشم یار کو | نیلا گنڈا ہی پہنا یا مردم بیمار کو

معین تخلص معین الدین خان از تلامذہ رفیع سودا است در الہ آباد بسری بردہ اور است

ہون مین وہ دوانا کہ بہار آنے سے پہلے | زنجیر مین رکھتے ہین معین مجکو جکڑ کر

معروف تخلص الٰہی بخش خان نام کوچک برادر فخر الدولہ نواب احمد بخش خان بہادر کمین پور مرزا عارف جان برادر شرف الدولہ قاسم جان کہ از اعاظم امرائے عہد ذو الفقار الدولہ نواب نجفخان بہادر بودہ غفر اللہ لہم اجمعین بفیض صحبت درویشان بحلقہ ایشان درآمدہ ترک زنے ودنیا نمودہ بافن شعر الفتے بیش از بیش داشت

در سنہ ۱۲۴۲ یکہزار و دو صد و چہل و دو از ہجرت خیر البشر علیہ الصلوات اللہ الاکبر این جہان گذران را گذاشت صاحب دو دیوان است اکثر خیالات رنگین و مضامین دلنشین دارد این اشعار از دیوان اول التقاط یافت

اور تو باتین بُری چھٹ گئین سب جیتے جی
آنکھ مندے پر چھٹا ایک مگر دیکھنا

کی وصیت یہ کچھ ارمان بھری آہ کہ رات
سارے گھر کو ترے بیمار نے سونے نہ دیا

غیر روتے ہین مری حالت پہ وہ تو یار تھا
دیکھکر کڑھتا نہ آیا میرے گھر اچھا ہوا

آہ وہ کون تھا خدا مارا
جس نے اُس سے مجھے لگا مارا

اس حوصلہ زلف پریشان کا ہون عاشق
عشاق کا دل حال پریشان مین رکھنا

تھا شب وعدہ یہ احوال ہر اک کھٹکے پر
چونک پڑتا تھا کہ ابکی تو مقدر آیا

چشم تر سے گرچہ آ مژگان پہ پانی پھر گیا
اُسپہ بھی تو نوح کے طوفان پہ پانی پھر گیا

کر دیا تھا اُسکے حسن حیرت افزا نے یہ رنگ
بزم مین تصویر گویا میری جا تھی مین نہ تھا

کہتا ہو جب وہ ہنسکر ہو گریہ اختیاری
آتا ہی اور مجکو بے اختیار رونا

ہمسے کیا جان کہ یون جان فرشتے لیجائین
جب تلک بنکے نہ آئین وہ اُسکی صورت

باغ ہستی مین کھلا گل یہ نیا میرے بعد
غیر سے وہ مرے پھولون مین ملا میرے بعد

سینۂ پُرداغ کی دولت لیے جاینگے ساتھ
مثل قارون کچھ نہین جاینگے ہم یان چھوڑکر

بچے کیا طائر دل ایسے صیاد ستمگر سے
جو اُدنی صید کی خاطر بچھائے دام سو سو کوس

کعبہ مین مے پیا کیے ہین بار
مسجد و خانقاہ ایک طرف

بات کا اپنی وان نباہ نہین
دوستی کا نباہ ایک طرف

اُسکے جانے کی اگر کچھ بھی خبر رکھتے ہم
ایسے دیوانے نتھے گھر مین جو در رکھتے ہم

اُٹھے جہان سے ہم آتے ہی اُنکے اے معروف
غرض کہ ختم ہی بس اس سے اب سوا تعظیم

کہا جو مین نے کہ ہی ناتوان کا سینے حال
کہا کہ حال سُنا دے وہ ناتوان نہین

سو گئے جو اُس کی ہم دیوار کے سایہ تلے
ہمکو اس تقصیر پر اُسنے بٹھایا دھوپ مین

وضو کو مانگ کے پانی خجل نکر معروف
یہ مفلسی ہی تیمم کو گھر مین خاک نہین

ایک سب آگ ایک سب پانی ++
مدعی مجکو کھڑے صاف برا کہتے ہین
ابھی ہمت صرف کر جو اُس سے جی اُٹھے مرا
عشق کا گھر ہی میر سے آباد
نازک مزاج آپ قیامت ہین میر جی
کا شکے دل دو تو ہوتے عشق مین
سب گئے دل دماغ و تاب و توان
جائے ہی جی نجات کے غم مین
کرتا نہین قصور ہمارے ہلاک مین
شیوہ اپنا ہے بر ملائے نو میدی سے ٹھہری
قتل کیے پر غصہ کیا ہی لاش مری اُٹھوانے دو
سر کاٹ کے ڈلوا دیے انداز تو دیکھو
کب میر اُس کے منہ کا دیکھا آتا ہی تیر
اُس تیغ زن سے قاصد کہیو مری طرف سے
اُٹھ جائے رسم نالہ و آہ و فغان کی سب
اجرت مین نامہ بر کے دیتے ہین جان ملک تو
عشق کیا کیا ہمین دکھاتا ہے
خط لکھ کے کوئی سادہ نہ اُسکو ملول ہو
کہتے ہو اتحاد ہے ہم کو
دوستی ایک سے بھی تجھکو نہین +
نامرادانہ زیست کرتا تھا
رات ساری تو گئی سنتے پریشان گوئی
ٹک دیکھ اپنے ہمنے تو سب کر رکھا ہی سہل

دیدۂ و دل عذاب ہین دونون
کب چلے تم سنتے ہو بیٹھے اسے کیا کہتے ہین
پھر دعا اے میر مت کیجو اگر ایسا کرن
ایسے پھر خانمان خراب کہان
جون شیشہ میرے منہ نہ لگو مین نشہ مین ہون
ایک رہتا ایک کھوتے عشق مین
مین رہا ہون سو کیا رہا ہون مین
ایسی جنت پڑے جہنم مین ++
یارب یہ آسمان بھی ملجائے خاک مین
کچھ بھی وہ مغرور دے تو منت ہم سو بار کرین
جانے بھی ہم جاتے رہے ہین آؤ تم بھی جانے دو
پامال ہی سب خلق جہان ناز تو دیکھو
پھول گل سے اپنے دلکو تم بھی بہلایا کرو
ابتک بھی نیم جان ہی گر قصد امتحان ہو
اس تیرہ روزگار مین تو میر اگر نہو
اب کار شوق اپنا بھی نجا یہان تلک تو
آہ تم بھی تو اک نظر دیکھو +
ہم تو ہون بدگمان جو قاصد رسول ہو
ہان کہو اعتماد ہے ہم کو +
اور سب سے عناد ہے ہم کو +
میر کی وضع یاد ہے ہم کو
میر جی کوئی گھڑی تم بھی اب آرام کرو
پر میر اس مین مردن دشوار کیون نہو

تلوار کے تلے بھی ہین آنکھیں تری اُدھر

خط آگیا پر اُس کا تغافل نہ کم ہوا

کہنے سے میر اور بھی ہوتا ہے مضطرب

ہوگا کسی دیوار کے سایہ کے تلے میر

ہوتے ہو بیدماغ تو دیکھو ہو ٹک ادھر

یہ اضطراب دیکھ کہ اب دشمنوں نے بھی

قبلہ و کعبہ خداوند بندہ نواز و مشفق +

پر کہون کیا تم شوق کی اپنے تاثیر

آگے تھے ابتدائے عشق مین ہم

وصل اُس کا خدا نصیب کرے

اُس کے ایفائے وعدہ تک نہ جیے

زرد رو زرد پچھتا تو بارے میر

واں اُس سے میر حرف تو ہو گو کہ سر جائے

تجھکو میرے سے مجھکو سننا نہ

کہین تو بچکے ملامت کرتا ہے میر کیا جائین

دل تو تسکین نہین اشک دمادم سے بھی

آج پھر فتنے اُٹھے قیامت میر دامن

مین جو بولا کہا کہ یہ آواز ++

آہ میری زبان پر آئے +

جب نام ترا لیجے تب چشم بھر آئے

اُس ستمگار کے کوچے کے ہواداروں مین +

باہم سلوک تھا تو اُٹھاتے تھے نرم گرم

آلودہ اُس گلی کی جو ہون خاک سے تو سر

تو اس ستم کا میر سزاوار کیون نہو

قاصد مرا خراب پھرے ہی جواب کو

سمجھاؤن کب تک اُس دل خانہ خراب کو

کیا کام محبت سے اُس آرام طلب کو

غصہ ہی ہم پہ کاش کیا اکثر رہا کرو

کہتا ہون اُس کے ملنے کی کچھ تم دعا کرو

مضطرب ہو کے لئے مین نے لکھا کیا کیا کچھ

ہر ہر حرف پہ وہ کہنے لگا کیا کیا کچھ

اب ہوئے خاک انتہا ہے یہ

میر دل چاہتا ہے کیا کیا کچھ

عمر نے ہم سے بیوفائی کی +

کس بھروسے پہ آشنائی کی

ہم تعلق بعید ہی سے تقریر کرینگے

وا شکستہ آ بیٹھی اپنی قسمت ہے

اُنھین معلوم جب ہوتا کہ ویسے ہی جدا ہوتے

اُس زمانے مین گئی ہے برکت غم سے بھی

کل لڑائی سی ادا ئی ہو چکی +

اُسے خانہ خراب کی سی ہے

پھر بلا آسمان پہ آئے +

اس زندگی کرنے کو کہان سے جگر آئے

نام فردوس کا ہم لے کے گنہگار ہوے

لگا ہے کو میر کوئی دن نے جب بگڑ گئی

آب حیات سے بھی نہ وہ پانون دھوئیے

میکدے سے تو ابھی آیا ہی مسجد مین میر
جن جن کو تھا یہ عشق کا آزار مرگئے
گھبرا نہ میر عشق مین اس سہل زیست پر
وہ حرف اُسکے منہ سے تو لکھیو شتاب
لینے تو ہونٹھ بھی نہ سلے اُس کے روبرو
اب رحم پر اُسی کے موقوف ہی کہ یان تو
گھر دو دِ جگر سے بھر گیا آہ
سرگذشتین نہ مری سُن کہ اُچٹتی ہی نیند
پہونچا تو ہوگا سمع مبارک مین حال میر
کیا کرون شرح خستہ جانی کی
میرے تغیر حال پر مت جا
دمِ آخر ہی کیا نہ آنا تھا
ایسی کدورت کو ہم سمجھتے ہین +
دل و دین ہوش و صبر سب ہی گئے
اک شخص مجھی سا تھا کہ تھا تجھسے پہ عاشق
یہ کہکے مین رو دیا تو لگا کہنے نہ کہہ میر
پاس ناموس عشق تھا ورنہ
چاک پر چاک ہوا جون جون سلایا ہمنے
سرہانے میر کے کوئی نہ بولو
بہت سعی کیجیے تو مر رہیے میر
اب چھیڑ یہ رکھی ہی کہ عاشق ہو تو کہین
جس جگہ دورِ جام ہوتا ہی
میر صاحب بھی اُس کے یان تھے پر

ہوش لغزش کہین صحبت ہی یہ بیگانون کی
کتنے ہمارے ساتھ کے بیمار مر گئے
جب بس چلا نہ کچھ تو مرے یار مر گئے
قاصد چلا ہی چھوڑ کے تو جان بلب مجھے
رنجش کی وجہ میر یہ کیا بات ہو گئی
نے اشک مین سرایت نے آہ مین اثر ہی
کب تک مری چشم تر نہ ہووے
خاصیت یہ ہی مرتجان ان افسانونکی
اس پر بھی جی مین آئے تو دلکو لگائیے
مین نے مر مر کے زندگانی کی ++++
اتفاقات ہین زمانے کے +
اور بھی وقت تھے بہانے کے
ڈھب ہین یہ خاک مین ملانے کے
آگے آگئے تمھارے آنے کے
وہ اُس کی وفا پیشگی وہ اُس کی جوانی
سُنتا نہین مین ظلم رسیدون کی کہانی
کتنے آنسو پلک تک آئے تھے
اس گریبان ہی سے اب ہاتھ اُٹھایا ہمنے
ابھی ٹک روتے روتے سو گیا ہی
بس اپنا تو اتنا ہی مقدور ہی
القصہ خوش گذرتی ہی اُس بدگمان سے
وان یہ عاجز مدام ہوتا ہی
جیسے کوئی غلام ہوتا ہی

کبھو واد دے عشق دکھلائیے

آئے کبھی جو والسے تو یان رہتے تھے اُداس

کھل گئی بات تھی سو ہر اک پر

وہ تو بگڑے ہی میر سے ہر دم

کعبہ مین جان بلب تھے ہم دوری بتان سے

نکتہ دان بھی خدا نے تم کو کیا

آسمان شاید ورے کچھ آ گیا

میر دریا ہی سنے شعر زبانی اُس کی

تیز یونہین نہ تھی شب آتش شوق

رحم بھی دینا تھا تھوڑا ہائے اُس خوبی کیساتھ

وہ کہان دھوم جو دیکھی گئی چشم تر سے

یہ رات ہجر کی یان تک تو دکھ دکھاتی ہی

ڈر کیون نہ محلے مین رہے رونے سے میرے

پیدا کہان ہین ایسے پراگندہ طبع لوگ

مقدور تک تو ضبط کرون پر مین کیا کرون

قاصد کے تصنع نے کیا دل کے تئین داغ

واعظ ناکس کی بات تو نیر کوئی جاتا ہی میر

حیرت سے دیکھ رہیو نے نامہ بر منھ اُسکا

سر زمین اُس کی سر پٹکتی ہین

پتھر کی چھاتی چاہیے ہی میر عشق مین

فریاد شب کی سن کے کہا بید ماغ ہو

ترے بندے ہم ہین خدا جانتا ہی

پھرتے ہین میر خوار کوئی پوچھتا نہین

بہت خضر بھی دل مین گمراہ ہی

آخر کو میر اُس کی گلی ہی مین جا رہے

تو وہی منھ چھپا لے جاتا ہی

اپنی سی یہ بنا لئے جاتا ہی

آئے ہین پھر کے یار و ابھی خدا کے ہان سے

پر ہمارا نہ مدعا سمجھے

رات سے کیا کیا رکا جاتا ہی جی

اللہ اللہ ری طبیعت کی روانی اُسکی

تھی خبر گرم اُس کے آنے کی

تجھسے کیا کل گفتگو یہ داور محشر سے تھی

ابر کیا کیا اُٹھے ہنگامے سے کیا کیا برسے

اُ شکل صبح مری سب کو بھول جاتی ہی

سیلاب نے اس کوچے مین گھر مول لیا ہی

افسوس تم کو میر سے صحبت نہین رہی

منھ سے نکل ہی جاتی ہی اک بات پیار کی

بیتاب نے تجھے دیکھنے کچھ بات بنائی

آدمی میخانے جاو تم کس کے کہنے پر گئے

بس اور کچھ نہ لکھو ہرگز مری زبانی

مرگ فرہاد کیا کیا تو نے +

جی جانتا ہی اُس کا جو کوئی وفا کرے

دیکھو تو اس بلا کو یہ شاید کہ میر ہی

خدا جانے تو ہم کو کیا جانتا ہی

اس عاشقی مین عزت سادات بھی گئی

جی ہی دینے کا نہین کرتے ہین افغان
اُسکا غضب سے نامہ نہ لکھنا تو سہل ہی
خدا کرے مرے دل کو ٹک اک قرار آئے
نہین ہی چیارہ بجلی اتنی بھی دعا کر بیر

اُسکے در سے جانے کی حسرت بھی ہی
لوگون کے پوچھنے کا کوئی کیا جواب دے
کہ زندگی تو کرون جب تلک کہ یار نہ آئے
کہ اب جو دیکھون اُسے مین بہت نہ پیار آئے

## حرف النون

**ناجی** تخلص محمد شاکر از سخن گویان این دیار است معاصر محمد شاہ طبعش بایہام مایل او راست

ترے نگاہ کی حسرت سے اے کمان ابرو
محبت سے علی کی دیکھ ناجی
اگر سلیمان کا تخت دین مت لے
دیکھ دلبر تیرے کمر کی طرف
غم نہین گر دلبری سے دلکو لیجاتا ہی وہ
غرض غصہ مین کبھی اہل وفا کی سنئے
تصور سے ترے رخ کے کسی ہی نیند آنکھون سے

ہمارے سینے مین تو دا ہوا ہی تیر دن کا
ہوا ہی دل مرا اب حیدر آباد
کہ سب آخر کو جاوے گا برباد
پھر گیا پانی اپنے گھر کی طرف
پاس میرے جب تو آتا ہی جو دل پاتا ہو وہ
ہٹ پہ آجائے وہ کافر تو خدا کی سنئے
مقابل جسکے ہو خورشید کیونکر اُسکو خواب آوے

**نالان** تخلص محمد عسکری از افلاس زدگان دہلی است مصحفی از اول شاگردان خویش اور انگفتہ دہ سال است کہ تو دسالہ فوت کردہ است

سحر کے ہونے کا از بس خیال رہتا ہے
وہ بدگمان ہون کہ اُس بت کے سایہ پر بھی مجھے

شب وصال بھی دل کو ملال رہتا ہی
رقیب ہی کا سدا احتمال رہتا ہی

**نالان** تخلص علی از موزونان عظیم آباد بودہ ادراست

کچھ ان دنون مین تم نے یہ روز خو نکالی
ملنا کسی سے جا کر بدنام ہم کو کرنا

**نادم** از اوسط الناس دہلی است تخلص بنظر میر حسین تسکین میر سانیدہ او راست

آ ستی ہی تیرے شام ہوئی جلد کس طرح
آج پھر دیکھین کہ ہوتی ہی سحر کس طرح سے

کیا آفتاب داغ دل بیقرار تھا
شام ہی سے جوش پر کچھ نالہ شبگیر تھا

**ناصر** تخلص نواب ناصر جنگ فرزند نواب مظفر جنگ شہید است کہ شمع جلالت ایشان

چون چراغ مہر مستغنی از فروختن است در سنہ ۱۲۲۶ روز کسوف شمس ماہ عمرش منخسف شد از وست

لگے تو تھی ہی بر سر تجیش کمند زلف ۔۔۔ پیچھے پڑی ہی ہر کا ہے کو کاکل بلا کی طرح

نادر تخلص گنگا سنگھ از مردم لکھنؤ شاگرد میر حسن است این بیت بنام مستی از احوالش

قاصد تو اس بہانے اس پاس جائیو ۔۔۔ اپنے کس کا خط ہی مجکو ذرا پڑھ کے سنائیو

نادر تخلص میر محمد عارف علی کشمیری الاصل بوده است در دہلی میباند از وست

سونے ہے بات اگر تجھے تو کھاتا ہی نہین ۔۔۔ تجھ مین اور اسمین بجانون پڑ گئی ہی کیا گرہ

نازک تخلص رینت نام از بتان لغمائی است از وست

یاد آتے ہین اُن آنکھون مین اندوہ کتنے سے ۔۔۔ ساقی مے گلرنگ سے جب جام بھرے ہی

ہے نالہ و زاری کا مرے شور فلک تک ۔۔۔ پردہ بہت مغرور کوئی کان دھرے ہی

ناظم تخلص چرا بیگ نجم است در لکھنؤ دیگر روداد ش نکشود شد منہ

وصل ایسا ہو گیا اُس سے کہ بہت نصیبہ میرا اپنا ۔۔۔ رات کو مین یار سے یکجان دو قالب ہو گیا

نامی تخلص مرزا حبیب علی بیگ از اعزہ لکھنؤ است میرالدولہ حیدر بیگ خان عم او است از وست

بس کہ مدت سے ہی راہ انتظار یار پر ۔۔۔ چھا گئی آخر سفیدی دیدۂ خونبار پر

نامی تخلص مبارز الدولہ نواب مرزا احسام الدین حیدر خان بہادر سلسلۂ قرابت ایشان با والی لکھنؤ می پیوندد و از امرای جلیل الشان است صاحب فطرت سلیم و فکرت مستقیم رضی الافعال شریف الخصال عدیلش معدوم و نظیرش نایاب از احبای والد بزرگوار این ہیچ در حساب است استفادہ سخن از خدمت میر مستحسن خلیق کرده اکنون بنظم اشعار می پردازد اما رغبتی بتصنیف باقی است از نتایج طبع شریف او ست

دم شماری مین مجھے چھوڑ کے جانا کیا تھا ۔۔۔ جان جانے کو بھی عاشق کے بہانا کیا تھا

ربط محبت جو باہم تھا ہم مین اُنہین چھو ٹگیا ۔۔۔ دونون طرف سے ہے جو کشیدہ رشتۂ الفت ٹو ٹگیا

تابش خور سے نہ کس طرح وہ کملا جائے ۔۔۔ عارض یار ہے ہمرنگ گل تازۂ صبح

تھک گئے ہم تو شب ہجر مین نالے کرتے ۔۔۔ کیون سُناتا نہین مرغ سحر آوازۂ صبح

قتل کے دم بھی نہ کچھ نامی نے قاتل سے کہا ۔۔۔ کیا بیان تم سے کرون اُس کم سخنکی سرگذشت

امید ولد ہی اُس سنگدل سے سخت بیجا ہی — اگر ان جانے والون کا پتھر کا کلیجا ہی
مرید و پیر مغان پیر جنا نقاہ سے کئے — یہ بیطریق سے کئے ہم نے رد براہ سے کئے
نہ اپنو نسے اسے الفت نہ بیگانو نسے ملتا ہی — دل وحشی کا اپنے طور دیوانو نسے ملتا ہی

نامی تخلص با آنکہ تخلصش نامی نامش معلوم نیست اوراست

آتش عشق سے نامی کا جگر جلتا ہی — قطعہ — آپ ہنس ہنس کے یہ کہتے ہین کوئی آدیکھے
واہ کیا خوب مثل ٹھیک بندھی ہی اسدم — گھر کسی کا جلے اور کوئی تماشا دیکھے

ناسخ تخلص شیخ امام بخش از ارباب لکھنؤ است نسیم چمن طبعش نکہت ریز و شمیم گل فکرش دلاویز طائر بلند پرواز غورش جز بشاخ سدرہ آشیان نسازد و مرغ تیزبال خیالش جز ببام فلک جلوہ نیند ازد والا مایہ عالی پایہ بلند اندیشہ نازک خیال است و در تلاش مضمون تازہ و معنی سیراب سلے مثل و مثال از اقسام سخنوری بغزل سرائی مائل و غیر از غزلیات و رباعیات صنفی آخر از و دیدہ نشد تمامیٔ عمر بلکھنؤ گذرانیدہ و نوبتی از کارکنان دولت آنجا نا ایمن بودہ مجال سکونت نیافتہ بہ الہ آباد شتافتہ و باز بہ کانپور عود نمودہ و اکنون بسبب تغیر و تبدیل دورۂ ارکین سابق رجوع بمرکز کردہ گویند کہ در ایام فراق لکھنؤ و احباب لکھنؤ اشعار درد آمیز گفتہ و قصہ نقل و حرکت او دراز است کہ این مختصر گنجائی آنرا بر نیاید و معہذا اخلاف عنوان است کہ بنقل و بیان حکایات آمدہ قصد متعلق نگشتہ الا ماشاء اللہ دیوانش بنظر رسید بعد مدتی از ترتیب و تبیض این رسالہ پدید آمد کہ دیوانی دیگر از افکار و قادش فراہم آمدہ و ہم در شہر رسید اما خاطر آسودگی جو از انتخاب آن با یستاد و معہذا الکتاب شہرت گرفتہ و متداول گشتہ دخل و تصرف نا ملایم افتاد این اشعار انتخاب دیوان اول است و یکدو سہ شعر از غزلہای جدید ہم کہ بعض احبا از لکھنؤ ارمغان کردہ بودند نگارش یافتہ

مہندی سے ہی شعلہ قدم اُس رشک پری کا — پایوش سے سیکھا ہی چلن کبک دری کا
ہنے جو بتی بنائی ہی ترسے مو باف کی — نافۂ مشکین بنا ہی منہ ہر ایک ناسور کا

ایڑیان بھی اب رگڑ سکتا نہین کروٹ تو کیا
عکس پڑتا ہی جو تیرا آئینہ مین بیشتر
یہ ساعد ونکا ہی اُسکے عالم کہ جسنے دیکھا ہوا وہ سیم
مر بسم کم حرص رفعت سے ہمارا ہو گیا
محشر مین ہم کو نامۂ اعمال دیکھکر
کافر ہون سیر ہم رہین محروم و اعظا
دسے دوپٹہ تو اپنا ململ کا
پر لگائے مجھے وحشت نے اُڑا پھرتا ہون
آئے اجل ایکدن آخر تجھے آنا ہے ولے
وصل سے یان آج بھی ہی عید کل بھی عید تھی
ذبح کر ڈالونگا گر ابکی تو بولا شب وصل
تھی شہادت سے غرض سو اس ادا مین ہو گئی
دور سے دیکھی دکھائی روشنی جائے سواد
لاغر ایسا ہون کہ مین اکثر ہوا سے اُڑ گیا
لگے کشت آرزو کے آبرو میری رہی
ہاتھ دوڑائے زمین سے سو شہید ناز نے
دینگے تیرے بازوے نازک کو پھر تکلیف تیغ
بس مین ہوتا نہ پڑائے مین کبھی اے ناسخ
بیچلی موت مجھے سوے حسینان بہشت
روز روشن تیرہ بختی سے نہ دیکھا عمر بھر
اشک مئے ناشر کو نادم کیا برسات نے
شوق اسے کہتے ہین مجنون جو لحد سے نکلا
مجھسے انصاف تو کر چھٹ نہ سکا ایک رقیب

ہو چکا تابوت بن اُٹھنا ہے رنجور کا
اضطراب اسواسطے جاتا رہا سیپ کا
نیام تیغ قضاے مبرم لقب ہی قاتل کی تیغ کا
آفتاب اونچا ہوا اتنا کہ تارا ہو گیا
قاصد خیال آئے گا خط کے جواب کا
کربلا ہے یہ حکم نہ جاری فرات کا
ناتوان ہون کفن بھی ہو ہل کا +
مجھسے پامال کوئی حنا بیابان ہوا
آج آئی شب فرقت مین تو احسان ہوتا
کیا شب فرقت مین ظالم طول تھا اکسال کا
مین نے سو بار کہے مرغ سحر چھوڑ دیا
گو نہ قاتل سے نزاکت کے سبب خنجر اُٹھا
یاد رکھ قاصد نشان ہی یہ دیار یار کا
میرے پیکر مین ہر عالم کا غذی تصویر کا
برق ہی گرتی جو مین باران رحمت مانگتا
آ گیا چلنے مین قاتل کا جو دامن زیر پا
لائیو اپنے شہید ونکے نہ مدفن زیر پا
آہ میرا مرے قابو مین اگر دل ہوتا
ایکدم پاس جو وہ حور شمائل نہ ہوا
شکل شب گویا مین اس محفل مین مہمان رہ گیا
منھ کے باعث مرے گھر رات جانان رہ گیا
شور محشر کو بھی آواز حد یخوان سمجھا
مین نے کیونکر تری الفت مین زمانہ چھوڑا

کیا خبر تھی کہ تری غیر کے دلمین ہی جگہ
کس یقین سے ہم اُس کے تصور مین محو تھے
ثبت قدم ہم اپنی وفا پر جو ہین سو ہین
کی ہی یان شدت سے شدت برشگال اشک نے
ہاتھ مین تیرے نہ ٹھہریگا وہان مکتوب شوق
ہی یہان کس کو شب فرقت مین ہوش
اُسنے جب سنگ پہ کھودی تھی شبیہ شیرین
لیئے صنم تو نے کے شب وصل باغ مین
رشک کیا کیا ناسخ میکش جو ملے مفرد وش
اے میکشو نزاکت ساقی کو دیکھنا
رنج اُٹھائے ہین حسینو نے جہان مین اسقدر
خط جو ہم کر چکے تحریر تو پہونچانے کو
بس یہی تدبیر اب اُنکے بھگانے کی رہی
شب جو اُلٹی اُسنے روے حیرت افزا سے نقاب
جنت کو جائین گے لیے دوزخ بغلمین ہم
پہلے تیشہ مارتے خسرو کے اے شیرین دہن
حال دل لکھنے کی ناسخ جو نہین پاتا ہار
انتقام اسکا کہین لے نہ فلک ڈرتا ہون
عشق مین دلنے پھسایا تو ہوا غیر کو رنج
دکھلا گیا کبھی نہ وہ چشم سیاہ کو
سر رگڑ دون آستان بت نازنین سے مین
فیلسوفی محتسب کی دیکھنا اے میکشو
پیشتر نشہ ایجاد سے بیہوش ہون مین

راست ہم نے نہ کوئی تیر اُٹھکا نا چھوڑا
کنج لحد مین شور قیامت مخل ہوا
ناسخ ہزار بار وہ پیمان گسل ہوا
کیون نہ وان آجائے موسم سبزے کے آغاز کا
یاد رکھ قاصد یہی ہی بس نشان کوے دوست
ہو چکی ہوگی ہزارون بار صبح
قبر فرہاد کو لازم ہے اُسی کا تعویذ
بھاگا مین آشیانہ مرغ سحر دور
مسجد [illegible] مین بیٹھے اپنی اپنی دوکان چھوڑ کر
لاتا ہے [illegible] شکل سبو جام دوش پر
بعد مردن بھی نہ آنکھ اپنی پڑیگی حور پر
آشیانون سے نکل کے کبوتر باہر
جبین ہی ہو جاؤن عاشق [illegible] روز اغیار پر
چاندنی مثل سفیدی رہ گئی دیوار پر
ناسخ رہی جو بعد فنا بھی وفا کے داغ
جی لگھوتے مفت اپنا ہوتے گر فرہاد ہم
پھینک جاتا ہی وہ اشعار ترے کوچے مین
جھوٹے وعدے نے جو وہ شاد کیا کرتے ہین
نہین اپنے مین مروت جو ہی بیگانے مین +
آنکھین مری سفید ہوئین انتظار مین
ہی جبین داغ سجدہ مٹا دون جبین سے مین
توڑتا ہی شیشۂ مے میکدے کی راہ مین
خم گردون بھی نہ تھا جبکے کہ مے نوش ہون مین

جو مجکو یار نے مارا تو غیر کو کرو قتل
عشق کا ہو درد واسے ناسخ نہ کیونکر لا دوا
وہ اُدھر رخصت ہوا اُٹھا ادھر طوفان اشک
ہم مست بھی ہین تارک لذات زاہدا
صبح فرقت تیرگی مین شام سے کچھ کم نہین
ہر کسی کا کام رکھتا ہی ادھورا آسمان
قوی ہون گو ستم آسمان سے زار ہو نہین
ہوا اگرچہ سبک دشمنون کی نظرون مین
بارہا بیٹھ کے کعبہ مین لنڈھائی ہی شراب
کیون اُٹھا لائے ہین ہمدم مجکو ناسخ بعد قتل
ہی جو یون مکروہ طبع پاک کو مضمون غیر
رحمت حق جوش پر ہی کیون نہ عصیان کیجیے
بھلا تکبر و نخوت سے زاہدا حاصل
رفعت کبھی کسی کی گوارا یہان نہین
دھوکا نکھا ظرف وضو کو تو دیکھ کر
صبح محشر سے سوا صبح شب وصل ہی شیخ
دم اخیر تو کرلون نظارہ جی بھر کر
دو شب تار سے تشبیہ ہمارے دن کو
نہ کیون بندہ رقیبون کو جلائے لے تو ہر دم
یون نزاکت سے گران ہی سرمہ چشم یار کو
رحم آجائے اگر مور ان کو سے یار کو
دعائے مرگ دے اُسکو تری جور و جفا سنکر
بھولے نہ بعد مرگ بھی ہم رقص یار کو

عزیز وا اُس کے سوا اور انتقام نہین
زخمہائے تیر مژگان کا نشان ہوتا نہین
تیرتا جاتا ہی اُس قاتل کا توسن آب مین
ایکدن تو دیکھ کیسی ہی نمی شراب مین
چاند نکلا ہی افق سے نیر اعظم نہین
گر بہم پہونچا سر شوریدہ تو پتھر نہین
اُلجھتے دامن محشر پھٹے وہ خار ہو نہین
پر اپنے دوست کے دل پر ہنوز بار ہو نہین
محتسب کیا ہی خدا کا ہمین جب پاس نہین
چین سے لاشہ پڑا تھا کوچۂ سفاک مین
وصل کا مضمون شایان اپنے دیوانمین نہین
منفعل بھر سیکشی سے ابر و باران مین نہین
[illegible] کیا ہی [illegible] کے گناہ کرتے ہین
جس سرزمین کے ہم ہین وہان آسمان نہین
سجدہ ہی میفروش کی ناسخ دوکان نہین
آج ہی جتنے زیادہ غم فردا ہم کو
الہی تیغ سفاک آبدار نہ ہو +
تیرگی سے نظر آتے ہین ستارے دن کو
جہنم مین حسد ابھی ڈالتا ہی اپنے دشمن کو
جس طرح ہو رات بھاری مردم بیمار کو
کھینچ لیجائین لحد سے میرے جسم زار کو
مسیح آئے ترے بیمار کی جو چارہ سازی کو
ٹھوکر کی آرزو ہی تمہارے مزار کو

آئی شب وصال ہوئی صبح شام سے
ہوش اُڑتے ہین جو سُنتا ہون تری آواز کو
تیرے کوچے کے سوا ہو جو تمنائے بہشت
کیسی شب وصل آئی نظر شام و سحر ساتھ
خط نکل آیا وہان باقی ہے یہان مضمون شوق
فندق نے گوری گوری انگلیان ہین شمع
سے پرستو آئے کرین محتسب کو سنگسار
زار انتظار خط نے کیا اسقدر مجھے
یہ آدمی ہے کہ برسون جمال رہتا ہی
یہ پھک رہا ہے مرا جسم آتش غم سے
ٹھوکر ایک پائے حنائی سے لگایا چاہیے
داغ فرقت زیست بھر سوز جہنم بعد مرگ
یان سر کاوش توانائی کے عالم مین تھا
تنگ ہو کر جب کہا مین نے کہ مرجاؤن کہین
تم تے آتے کیون نہ اُلٹے پاؤن بھاگے در سے
باد کے مانند ساقی لے اُڑا پانی مجھے
آیا مسہ صیام علی الرغم محتسب
فرقت قبول رشک کے صدمے نہین قبول
فصل گل ہے چار دن ایام توبہ ہین مدام
یہ لگی چاٹ مرے زخمون کو تسکین نہ ہوئی
دو چار حسرتین ہین پہونچین اگر اور بھی ہم سے
تارے سیاہ ہوتے ہین تشبیہ کے لیے
ڈر تھا اثر کا اُسکو سودہ بھی نکل گیا

قسمت نے آفتاب کیا ماہتاب کو
کیا ترے پردے نسبت پر دہلے ساز کو
جاؤن دوزخ کو مرا حشر ہو شداد کے ساتھ
گھڑیالیون نے دونون بجائے ہین گجر ساتھ
دیکھیے کب ہو فراغت نامہ کی تحریر سے
ہے بجا تمثیل ناخن گیر کو گلگیر سے
بچ رہے ہین سنگ کچھ مینا نیکی تعمیر سے
پہچانتا نہین ہے مرا نامہ بر مجھے
وگرنہ ماہ کو یکشب کمال رہتا ہی
کہ طوق بھی مرے گردن مین لال رہتا ہی
پھول کوئی میری تربت پر چڑھایا چاہیے
ان بتون کو کس توقع پر خدایا چاہیے
آج جسم ناتوان کیون خار پا لے مور ہی
بدگمان سمجھا کہ اس کو اشتیاق حور ہی
صبح ڈرتی ہے بہت میری شب دیجور سے
کشتی مے ہو گئی تخت سلیمانی مجھے
روزے شراب سے سر بازار توڑیے
کیا آئین ہم رقیب تری انجمن مین سے
عمر بھر اسے میکشو باب اجابت باز ہے
ہو گئی یار کے کتنے ہی نمکدان خالی
ہستی کی طرف منہ نکرے کوئی عدم سے
مضمون ڈھونڈھتا ہون اگر اُسکے خال کے
نادم ہوا ہون منہ سے مین نالہ نکال کے

شرق سے کانپتا نہین نکلا یہ ہے سبب — خورشید ڈر گیا مرے روز سیاہ سے
دھوئی کیون اشک کے طوفان سے لوح محفوظ — سرنوشت اپنی ہی ناسخ نے مٹائی ہوتی
شوق مے نے کر دیا اس درجہ مجکو بیحواس — محتسب سے راہ پوچھی خانۂ خمار کی
اے مؤذن کر دعا جاے اذان — وصل کی شب اور کوئی دم رہے
وصل کو لکھا ہی ناسخ درد عاشق کی دوا — دل ہمارا قابل تشخیص جالینوس ہی
دامن اگر نہ فتنۂ محشر سنبھالتا — چلنا محال تھا اسے دامن کے بوجھ سے
بیسے لاشے کے وہ ہمراہ لحد تک ہووے — اے اجل تیرے قدم مجکو مبارک ہووے

نثار تخلص عبد الرسول از موزونان اکبرآباد است و معاصر میر و سودا و راست

ہاتھ سے ان خامہ زیبون کے نکل جائینگے ہم — یہ گریبان دامن صحرا کو دکھلائینگے ہم
ناسور کی جو مہربانی ہی — یہ مدد ہم پر آسمانی ہی
اس کے عارض کو دیکھ جیتا ہون — عارضی میری زندگانی ہی
جب حرف محبت کے باہم سے گئے گذرے — ہم تمسے گئے گذرے تم ہم سے گئے گذرے
کل انجمن مین رات عجب آن سے گئے — بسمل کئے پڑے ہین کئی جان سے گئے

نثار تخلص نثار علی بلگرامی مردے است عاشق مزاج ادراست

اترے ملک فلک سے یوسف زمین سے نکلے — ممکن نہین کہ تجھ سا کوئی کہین سے نکلے
بوسے کے بدلے گالی شیرین لبون سے پائی — یہ بھی نصیب اپنے زہر انگبین سے نکلے

نثار تخلص محمد امان فرزند سعادت اللہ معمار گویند کہ بناے جامع دہلی از پدران او ست وے نیز در فن تعمیر دست خوشی داشتہ کسب این فن از خدمت شاہ حاتم کردہ از دست

اس ابر مین وہ ساقی گلفام نہ آیا — کیا یار جو یارون کے کبھی کام نہ آیا
چھوڑ کے تنہا مجھے جب کہ وہ گھر جائیگا — جان ادھر جائیگی اور یار ادھر جائے گا
اسکے پانون سے لگی رہتی ہی دن رات حنا — خوب دنیا مین بسر کرتی ہی اوقات حنا
اے محتسب نظر کی تو نے اگر سبو پر — سنتا ہی مرثین سگے ہم اپنی آبرو پر
نامے کو مرے پڑھکے پٹک دے ہی زمین پر — دیکھی رقم شوق کی تاثیر سو کیا خاک

| | |
|---|---|
| خوبی مین ترے حسن کے کچھ حرف ترکیب ہی | لیکن یہ ذرا خط ہی سو اصلاح طلب ہی |
| زخمی کو محتسب کی ہر طرح سے رحمت ہی | گر نون بھی تو چھڑکے تو سنگ جراحت ہی |
| مجھ مین اور اُس مین سبب کیا جو لڑائی ہو گی | یہ ادائی کسی دشمن نے اُڑائی ہو گی |
| گردش کا اُس نگاہ کے اب طور اور ہی | اے ساکنان میکدہ یہ دور اور سے |
| صورت موافقت کی کبھی سوجھتی نہین | صاحب کی وضع اور مرا طور اور سے |
| اُس آئینہ طلعت کی اب مجھسے یہ صورت ہی | ظاہر مین صفائی ہی باطن مین کدورت ہی |

**نجف** تخلص میر نجف علی از قدماست اور است

| | |
|---|---|
| کس طرح ربط نہ ہو زلف سے دیوانون کو | ربط ہوتا ہی پریشان سے پریشانون کو |

**نجات** تخلص سید زین العابدین گویند کہ در فارسی ید طولی دارد علی الخصوص در قصائد وگفتار فارسی او در لفظ نیست گاہی بفکر ریختہ ہم پرداختہ اور است

| | |
|---|---|
| یان تلک سر کو پٹک ہجر مین توڑے پتھر | کہ نہین دامن کہسار مین چھوڑے پتھر |
| آنکھین پتھرا گئین تس پر ہن سے ٹپکے آنسو | بل بے ہجران تری قدرت کہ نچوڑے پتھر |

**ندرت** تخلص مرزا مغل نام از پیشینیان ست اور است

| | |
|---|---|
| تجھے تو پائے نشست عیش ہی نقش قدم اُسکا | بڑی دولت ہی ندرت جو میسر ہووے پابوسی |

**ندیم** تخلص مرزا علی از مرثیہ گویان مشہور است در شریک دورکہ میر دم مرزا ہادی علی بسر میبردہ ازوست

| | |
|---|---|
| جدائی مین ترے ہم کیا کہین کس طرح جلتے ہین | بجائے مو بدن سے آگ کے شعلے نکلتے ہین |

**نزہت** تخلص مرزا احمد بخدمت نامہ نویسی در سرکار نواب اعتماد الملک قیام داشتہ اور است

| | |
|---|---|
| چاک کر پھینک دیا ہاتھ کا اُٹھا و گیا | ایک قصہ تھا گریبان کے سلوانے کا |

**نزاکت** تخلص مہ جلوہ مہر تمثال نادر الحسن بدیع الجمال جاننواز دلارام رجو نام اصلش از بلدہ نارنول واز آوان صبا جلوہ فرمائے شاہجہان آباد است در رونق افزای این شہر فرخندہ بنیاد شاہدیست شیرین و دلبریست نمکین از شعشعہ عذار تابانش خورشید خجل واز جلوہ قامت زیبایش شمشاد پا در گل غنچہ از لب خندانش طرز تبسم آموختہ وشمع از عارض رخشانش چہرہ برافروختہ نسیم کویش عطر بیز تر

از باد بہاریست وشمیم مویش رنگ ریز تر از ناف آہوان تتار خجستہ روئے وخجستہ خوئی وخجستہ گام خوش ترکیب وخوش حرکات وخوش خرام تازہ گل گلشن جوانی است ونورس ثمر باغ زندگانی در گلستان حسن سرویست نوخاستہ وباچنین صفات ظاہر بمحاسن باطن آراستہ از حسن صورت چگوید کہ بمعنی صد چندان ازان بہت اصفائی فکر وجودت ذہن ودرستی فہم وحید عالم ویکتاے زمان طبع لطیفش بمقتضاے فطرت بکسب فنون کمال مالوف است وبحسب سرشت از اوضاع ناپسندیدہ نفور وبسجایاے مرضیہ مشغوف از زیرکے وفطانت وشوخی ومتانت بکلی بہرہ ور واز آئین دردمندے وبیدردے ووفا پروری وبیرحمی بخوبی باخبر گاہ گاہ بفکر سخن میپرداز دو ابیات دلکش منظوم میساز د طرز کلامش نیکوست واین چند شعر ازوست

بسکہ رہتا ہے یار آنکھون مین + | ہر نظر بیقرار آنکھون مین
محفل گلرخان مین وہ عیار | لے گیا دل ہزار آنکھون مین
سرمۂ خاک پا عنایت ہو | آگیا ہے غبار آنکھون مین
کہیے جو رقیبون سے برائی تو کہے وہ | ہے وہی وفادار جو ایسون سے نباہے
بڑا ہے خون دل سر سے قدم تک جابجا میرے | بنایا تھا مجھے گویا کہ خاک کوے قاتل سے
کہتا ہے آپکی بھی ہے گیا عاشقی غلط | گر کہیئے تیرے عہد مین الفت نہین رہی
کیا کیا عذاب اٹھائے ہین اندوہ عشق کے | جز نام اب تو کچھ بھی نزاکت نہین رہی
ہون نزاکت دل کے کوئی کیا ذکر | دم رخصت ترے سنبھال سکے
کیون نہ مین قربان ہون جب وہ کہے ناز سے | ہم کو جفا کا ہے شوق اہل وفا کون ہے
مرے شوق پنہان کی تاثیر دیکھو | کہ دلدار بھی دلربا جانتا ہے
نزاکت ہون ہر نا توان محبت | لطیفہ مرے نام کا جانتا ہے
نا منصفی اور اسے بت بیداد گر ایسی | چاہت تری غیرونکو بھی ہوگی مگر ایسی
حرمان ہے اگر چاہ کی تعزیر تو ظالم | تقصیر نہ ہوگی کبھی بار دگر ایسی
ہم بزمی دشمن کو چھپاناہی تھا قاصد | کہتا ہے کسی سے کوئی نادان خبر ایسی

نسیم تخلص گلزار علی نام شرف الدین مسرور گوید کہ از پدرش کسب سخن میکرد از کلام اوست

| | |
|---|---|
| جنت اگر ملے تو مجھے اب نہین تلاش | لے دلِ کیا کرون کہ ہے وہ رشکِ حور دور |
| غیر دیکھے ساتھ اُس کو تو سارے تپاک ہین | اک ہم ہی الے نسیم اُڑانے کو خاک ہین |

نسیم تخلص مرزا راجہ کدار ناتھ بہادر نبیرۂ راجہ رام ناتھ بہادر شخصے بود متین بشمار اعزہ می آمدہ بپیشکاری نظارت دربار سلطانی اما عہد متعلق بوے بودہ دو سالی است

که اینجهان را بدرود کردہ از نتائج افکار اوست

| | |
|---|---|
| قتل ہاتھو سے ترے عاشقِ رنجور ہوا | دردِ سر روز کا تھا خوب ہوا دور ہوا |

نشاط تخلص مولوی الٰہی بخش از اہل علم و دانش است خانہ در قصبہ کاندبلہ دارد کسب فنون علمی از خدمت مولانا عبد العزیز طاب ثراہ نمودہ و امتیاز تمام یافتہ سیاقیسہ بے عدیل ہست از وست

| | |
|---|---|
| سیع ابرو کا اگر کچھ بھی اشارا ہو جائے | آپ کا نام ہو اور کام ہمارا ہو جائے |

نشاط تخلص ایسر سنگھ عرف بسنت سنگہ کایتھ فرزند سندر داس کہ متصدی دفتر خالصہ شریفیہ بود خود را شاگرد انشاء اللہ خان میکرد از وست

| | |
|---|---|
| کوئی ترٹپے ہے مارا چشم کا اور کوئی قامت کا | ترے کوچے مین ہے گرم آج ہنگامہ قیامت کا |
| پا ئون تک دسترس کہان ہے نشاط | ہاتھ سے ہاتھ لگ نہین سکتا |
| ہو اجازت تو ذرا سے لیجیے دم سایہ مین | تیرے دیوار کے آ پہونچے ہین ہم سایہ مین |
| تڑپتا ہون دیکھنے کو ہے وقت آخری یہ | وہ آئے یا نہ آئے یار دبلا تو دیکھو |

نصیر تخلص شاہ نصیر الدین سجادہ نشین یکے از خلفا شاہ صدر جہان علیہ الرحمہ والغفران است از مدت شصت سال بر سر عشق ریختہ است باکثر معمورہ ہائے مشہور مثل لکھنو و حیدر آباد وغیرہم مکرر رفتہ و با شعرائے مشہور ہر دیار زیر خوردہ و مطارحہ و مشاعرہ کردہ و با ستادے نام بر آوردہ ہنگام قیام جہان آباد بتاریخ پانزدہم و بست نہم ہر ماہ محفل مشاعرہ منعقد میساز د زمین ہائے سنگلاخ طرح میکند با فقیر تعارف و آشنائی داد و مرد نیک و صاحب صفات حسنہ ہست از وست

پشت لب پر ہی ترے یہ خط ریحان ایسا — منھ تو دیکھون لکھے یاقوت رقم خان ایسا

نکلے تھی دم تیشہ زنی سنگ سے آواز — فرہاد یہ دشمن ہی تری جان کا لوہا

قیامت آپ کا قد اُس کی دلپذیر ہوا — چھڑی لے سرو چمن بینوا اقصیر ہوا

کمان و تیر نمط ربط تھا مجھے اُس سے — جب اُس نے آپ کو کھینچا مین گوشہ گیر ہوا

خود بخود طاق سے شیشہ جو گرا اے ساقی — روح تھی کس کی یہ مینا سے شراب مین جل

قدم رکھو مرے چشم پر آپ سے گھر مین — بھرا ہی نوح کا طوفان حباب کے گھر مین

کبھو نہ اُس رخ روشن یہ جھائیان دیکھین — گھٹا مین چاند یہ سو بار جھائیان دیکھین

سب سے ملاؤ ابرو ہم سے نفاق رکھو — اس دوستی کو اپنی بالاے طاق رکھو

دیکھئے دل مین کیون جگہ اس آہ بے تاثیر کو — جس مین پیکان بھی نہو رکھنا ہی کیا اُس تیر کو

یہ عالم اُس کے خط سبز نے دکھایا ہی — کہ جس کو دیکھ کے عالم نے زہر کھایا ہی

شوق نظارہ ترا کھینچ کے لایا تھا اُسے — گرچہ تھی قیس کے پانون مین سلاسل بھاری

دیکھ لیتے جو اُٹھا کر ترے کیا ٹوٹتے ہاتھ — لیلی ایسا تو نہ تھا پردۂ محمل بھاری

دل کا کیا مول بھلا زلف چلیپا ٹھہرے — ترے کچھ گانٹھ گرہ مین ہو تو سودا ٹھہرے

جنبش لب یہ قیامت ہی کہ جی اُٹھتے ہم — آج اک بات مین تم رشک مسیحا ٹھہرے

دل یہ کہتا ہی کہ مت یاد بتان دلواؤ — چھیڑنے کا مرے پھر آپ مزا دیکھین گے

دیکھنے بیٹھا جو وہ مہ اپنے گھر کی چاندنی — جب تلک بیٹھا رہا ہرگز نہ سرکی چاندنی

پردہ آنکھ یار سے لڑتی ہی رات سے — تارِ نگہ کو رشتہ ہی چاک قنات سے

نظیر تخلص شیخ ولی محمد اکبرآبادی خانہ در جوار روضہ تاج گنج کہ بیرون شہر مذکور است دارد الخلق مثلها فی البلاد کہ در خصوص باغ شداد آمدہ است مہر دہان گشت ورنہ در ثناے این گلستان ہمین معنی برزبان آمدی گویند کہ نظیر در حلم و خلق و انکسار بے نظیر روزگار است بتعلیم صبیان بسر میبرد کم مدت است کہ ازین خاکدان بروضۂ رضوان رفت اشعار بسیار دارد کہ برزبان سوقیین جاریست و نظر بآن ابیات در اعداد شعرا نشایدش شمرد امابرعایت ابیات منتخب قطع نظر کردہ شدہ است

| | |
|---|---|
| سبھونکو مے ہین خونابِ دل پلاتا تھا | فلک ہمین یہ تجھے کیا یہ زہر کھلاتا تھا |
| ہم نے چاہا تھا کہ حاکم سے کرین گے فریاد | وہ بھی کمبخت ترا چاہنے والا نکلا + |
| داغ مرنے کا وہی محرم جانے جس کو | موت آپہونچی شتاب اور یار آیا دیر کر |
| سرچشمۂ بقا سے ہرگز نہ آب لاؤ | حضرتِ خضر کہین سے جاکر شراب لاؤ |
| عشق پھر رنگ وہ لایا ہے کہ جی جانے ہے | دل کا یہ رنگ بنایا ہے کہ جی جانے ہے |
| ہین دست و گریبان ہون دم باز پسین سے | ہمدم مُے لاتا ہے تو لا جلد کہین سے |
| کچھ نہ دیکھا ہم نے جز بیداد تیرے ہاتھ سے | لے مرے بیدادگر فریاد تیرے ہاتھ سے |

**نظیر** تخلص کمنیت راے ہندوے است شاگرد شاہ نصیر اور است

| | |
|---|---|
| کیا زرد ہو مین عشق کے آزار سے آنکھین | ہم چشم ہین اب نرگس بیمار سے آنکھین |

**نظیر** تخلص شخصی است در بنارس خود را شاگرد سودا میگوید از کلام اوست

| | |
|---|---|
| تا ایک نظر دیکھے تجھے لے مہ تابان | رہتا ہے سدا مہر درخشان ہمہ تن چشم |

**نظام** تخلص نواب عماد الملک غازی الدین خان بہادر وزیر سیت جلیل القدر امیر سیت عالی شان حالش مستغنی از شرح و بیان مرزا رفیع سودا او را از تلامذہ انست قصیدہ کافیہ کہ بطمطراق تمام در مدح وے گفتہ مشہور و برزبان خاص و عام مذکور است و ایشان را در اکثر اسنہ سخنہای موزون است میر شمس الدین فقیر والد داغستانی در خدمت ایشان ندیم بودہ این اشعار پاکیزہ نتیجہ طبع ایشان است

| | |
|---|---|
| اعجاز لب اس کا دم عیسا سے نہین کم | وہ پنجۂ سیمین ید بیضا سے نہین کم + |
| معدوم کو کیونکر کوئی ثابت کرے ورنہ | مضمون کمر یار کا عنقا سے نہین کم |

**نوازش** تخلص نوازش حسین خان المشتہر بمرزا خانی نبیرہ نواب ناصر خان از تلامذہ میر سوز است و صاحب دیوان دیوانش بنظر نیامدہ از وست

| | |
|---|---|
| نہ باتون باتون مین بات نکلے اُسکی شاید لب تلک پہنچے ذرا | عزیز و جب تک جیا نوازش کسی سے کرتے سخن نہ دیکھا |
| مرے چشم خونبار سے کر حوالے | لگا چاہیے گر ارغوانی دوپٹا |
| یہ بل کرتا ہے تو نوکِ مژہ کی آبداری پر | تجھے بھی طنطنہ کتنا ہے اتنی سی کٹاری پر |

مجھے رونا نہ اپنے حال پر کس طرح سے آوے — نوازش برق بھی ہنستی ہی میری بیقراری پر
یہ سانس ہی پیکان ہی نشتر ہی کہ دل ہی — کانٹا سا کھٹکتا ہی یہ کیا دیکھیو بر مین +
اُس تند خو سے بوسے مین نے بصد سماجت — جب سو کیا پس ملنگے تب تین چار ٹھہرے

**نیاز** تخلص مولوی نیاز احمد صوفی مشرب است صافی طینت در بریلی سکونت دارد اوراست

وہ جو نقش پا کی طرح رہی تھی نمود اپنے وجود کی — سو کشش نے دامن ناز کی اُسے بھی مین سے مٹا دیا
مجھے چین خواب عدم مین تھا نہ تھا زلف یار کا کچھ خیال — یہ جگا کے شور ظہور نے مجھے کس بلا مین پھنسا دیا
صبر و قرار و شکیب طاقت و تاب و توان — اور تو سب چل بسے رہ گئی اک جان تو
ہجر کی جو مصیبتین عرض کین اُس کے روبرو — ناز و ادا سے مسکرا کہنے لگا جو ہو سو ہو

**نیاز** تخلص میر محمد نام اکبرآبادی تعلیم اطفال شیوۂ اوست اوراست

کہان ہی دسترس اپنی جو پہونچے تیرے دامان تک — نہ پہونچے ناتوانی سے یہ ہاتھ اپنے گریبان تک

## حرف الواو

**واصف** تخلص حسن بخش خان اعظم الدولہ نورانی عم و شاگرد خویش نوشتہ اوراست

آتا ہی دل مین چاک گریبان کیجیے — صحرا کے آج چلنے کا سامان کیجیے

**واصل** تخلص محمد واصل سرخیل حجاب مشکوے سلطنت است از وست

سرگرم ناز کیون نہو وہ رشک آفتاب — عالم مین اُس کے حسن کا بازار گرم ہی

**وجیہ** تخلص نواب وجیہ الدین خان بہادر کہین برادر حسام الدولہ نواب حسام الدین خان بہادر است کہ سرخیل کارپردازان شاہی بودہ شعر را بر فاخر مکین گزرانیدہ در فارسی ہم این تخلص میکرد
این بیت از افکار اوست

تسکین نہ درد دل کو کبھی آج ہو نہ کل ہو — سنے یار بیکلی ہر دو ہی ملے تو کل ہو

**وحشت** تخلص از شاگردان جعفر علی حسرت است دیگر حالش معلوم نشد اوراست

آہ آگے تو نکلتی تھی جگر سے باہر — اب جگر نکلے ہی خود دیدۂ تر سے باہر

**وحشت** تخلص میر ابوالحسن از اہالی بلدۂ مینو سواد جہان آباد است اوراست

مین نے شروع نزع مین کی تھی تجھے خبر — پہونچا تو اُس گھڑی کہ مرا کام ہو گیا

**واقف** تخلص درویشے بود در فیض آباد فی الواقع اشعار دلچسپ دارد او راست

| | |
|---|---|
| سرد ہی بازار خوبان گرم بازاری نہین | کتنے یوسف دیکھتا ہون پر خریداری نہین |
| خوبرو ہوکے با وفا ہووے | مین نہ مانون اگر خدا ہووے |
| عشق مین کیا فضل و ہنر چاہیے | آہ مین تھوڑا سا اثر چاہیے |
| صبح پر وصلِ یار کی ٹھہری | ہاے پھر انتظار کی ٹھہری |

**والہ** تخلص از ہندوان فیض آباد است بدہلی ہم آمدہ او راست

| | |
|---|---|
| اعجاز لب اُس کا دم عیسا سے نہین کم | وہ پنجہ سیمین ید بیضا سے نہین کم |
| معدوم کو کیونکر کوئی ثابت کرے والہ | مضمون کمر یار کا عنقا سے نہین کم |

**والہ** تخلص رحمت خان نژادش از کشمیر است و وے درین معمورہ سکنے و در لکھنؤ بدارو غگی اخبار انگریزی امتیاز داشت آبایش با وقع و وقار بودہ اند بفارسی ہم فکر میکرد و آنجا ثاقب تخلص دارد او راست

| | |
|---|---|
| گنے جو بندون مین اپنے تو ایکبار مجھے | تو خلق مین ہو خدائی کا اعتبار مجھے |
| ہے عیان جلوہ ترا انسان کی تصویر سے | صورتِ معنی ہے ظاہر لفظ کی تحریر سے |

**وحشت** تخلص غلام علی خان خلف الصدق میر فرحت اللہ خان داماد مولانا محمد رشید الدین خان غفر اللہ لہما از دودمان کریم است و از اکابر زادگان فخیم مولدش مراد آباد و در بنارس و شاہجہان آباد نشو و نما یافتہ بالفعل بمناصب ممتاز انگریزی در بلند شہر بسر می برد ماہ منیر اوج سخن سنجی و سخندانی است و مہر انور فلک مضامین و معانی گلہاے فکرش دستہ بزم گلرخان را شاید و جواہر نظمش آویزۂ گوش یا قوت لبہا زا باید زہے صولت کلامش کہ از زبان حسود بخواست بجاے طعنہ نعرۂ احسنت خیزد خہی ذوق گفتارش کہ در زہر خند شراب از دہان اعدا ریزد عرصۂ نظم پامال کردۂ ترکتاز رخش ادست انصاف نیست کہ گوئے فن شعر در بخش ادست و قطع نظر ازین باوجود حداثت سن و عنفوان شباب در اکثر کمالات جاہی بلند و مکانتی ارجمند دارد و ہم بمقتضای سن از رموز عشق ماہر و آشفتگے از سیمایش ظاہر دست سراپا دفاق

است و مخلص دور از نفاق سالہاست کہ من و او ز محبت باختہ ایم و در شش جہت دو شش آوازہ یگانگی و یکدلی انداختہ از گرامی شاگردان مومن خان است و این اشعار از کلام آن نکتہ دان

وقتِ مضمون سے لکھا مری تقدیر کا — کھُل گیا اُس پر کہ یہ خط ہی اُسی دلگیر کا
بسکہ رنج افزاے طبعِ نازکِ جانان نہین — آسمان پر ہی دماغ اس آہِ بے تاثیر کا
اُس نے دکھلایا جو خطِ غیر منہہ فق ہو گیا — ہاتھ آیا اسپنے یہ نسخہ نیا اکسیر کا
تھی ز بس مرضی قاتل تو جدا از ندہ ہوا — روزِ محشر سرِ بے تن تنِ بے سر میرا
غیر سے گر نہین بے پردہ ہوے ہو تو پھر — آپ کا بندہ یہ کیون روزنِ دیوار ہوا
ہی منا ہی کہ نہ کھینچے کوئی مجنون کی شبیہ — اسقدر اب مری صورت سے وہ بیزار ہوا
دل ترا سنگ ہی پر آگ نہ نکلی گا مے — رخ ترا آئنہ ہی پر کبھی حیران نہ ہوا
آیتین حرمتِ صہبا کی سناتا ہون اُسے — ذکر سُن سُن کے رقیبون کی مے آشامی کا
منفعل ضعف جنون سے ہوے ایسے کہ نہ پوچھ — طوقِ آہن جسے سمجھے تھے گریبان نکلا
سارے عالم سے صفائی ہوئی اپنی وحشت — کیا مکدر نہین وہ آئنہ رخسار ہوا
میرے مرنے کی خبر غیر کو یون دیتے ہین — مر گیا وحشتِ جان باز تری جان سے دور
ایدل آسان نہین جور اُٹھانے اُس کے — نوجوان یار ہی وہ کچھ فلکِ پیر نہین
اُڑ چکا ہی جو یہ شدت سے قلق کی بالکل — رنگ رخ مین مرے اسواسطے تغیر نہین
مجکو کثرت نے گناہون کی بچایا کہ وہان — ایسے مجرم کی مقرر کوئی تعزیر نہین
جو بچاتا ہو کہین کوچۂ جانان کے سوا — ایسے دیوانے کو کچھ حاجتِ زنجیر نہین
دل مین عدو کے بڑھ گئی کیا الفت آپکی — کچھ ان دنون مین پہلے سے لطف و کرم نہین
سُن سُن کے مجھسے شکوۂ لطف عدو کہا — اُن کو تو کچھ بھی رشکِ جفا و ستم نہین
ناصح یہی تو عین محبت کی بات ہی — اُن کو جو میرے مرنے کا ہجران مین غم نہین
جوشِ وحشت سے یہ حالت ہی کہ سایہ مجھسے — یون گریزان ہی کہ سایہ سے گریزان ہو نہین
پھرے وحشت مرے ن پھر کے جو دیکھا اُسنے — گردشِ پائے چشم ہوئی گردشِ دوران مجکو

مین تو مین سچ تو یہ ہی دشمن نہ بدلے ارے فلک
مین تو انسان ہون یہ بیتابی دل ہی وہ بلا
اگر مرغ غمخانہ ہی اتنا آہ آتش بار سے
پردہ جانان کہان مجکو نصیب اے بوالہوس
بلوا الہوس کو بھی ہوا شوق شہادت اندنون
سنے تکلف آئے وہ بھر تماشا وقت نزع
ناز و شوخی دیکھنا کرتا ہی صرف بزم سور
نازکی سے کب طاقت ناتوانی دیکھنا
دیکھون کیا سوے بہشت آنکھین مری
کیون نہ باطل سمجھون اقرار وفا
خط کے آنے سے گئی شرم سخن
نالہ میرا رو و شب سن سن کے عادت ہوگئی
بزم مین ہردم گرین کیونکر نہ ہم اغیار پر
سوگنہ ہی اُسی کے خفا مت ہوئیے ند گو
گذرا اس اعتماد محبت سے مین خدا
کہین مورد جفاے یار کے ہم ہون نہ بعد اسکے
تیر پہ تیر نازنہ کا دل پہ مرے گذار تھا
اُس اوج تک تو سیل سرشک اپنا جا چڑھا
سانس بھی سینہ مین اب کھٹکے ہی مرے پھانس سی
اُس پاے حنائی پر رکھتا ہون جو مین سر کو
تھکا ہی منزلون کا یا پیام یاس لاتا ہی
حاجت تیر و کمان ہی سخت جانونکے لیے
ہی گرفتاری سے میری سارے عالم کی نجات

ملگجا اُس کا دوپٹہ چادر مہتاب سے
ہجر کی شب خواب اُڑ جاتا ہی فرش خواب سے
بھاگتی ہی دھوپ میرے سایہ دیوار سے
حیرت آئی ہی ہجوم حسرت دیدار سے
اُڑ گئی ہی آب کیا ظالم تری تلوار سے
کام آسان ہوگیا یان مردن دشوار سے
وہ ستمگر لے گیے میرا خونبہا اغیار سے
جان آتی ہی نگاہ نرگس بیمار سے
اٹ رہی ہین خاک کوے یار سے
سحر سیکھے ہی تری گفتار سے
آخر طوطی ہوا زنگار سے +
اہل عالم اب نہین مرنے کے بانگ صور سے
ہی سیہ مستی نگاہ نرگس مخمور سے
گالی مین اُن لبون سے جو آیا مزا مجھے
مجھسے چھپا مین کاش وہ الفت رقیب کی
مرے مرجانے کا اغیار کو اسواسطے غم ہی
رخنہ زخم ہر خدنگ دیدۂ انتظار تھا
جس مین کہ ابر جون کف دریا بہا پھرا
کیا ہی زور دن پر چڑھی ہی ناتوانی اندنون
کس ناز سے وہ ہنسکر کہتا ہی کہ بس سر کو
آلہی خیر کیجو نامہ بر کچھ سست آتا ہی
قتل کو میرے ذرا ابرو پہ بل ڈر کا رہی
شور و نالہ سے مرے ہر شخص شب بیدار ہی

اُٹھانے کو کسی نے پھر نہ میری آستین پکڑی | برنگ نقش پا اُس در پہ جب مین نے زمین پکڑی

وحدت تخلص جمعیت رائے از کایتان میرٹھ است اوراست

ہر دم ہی عندلیب کو اب عزم نالگی | فصل بہار آتی ہی اس کو ہوا لگی

وزیر تخلص خواجہ وزیر از اہالی بلدہ لکھنو از تلامذہ متقین شیخ ناسخ است عزیزی این ابیات بنامش خواندہ بود

ہی چشم نیم باز عجب خواب ناز سے | فتنہ تو سو رہا ہی در فتنہ باز ہی
ایک عالم نے جبہ سائی کی | اے بتو تم نے بھی خدائی کی

وزیر تخلص وزیر علی خان است کہ نواب آصف الدولہ مغفور وے را بفرزندی بر داشتہ داستان جانشین شدنش بعد وفات مرحوم مذکور بخلاف اہل فرنگ و عزل کردن ایشان او را از ان منصب و طرف شدن وے با ایشان و ادنا سازی بخت طالع بدست ایشان افتادن مشہور ست از ان اعراض رفت ہنگام اسیر شدن این مطلع را گفتہ بود **فرد** اُٹھ گئے محفل سے سارے یار اور ہل چل پڑی + ملے خلل انداز گردون اب تو تجکو کل پڑی + این بیت اوراست

بعد رنجش کے نہ ملنے سے کچھ حاصل نہین | گر تمھین الفت نہین اپنا بھی اب وہ دل نہین

**وسعت** تخلص مستقیم خان افغان از تلامذہ قدرت اللہ شوق از اہل رامپور ست اوراست

ملے قسمت ایک گالی کی ہوئین دو تین چار | وقت گفتن جب زبان پر اُسکے لکنت آگئی

**وصال** تخلص نصر اللہ خان فرزند حکیم ثناء اللہ خان فراق از ماہران فن طب ست مردیست صلاحیت شعار گزیدہ اطوار کسب سخن از پدر کردہ اوراست

آئینہ گھورنے کو سب سے نرالا نکلا | منہ تو دیکھون یہ بڑا چاہنے والا نکلا

**والا** تخلص مظہر علیخان فرزند سلیمان علیخان وداد کہ از شعرائے مشہور پارسی است نسبت تلمذ وے بمیر نظام الدین ممنون کردہ اوراست

یوسف کا جو نقشہ در و دیوار پہ کھینچا | کیون تو نے زلیخا نہ دل زار پہ کھینچا

**ولی** در زمان عالمگیر بادشاہ بودہ اختلاف است درینکہ اول کسیکہ بریختہ سخن کردہ

اوست یا پیشتر ہم فکر درین زبان شائع بوده و تحقیق تقدیم ثانی بر اول است توفیق آنست که تا زمانش دیگرے برتبۂ او نرسیده و موجد گفتنش را علت ہمین باشد اگرچه بزبانیکه او دار ددر زبانیکه درین زمان رائج فرق خورشید و ماه و شب و روز است گویا میتوان گفت که این ہر دو یکزبان نیست اما بہمہ حال حق استادی وے بر جمیع اہل نظم ریخته ثابت باشد و عدول بعید از عدل دیوانش ملاحظه شد قطع نظر از محاورات بعض جا مضمون مناسب می یابد این اشعار ازان التقاط یافت

طاقت نہین کسی کو کہ اک حرف سن سکے ۔ احوال گر کہون مین دل بیقرار کا
آئے دکی ہماری طرف تیغ ناز لے ۔ اُس شوخ کو خیال اگر ہی شکار کا
مسند گل منزل شبنم ہوئی ۔ دیکھ مرتبہ دیدۂ بیدار کا
جنون عشق ہوا اس قدر زمین کو محیط ۔ کہ پارسا کو ہوئی موج بوریا زنجیر
دورنگی سے ترے اے سرو رعنا ۔ کبھی راضی کبھی بیزار ہین ہم
خط کے آنے نے خبردار کیا گلرو کو ۔ نشۂ ہوش ہوا اس بادۂ ریحانی مین
اک دل نہین آرزو سے خالی ۔ ہر حباب یہ محال اگر خلا ہی
مرا دل مجھسے کرکے بیوفائی ۔ پسند خاطر خوبان ہوا ہی
ترک کر دے رقیب فرعونی ۔ آہ میری عصاے موسی ہی

ولی تخلص مرزا ولی محمد اصلش از دہلی است در مرشد آباد سکونت داشته او راست

کبھی جو زلف اُٹھا دے تو منھ نظر آوے ۔ اسی امید مین گزری ہی صبح و شام ہمین
بند قبا چمن مین جو وہ یار وا کرے ۔ لے برگ گل کو ہاتھ مین پنکھا صبا کرے

## حرف الہا

ہادی تخلص میر جواد علیخان از رفقاے عماد الملک مغفور بوده آخر الامر منزوی و در سنہ ۱۲۱۵ بگور آرمیده دیوانی از دیادگار است این اشعار ازان انتخاب یافت

تو نے پہچانا نہ یار اُس کو تغیر حال سے ۔ ورنہ کوچے مین ترے ہادی مکرر ہو گیا
کچھ آج شگفتہ ہی بہت رنگ رخ گل ۔ صیاد نے کس بلبل شیدا کو ستایا

ہے حشر یقین ہم کو صنم جب سے خدا نے
آشوب قیامت تری قامت سے دکھایا

کیا ہی کس کی سنے مجھے یاد زلف نے بیمار
کہ پیچ و تاب مین ہی تار تار بستر کا

چمن مین ہادی نازک مزاج جب آیا
لیا جنون نے رگ گل سے کام نشتر کا

دے زندگی اپنے سے نہ خاطر کو تعلق
دلدادہ پشیمان ہی یار سفری کا

کیا مضایقہ اس مین ہم بھی گر ہوے رسوا
شوق تھا بڑا تم کو اپنے خود نمائی کا

نہ تجھسے ہادی کا شکوہ ہی کچھ نہ سودا کا
بلا کشان محبت پہ جو ہوا سو ہوا

محمل لیلی دل مجنون ہی تھا پھر کیون عبث
در پے ناقہ ہوا سر گشتہ کیا دیوانہ تھا

دل ہو آگے نہ ہادی سن کے حال خستگان
بلکہ بہر خواب غفلت یہ بھی ایک افسانہ تھا

اندیشہ کچھ نکر مری فریاد و آہ کا
فریادرس ہی کون ترے دادخواہ کا

مرے اعمال بد کی شامت سے
رو سیہ مفت ہو گیا کاغذ

ہادی لحد پہ شمع بجھی اور جلی پر آہ
آیا نہ میری خاک پہ وہ گلبدن ہنوز

حالت خستگی و ضعف ہوتا اسپہ عیان
خط کے ہمراہ ہمین بھیجنا تصویر ہی شرط

اٹھتا ہی جائے نالہ مرے دلسے اب اغیار
اس خاکدان مین آہ مکدر ہون یان تلک

صدقے ترے ہو کے مر گئے ہم
کرنا یہی تھا جو کر گئے ہم

خندان خندان جدھر پھرا وہ
گریان گریان ادھر گئے ہم

ہم تو مدت سے مر گئے ہادی
یار کو اب تلک خبر ہی نہین

کسی پہ نہو گی ہرگز بس مرگ یہ عقوبت
کہ جو زندگی مین ہم پر ہوے ہین عذاب تجھ بن

یان تو نالے نے جگر آب کیا ہی ہادی
پر خدا جانے کہ اس دل مین اثر ہی کہ نہین

جی مین حسرت رہے زخم کی تیرے قربان
قتل کے بعد بھی پھیر تجھو نو وار کئی

**ہاشمی** تخلص میر محمد ہاشم باشندۂ لکھنو از شاگردان سودا است اوراست

مرا سو بار اس تک نامۂ پر آرزو پہونچا
ادھر سے پر جواب صاف پہونچا جب کبھو پہونچا

دماغ آشفتہ ہوتا ہی صبا نکہت سے سنبل کی
مشام آرزو مین تو کسی کاکل کی بو پہونچا

**ہاشمی** تخلص حالش معلوم نشد مگر اینقدر کہ وطن اصلی وی معمورۂ جہان آباد ست از دست

| | |
|---|---|
| نشہ نے میکشون کے کیا فلک سر پر اٹھایا ہی | کہ مست ابر سیہ ہو کر چمن مین جھوم آیا ہی |
| مجھے تھا دھیان زلفون کا جو وہ خورشید رو آیا | خدا نے غم کی رات مین خوشی کا دن دکھایا ہی |

ہدایت تخلص ہدایت خان عم ثناء اللہ خان مرحوم کہ بفراق متخلص بود از مریدان و شاگردان مغفور خواجہ درد است طبعش بفنون نظم قادر و از نکات دغوامض آن فی الجملہ ماہر در ۱۲۱۵ از جہان فانی بعشرت کدہ جاودانی نقل کرد این اشعار از دیوانش ثبت شد

| | |
|---|---|
| نہ رحم اسکے ہی جی مین نہ دل مین اپنے صبر | ہماری گذرے گی کیونکر الٰہی کیا ہو گا |
| دیکھ اُس کے چشم مست کو دل تو بہک گیا | بس میرے جان دو ہی پیالون مین چھک گیا |
| ناتوانی کا بھی احسان ہی مری گردن پر | کہ ترے پانون سے سر مجکو اٹھانے نہ دیا |
| چاہا مین درد دل کہون پر اسکے روبرو | جیون زخم یکدگر لب اظہار مل گیا |
| جسدم زبان پہ یار ترا نام آ گیا | مجھ دل کو چین جان کو آرام آ گیا |
| کٹتی ہی نہین یہ ہجر کی شب | یارب کیا آج سو گئی صبح |
| سینے کے تیرے کھلتے ہی اے میرے جان بند | آئینہ ساز کر گئے اپنی ددکان بند |
| مین چھوڑتا ہون کوئی اُسکو مثل حلقہ در | یہ سر لگا ہی مرا اُس کے آستانے سے |
| ہنستے ہین آپ اپنے رونے پہ ہم ہدایت | گریہ مین اب ہمارے تاثیر ہی تو یہ ہی |
| شب ہجران مین ترے صبح کے ہوتے ہوتے | استخوان شمع صفت یہ گئے روتے روتے |
| کرتا نہین ہی جانے کو دل کوے یار سے | گو اس مین جی رہے نہ رہے ہم تو یان رہے |
| صبا کو چہ سے اُسکے مت اُڑانا خاک کو میری | مبادا گرد اُس کے چہرۂ گلفام پر بیٹھے |

ہیر چند تخلص ہیر چند کشور نبیرہ راجہ جگل کشور باد فروش از اشعار اوست

| | |
|---|---|
| پردۂ ظلمات دل پر سے وہین سب اٹھ گئے | شمع رو نے جب چراغ بزم کو گل کر دیا |

ہمدم تخلص عبد اللہ خان از سکنائے رامپور پر نواب فتحعلیخان از رئیسان کٹیہر است و راست

| | |
|---|---|
| تو گرفتار ہون تجھ رسم سے مجھے یاد نہین | اس لیے لب پہ مرے نالہ و فریاد نہین |
| کس کو حال دل غمگین مین سناؤن اپنا | قیس صحرا مین نہین کوہ مین فرہاد نہین |

ہمزہ تخلص شاہ ہمزہ از درویشان دہلی است تعظیم آباد رفتہ اورا ست

ہاے کس کس کے تئین بیٹھکے ہم یاد کرین
غم مجنون کرین یا ماتم فرہاد کرین ٭

ہمت تخلص اخوند ہمت از آدمی زادگان رامپور است اوراست

عجب گردش مین اپنی اِن دنون اوقات کٹتی ہے
غنیمت ہے کوئی ساعت جو تیرے ساتھ کٹتی ہے

ہوش تخلص غلام مرتضی از اہالی این بلدۂ فرخ است اوراست

جان گر تن سے جدا ہو تو جدا ہو لیکن
جان منظور نہین تیری جدائی مجکو

باغ ہستی کی وہین سوجھ گئی کیفیت
سے گلرنگ جو ساقی نے پلائی مجکو

زاہد کا دل نہ خاطر میخوار توڑیئے
سو بار توبہ کیجیے سو بار توڑیئے

ہوش تخلص میر شمس الدین از شاگردان میرسوز است اوراست

یار ہنستا ہے چشم تر کو دیکھ
گریہ ٹک اپنے تو اثر کو دیکھ

ہوس تخلص مرزا محمد تقی خان از کلائیان لکھنو است مظہر مکارم پسندیدہ و مصدر اوصاف حمیدہ ہوس شعر بسیار دارد گفتارش در نظر مصحفی در آوردہ این ابیات از وست

نزع مین ہم نے عجب طرح سے دل شاد کیا
آئی ہچکی تو کہا اُس نے ہمین یاد کیا

جانا ہوس کی بزم مین تجکو روا نہین
بدنام ہے تو دوستی گل سے لے صبا

مجھے کیا اگلے زمانے کی خبر سچ تو یہ ہے
کہ ترے عہد مین تجھ سا کوئی پیدا نہوا

محشر مین ساتھ لے نگیا کیون نشان یار
سینے سے مین نکال کے پیکان خجل ہوا

دی مجھکو درد عشق نے غم مین بھی اک خوشی
رونے پہ میرے دیر تلک وہ ہنسا کیا

انکار سے کیا تمھارے صاحب
بندہ تو غلام ہو چکا اب ٭٭

ہوس جب ذکر آجاتا ہے اُس کا
زبان ہوتی نہین دو دو پہر بند

رنجش کا اُنھون نے بھی کیا وقت نکالا ہے
مجھسے وہ بگڑتے ہین جب خوب سنورتے ہین

یہی ہے سوچ جسنے مجھے چین کیونکر آئیگا
جو یاد تیری ادائین مزار مین آئین

غش آنجائے دیکھ کے فصاد کو کہین
پہ دیسے اپنا ہاتھ نہ باہر نکال تو ٭٭

مین درد دل کہون تجھسے تو کھل کھلا کے ہنسے
نہ میری سادہ دلی فی ترا اثر کہین جاے

تڑپا نہ ترا صید ترے تیر کو کھا کر
اس ڈر سے کہ پہلو سے نہ پیکان نکل جاے

مجنون سے ہوس ہو دینگے ہم جاکے مقابل
تھوڑیسی توانائی بھی ہم کو اگر آئی

## حرف الیا

یاد تخلص میر غلام حسین از اقارب مولانا عبدالعزیز است رحمۃ اللہ علیہ کسب باطن از خدمت مولانا فخرالدین صاحب نمودہ و فن نظم از ثناء اللہ خان فراق گرفتہ اوراست

ہی کون جو ہوا بر دسے خمدار کے آگے
رستم بھی نہ ٹھہرے تری تلوار کے آگے

یاس تخلص خیرالدین ساکن دہلی طبع شگفتہ دارد اکنون بفکر شعر کمی پردازد خوشہ چین خرمن فیض خدمت مومن خان است درین ہنگام طبعش بکسب طلب مصروف است گویا ہمین سبب ترک سخن نمودہ اوراست

ہون وہ ثابت رہ الفت مین کہ جون نقش قدم
جب تلک مٹ نہین لیتا نہین اصلا ہلتا

اس طرف کو دیکھتا بھی ہی تو شرمایا ہوا
اب تلک ہی آنکھ مین شب کا سمان چھایا ہوا

زا نوسے یاس کہان اور سر دلدار کہان
ہمنشین بات وہ کر جسکا ہو کچھ بھی سر پاؤن

ربط غیرون سے بڑھا مجھسے وفا چاہتے ہو
دل مین سمجھو کہ یہ کیا کرتے ہو کیا چاہتے ہو

عشوہ و ناز و ادا طعن سے کہتے ہین مجھے
ایک دل رکھتے ہو کس کس کو دیا چاہتے ہو

عاشق زردرخ اپنے کے جلانے سے حصول
سمجھو تو سونے کو تم خاک کیا چاہتے ہو

شربت وصل نہ پینے دو نہ سم کھانے دو
کیا قیامت ہی نہ جینے دو نہ مرجانے دو

ہی ستم میرا وہ بیتابی سے در پہ جانا
اور ترا ناز سے کہنا اسے مت آنے دو

لب بند ہون لذت سے جو نام آئے زبان پر
لے کیا کوئی بوسے لب شیرین کے تمھارے

وصل جانسوز سے پروانے کو کیا ہوتا ہی
کم ہی ٹھنڈھا کوئی قسمت کا جلا ہوتا ہی

دم تو لے تیغ تلے لے تپش دل تھم جا
دیکھ قاتل کا مرے دھیان بٹا جاتا ہی

گردن غیر پہ خنجر کو ہنسی سے رکھ نہ
وان تجھے کھیل ہی یان کام ہوا جاتا ہی

پوچھینگے چارۂ نو ہمدگی سنگدلان
کہ برہمن ہین پرستار کہن پتھر کے

مجکو تسبیح عقیق اپنی نہ بھادی اس نے
دب گیا ہاتھ تلے سیکڑون من پتھر کے

کاش مین پر دیکا شکوہ ہی نکرتا اُن سے
سمجھا بی نے کیا اور بھی بیتاب مجھے

یقین تخلص انعام اللہ خان خلف اظہر الدین خان اصلش از سہرند است و مولد و منشا دہلی جہان آباد با مرزا مظہر بغایت مربوط بودہ و فخر تلمذ ہم داشتہ جوانیست نیکو روے و خوش خوے بست و پنجسالہ بود کہ پدرش او را کشت و وجہ قتل ظاہر نشد در فن نظم ملکہ مطلوب با اوست کلامش سیر نمک است حلاوت دلخواہ دارد دیوانش بنظر رسید و این ابیات ازان انتخاب و درین اوراق درج گردید

ہر گھڑی صحرا نشینی پر نظر جرأت یقین
آشنا کوئی جہان مین کبھو بیوفا نہ تھا
جو کچھ کہین یہ تجکو یقین ہی سزا تری
خار سے ڈر گا نکے جی ڈرتا ہی میرا نے طرح
بہار آخر ہوئی ہرا بتو سینے دے گریبان کو
تو نہ تھا حیف یقین ورنہ دوانہ ہوتا +
کعبہ بھی ہم گئے نہ گیا پر بتون کا عشق
اس عشق کے کشور مین الٹا ہی حق و باطل
خسرو کے منہ پہ چڑھنا اور بیستون سے بھڑنا
یقین بتون کا ہوا جب سے بندہ تب سے ہی رنج
ان گنہ گارون مین ہون مین کہ مرنیکے مارے
گلا تو پھٹ گیا ہی نالہ و فریاد سے میرا
یار کی بات ہمین کون سناتا ہی یقین
اگرچہ عشق مین آفت ہی اور بلا بھی ہے
ملے فرصت کہان ہاتھون سے کچھ کام اور بھی نکلے
دل چھوڑ گیا ہم کو دلبر سے توقع کیا
کیا قیدی شروع گل ہین ابھی پرواز اول مین +
اپنے بندون کو جلا کر داغ رکھتے ہین یقین

آ گئی تھی راس مجنون کو بیابان کی ہوا
ملتے ہی تیرے سے مجھسے یہ دل آشنا نہ تھا
بندہ جو تو بتون کا ہوا کیا خدا نہ تھا
رکھ مری آنکھون پہ دیتے ہو کف پا بطرح
یقین کرتا ہی کوئی اس قدر دیوانہ پن بس کر
آج اس طرح کا دیکھا ہی پریزاد کہ بس
اس درد کی خدا کے بھی گھر مین دوا نہین
پرویز کو دین افسر فرہاد کا سر چیرین
کچھ عاشقی نہین ہی زور آزمائیان ہین
جو ہو وے کافر اسے کس طرح عذاب نہو
جی نکلتا ہی مرا دور سے جلاد کو دیکھ
قیامت دور ہی کس دن ملے گی داد کیا جانے
کب کوئی گل کے دوانے کو خبر کرتا ہی
برا برا نہین یہ شغل پھر بھلا بھی ہی
ہم آخر ہون گے دامنگیر اس چالاک گریبان کے
ملنے نے کیا یہ کچھ بیگانون کو کیا سمجھے
نہ دی فرصت زمانے نے ہمین دھوم مچانیکی
ان ستونکی ضد سے ہو جاؤن مسلمان تو سہی

جس کو منظور ہو مرنا اُسے جینا ہی عذاب | ہی دم پاک مسیحا دم شمشیر مجھے
جور و جفا مین یار بہت ہو گیا دلیر | کرتے تو کی یہ راس نہ آئی وفا مجھے

**یکرنگ** تخلص مصطفی خان از مردم این شہر تلمیذ مرزا مظہر است علیہ الرحمۃ گویند در صفت یکرنگی ہمچو من یگانہ و از ریو و رنگ بیگانہ بود آری این اسم مبارک را بہ برکت ملازمت سرور عالم محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم ہمین تاثیر است کہ صاحب آن از نفاق چون دل مومن دور می باشد و تاثیر اسما در نفوس مسلم است کما تقرر فی محلہ و بہمین تقریب این تخلص اختیار کردہ بود او راست

کیون ہوے ہو تم کہو دشمن ہمارے اسقدر | دوست کا ہوتا ہی دشمن کوئی پیارے اسقدر
روٹھتا ہون اس سبب ہر بار مین | تا گلے تیرے لگون لے یار مین
نگہبان چاہیے مدہوش کے پاس | تری آنکھون سے کیونکر دل جدا ہو
کیا جانیے وصال ترا ہو کسے نصیب | ہم تو تیرے فراق مین اے یار مرچلے
جدائی سے تیرے اے صندلی رنگ | مجھے یہ زندگانی دردسر ہی

**یوسف** تخلص میر یوسف علی از شاگردان حکیم عزت اللہ خان عشق است او راست

نہین ہی غیر کے قصہ کی کچھ ہم کو خبر یوسف | زبان پر رات دن اس یار کا افسانہ رکھتے ہین

**خاتمہ** الحمد للہ کہ این زیبا عروس خیال شایستہ در بر آوردن و این فریبندہ شاہد فکر سزاے در آغوش افشردن آمد ہوس را منزلت عشق ارزانی شد تا عشق را چہ پایہ افزودہ باشد چشم باخیرگی از نظارہ اش سیر نیست و دل باہم عین الکمال از نگاہ زیر مژگان معذور تکاد العیون تاکلہا والقلوب تشربہا و با این ہمہ جامع این کارنامہ را سری بآرایش زلف پریشان فکر نبودہ چہ نمی بینی کہ آئین این نگار خود آرا از سادگی بستہ ام و از نے تکلفے طراز جیب و دامان کردہ و نہ این ازان بود کہ نغمہ گر ساز و برگ نوا نداشتہ نے اگر خواستے زہرہ بچرخ آمدی و عطارد صفیر بے ہشانہ زدی اما پیش نہاد نظر دوربین آن بود کہ این رنگ در تذکرہ فارسی ریختہ شود تا ہر یکے برنگ دگر جلوہ گر باشد و ہم

سخن از بلاغت نگزرد و تیر فرمان وقت بقصر وسلامت بود اطناب و وقت را اجمال کو ومعهذا اخری والیق به ان یکتب هذه السطور علی وجنات الحور لفظه مثل النسیم المعطار علی الریاحین والازهار ومعناه فی الالذاذ السمع کصوت الاغانی والاوتار والحمد لله جل وعلی والصلوٰة علی سید الانبیاء وآله بدر الدجی واصحابه نجوم الهدی والسلام علی من لبس اصحاب البدع والهوی

## قطعۂ تاریخ لمولفه

عمر تے چون گلشن بیخار نیست
تازه و خرم بعالم گلشنے

عمر تاریخ اتمامش سرود
عندلیب فکر خرم گلشنے

## تاریخ من نتائج افکار آبدار مومن خان

اس تذکرہ کا جو ترجمہ بھی بھایا
مومن کو خیال سال تاریخ آیا

مضمون کا ہجوم دیکھکر فرمایا
کیا گلشن بیخار پہ بادل چھایا

## ایضاً

کیا تذکرہ شیفتہ نے لکھا
ہے شیفتہ جس کی جان معنی

ہون نکتہ شناس ہین پہ ایسا
کوئی نہین قدردان معنی

افکار بلند سے بنایا
نہ چرخ پہ آسمان معنی

ہر فقرۂ نثر جان مضمون
ہر شعر روان روان معنی

کیا بات ہے منتخب کی تیرے
اے منتخب جہان معنی

ہر نقطہ انتخاب تیرا
خال رخ دلبران معنی

تیرے جو سخن سے ہے سرافراز
الفاظ کا پایہ شان معنی

معنے ہے کُشتۂ انداز الفاظ
الفاظ ہین مدح خوان معنی

اے تازہ بہار باغ مضمون
اے گلشن بے خزان معنی

ہے تذکرہ یا ریاض فردوس
فردوس ہے یا جنان معنی

مومن نے جب اسمین دیر تک کی
سیر گل و ضیمران معنی

آیا ہی خیال سال اتمام
تھا وہ بھی تو باغبان معنی

غنچہ کی طرح سے سر فرو تھا
یکچند وہ ہمزبان معنی

جب نغمہ سرا نہ ہو سکا وہ
دستان زن داستان معنی

ہاتف نے کہا ہی اسکی تاریخ
گلدستہ گلستان معنی

## ایضاً

منتخبہا سے شیفتہ دیدم
خاطر نکتہ دان طرب یافت

مومن از روے نکتہ دانیہا
سال تاریخ منتخبہا یافت

ہر کہ بشمرد حرف اعدادش
نسخۂ دانش وادبہا یافت

## قطعہ تاریخ از افکار شیخ غلام ضامن کرم تخلص

نواب ذوالقدر کہ از رفعت قدرش
با اینہمہ تعظیم فلک خاک مثال است

بنوشت چو از رنگ سخن تذکرہ کز رشک
مانی رقمان را الف سینہ بفال است

ہر نکتہ سربستۂ او غنچۂ معنے است
ہر خط خط نسخ است کہ بر سلک لآل است

بوسیدم و بکشودم و دیدم بسراپا
از معنی رنگین چمن خلد مثال است

انگشت کہ زد بر لب معنی بچنین سحر
دستش بسر صفحہ چو بر گوش دوال است

تا ہست گہربار رگ خامۂ دستش
در دیدہ گہر را بجہان نرخ سفال است

در اوج ثنائے رقمش ہر چہ کشاید
شہباز فلک سیر قلم ریختہ بال است

در مدح صفائے سخنش آئنہ کردار
حیرت ہنر دیدۂ ارباب کمال است

در فیض معانیش مگر مدح طراز است
چون ابر گہربار قلم را رگ نال است

تا شہپ اندیشہ او تیز روان است
از آب ندامت ثنا باد شمال است

سر کرد چنین نغمۂ خوش زمزمۂ سال
عقلے کہ براہیم خضر راہ کمال است

ہر مصرع او سرو لب جوے کریمان
بل نقش وزیب دہ سحر حلال است

## ایضاً

آنکہ معنے را بزیب آراستہ
تذکرہ بنوشت رنگین چون چمن

